اہم رازوں اور پوشیدہ روحانی خزانوں پر مشتمل
ایک انوکھی کتاب

# علم الاسرار

مرتّب
مولانا حسن الہاشمی

ناشر
مکتبہ روحانی دنیا دیوبند یوپی

محسنِ ملت استاذ العاملین ایڈیٹر ماہنامہ طلسماتی دنیا حضرت مولانا حسن الہاشمی صاحب مدظلہ العالی کا شاگرد بننے کیلئے مندرجہ ذیل معلومات اور چیزیں نیچے دیئے ہوئے پتے پر بھیجیں۔

(1) اپنا نام (2) اپنے والد کا نام (3) اپنی والدہ کا نام (4) تاریخ پیدائش یا عمر
(5) مکمل پتہ (6) اپنا موبائل نمبر (7) گھر کا موبائل نمبر یا فون نمبر
(8) تعلیمی لیاقت کی وضاحت (9) 4 عدد پاسپورٹ سائز فوٹو
(10) HASHMI ROOHANI MARKAZ کے نام =/1000 روپے کا ڈرافٹ

مطلوبہ معلومات اور چیزیں بھیجنے کا پتہ

HASHMI ROOHANI MARKAZ , NEAR ALI MASJID

MOHALLA ABULMALI , DEOBAND , U.P.

PIN CODE NO. 247554

مزید معلومات کیلئے مندرجہ ذیل موبائل نمبروں پر رابطہ کریں !

مولانا حسن الہاشمی :- 9358002992

حسان عثمانی :- 9634011163 ، وقاص (مولانا کے بیٹے) :- 9557554338

**اپنے مسائل اور پریشانیوں کا حل بذریعہ ای میل**

HRMARKAZ19.@gmail.com

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# علم الاسرار

## مخفی علوم کا خزانہ


مرتب

مولانا حسن الہاشمی

سرپرست اعلیٰ ہاشمی روحانی مرکز، دیوبند



ناشر

مکتبہ روحانی دنیا

محلہ ابوالمعالی، دیوبند

MAKTABA ROOHANI DUNYA

Moh. Abulmali, Deoband U.P.

نام کتاب : علم الاسرار ILMUL ASRAR

نام مرتب : مولانا حسن الہاشمی

کمپوزنگ : عمرالٰہی

سرِ ورق : دانش عامری

بہ اہتمام : ابوسفیان عثمانی

صفحات : ۱۹۲

قیمت : -/75روپے

طبع اوّل : گیارہ سو، ۲۰۱۰ء

ناشر

مکتبہ روحانی دنیا

محلّہ ابوالمعالی، دیوبند

MAKTABA ROOHANI DUNYA

Moh. Abulmali, Deoband U.P.

# فہرست مضامین

# ضروری اعلان

جو حضرات مولانا حسن الہاشمی کے شاگرد ہیں اُن کو اس کتاب کے تمام عملیات کی اجازت ہے؛ لیکن جو حضرات مولانا حسن الہاشمی کے شاگرد نہیں ہیں اُن کے لئے ضروری ہے کہ وہ اس کتاب کے کسی بھی عمل سے استفادہ کرنے کے لئے اس فون پر رابطہ کریں:

فون : 01336-222683

موبائل : 09358002992

یا مندرجہ ذیل پتے پر خط وکتابت کریں

## ہاشمی روحانی مرکز

محلہ ابوالمعالی، دیوبند 247554 یوپی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## جادو کی ستم ظریفیاں

آج کا دور ظلم وطغیان، جہالت وگمراہی اور خوفِ خداوندی سے محرومی کا دور ہے۔ گھر گھر میں جادو ٹونے اور ایک دوسرے کے خلاف ریشہ دوانیاں اور سازشیں کرنے کا چلن عام ہے آج کل بطور خاص اپنی حفاظت کی ضرورت ہے، نماز کی پابندی رکھیں اور ہر فرض نماز کے بعد آیت الکرسی اور قرآن حکیم کی آخری دونوں سورتوں کی تلاوت کا معمول بنائیں۔ انشاء اللہ سحرِ سفلی سے حفاظت رہے گی۔

اگر جادو کا شکار ہو جائیں تو اس سے بچاؤ کے لئے چند عمل پیش کئے جارہے ہیں۔ ان کے ذریعہ اللہ کی مدد حاصل کریں۔ سحر زدہ انسان کے دائیں بازو پر نمبر (۱) اور بائیں بازو پر نمبر (۲) نقش باندھیں۔ انشاء اللہ چند ہفتوں میں سحر سے نجات مل جائے گی۔

نقش نمبر (۱)

۷۸۶

| ۲۱۵۸ | ۲۱۶۱ | ۲۱۶۴ | ۲۱۵۰ |
|---|---|---|---|
| ۲۱۶۳ | ۲۱۵۱ | ۲۱۵۷ | ۲۱۶۲ |
| ۲۱۵۲ | ۲۱۶۶ | ۲۱۵۹ | ۲۱۵۶ |
| ۲۱۶۰ | ۲۱۵۵ | ۲۱۵۳ | ۲۱۶۵ |

نقش نمبر (۲)

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳۱۶ | ۱۳۳۰ | ۱۳۲۷ | ۱۳۲۳ |
| ۱۳۲۸ | ۱۳۲۲ | ۱۳۱۷ | ۱۳۲۹ |
| ۱۳۲۱ | ۱۳۲۵ | ۱۳۳۲ | ۱۳۱۸ |
| ۱۳۳۱ | ۱۳۱۹ | ۱۳۲۰ | ۱۳۲۶ |

جادو کو دفع کرنے کا ایک تیر بہدف عمل نقل کیا جارہا ہے۔ اس نقش کے ذریعے کیسا بھی جادو ہوگا۔ علوی یا سفلی انشاء اللہ باطل ہوجائے گا مریض کو شفا اور صحت عطا ہوگی۔ یہ ایک قیمتی نقش ہے۔ جس کے ذریعہ سحر زدہ انسان کو سحر سے نجات دلائی جاسکتی ہے۔ اس نقش کی زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ روزانہ چالیس نقش لکھ کر کسی قبرستان میں مقررہ جگہ پر دفن کئے جائیں۔ چالیس دن تک اس عمل کو جاری رکھیں روزانہ وقت مقررہ پر نقش لکھیں۔ جب دفن کرنے جائیں تو راستے میں کسی سے بات نہ کریں اور پیچھے مڑ کر بھی نہ دیکھیں نہ جاتے وقت نہ آتے وقت۔ باوضو قبرستان جائیں اور روزانہ خوشبو کا استعمال کریں۔ آخری دن نقوش کو دفن کرنے کے بعد میٹھے چاول پکا کر تھوڑے سے خود کھالیں۔ باقی کسی تالاب میں ڈال دیں اور نیت یہ کریں کہ آپ اس عمل کے مؤکلین کی نیاز ادا کر رہے ہیں۔ انشاء اللہ زکوٰۃ ادا ہوجائے گی۔ علاج کے لئے چار نقش تیار کریں۔ ایک زعفران سے لکھیں۔ اس نقش کو گلاس میں ڈال کر مریض کو اس کا پانی پلائیں، دوسرا نقش کالی روشنائی سے کسی چینی کی پلیٹ پر لکھ

کر اس میں سرسوں کا تیل ڈال دیں اور نقش کو تیل میں تحلیل کر لیں۔ پھر یہ تیل مریض کے سر میں لگا کر مالش کریں۔ یہ سلسلہ ۷ دن تک جاری رکھیں۔ ایک نقش تیار کر کے پانی میں ڈالیں اور پانی کو گرم کر کے اس سے مریض کو نہلائیں۔ چوتھا نقش مریض کے گلے میں ڈالیں۔ ترتیب یہ رہے گی سب سے پہلے مریض کو نہلائیں۔ پھر مریض کے سر میں مالش کریں۔ پھر مریض کو پانی پلائیں۔ پھر مریض کے گلے میں نقش ڈال دیں۔ گلے والے نقش کے علاوہ باقی ۳ نقش ۷ روز تک روزانہ تیار کریں اور دن میں تین بار پلائیں۔ نقش یہ ہے۔

اسرافیل ۷۸۶ جبرائیل

یابدوح

| ۶ | ۱ | ۸ |
|---|---|---|
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

یابدوح

عزرائیل اسماعیل میکائیل

## دعوت آیت قطب

جو شخص آیت قطب کا عامل ہوتا ہے، فرشتے اس کی نگہبانی کرتے ہیں، اس آیت کا عامل کبھی مقروض نہیں رہتا اور اگر کبھی وہ مقروض ہو جاتا ہے تو غیب سے اس کے قرض کی ادائیگی کا بندوبست ہو جاتا ہے، عامل کی روز بروز عزت اور روزی میں ترقی اور برکت ہوتی ہے اور اس کو ہر طرف سے مقبولیت اور محبوبیت ملتی ہے، بڑے بڑے متکبرین کے سر اس کے آگے جھک جاتے ہیں۔

آیت قطب کا عامل اگر کسی درد والے پر ایک مرتبہ آیت قطب پڑھ کر دم

کردے تو فوراً درد ختم ہو جاتا ہے، درد کو ختم کرنے کا اس سے زیادہ موثر طریقہ دوسرا نہیں ہوسکتا، آیت قطب کا عامل زکوٰۃ کی ادائیگی کے بغیر عامل نہیں بن سکتا۔

آیت قطب کی زکوٰۃ صرف ۳/دن میں ادا ہو جاتی ہے، طریقہ یہ ہے کہ نوچندی جمعرات کی صبح کو غسل کر کے پاک صاف کپڑے پہنیں اور روزہ رکھیں اور مکمل تنہائی کی جگہ میں عصر اور مغرب کے درمیان آیت قطب کو ۳۳۳/ مرتبہ پڑھیں اور واضح رہے کہ جس جگہ عمل کرنا ہے تمام نمازیں اسی جگہ پڑھنی چاہئیں جہاں عمل کیا جائے، اسی جگہ جماعت کا اہتمام بھی کر سکتے ہیں ورنہ تنہا اپنی نماز بروقت ادا کریں۔

روزہ افطار کرنے کے لئے اپنے ہاتھ سے کھانا پکائیں ورنہ چنے ابال کر کھائیں، روزانہ کچھ نہ کچھ خیرات کریں، روزانہ غسل کریں، غسل بوقت سحر کریں اور عمل سے پہلے غسل کر کے روزانہ پاک صاف لباس بدلیں، تینوں روزے بہ نیت زکوٰۃ رکھیں، تیسرے دن ۹ آدمیوں کا کھانا خیرات کریں یعنی اتنا کھانا جس کو ۹ آدمی پیٹ بھر کر کھا سکیں، زکوٰۃ کی ادیگی کے بعد آیت قطب کو روزانہ تمام عمر سات مرتبہ پڑھتے رہیں تا کہ عمل قابو میں رہے۔

آیت قطب یہ ہے۔

ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ يُخْفُوْنَ

فِیْ اَنْفُسِهِمْ مَالَا یُبْدُوْنَ لَكَ یَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَیْءٌ مَّاقُتِلْنَا هٰهُنَا قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِیْ بُیُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِیْنَ كُتِبَ عَلَیْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰی مَضَاجِعِهِمْ وَلِیَبْتَلِیَ اللّٰهُ مَافِیْ صُدُوْرِكُمْ وَلِیُمَحِّصَ مَافِیْ قُلُوْبِكُمْ وَاللّٰهُ عَلِیْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ

(پارہ۔۴۔آیت۔۱۵۴)

یہ آیت جلالی ہے، احتیاط کا تقاضہ یہ ہے کہ جلالی اور جمالی پرہیز کے ساتھ زکوٰۃ ادا کریں، کیسے بھی مصیبت کے دن ہوں اگر زکوٰۃ کی ادائیگی کے بعد ۳/دن روزے رکھ کر روزانہ اسی طرح ۱۳۳ مرتبہ اس آیت کو پڑھیں گے تو مصیبت کے دنوں سے نجات ملے گی، پرہیز صرف زکوٰۃ کی ادائیگی کے وقت کرنا ہے، اس کے بعد پرہیز کی ضرورت نہیں ہے اور افطار وغیرہ میں خود کھانا پکانے یا چنے وغیرہ کھانے کی قید نہیں ہے اس آیت کا نقش اگر عامل کسی بھی بیماری میں لکھ دے گا تو انشاء اللہ مریض کو بیماری سے نجات مل جائے گی، کیسا بھی سخت مرض ہوگا تین دن کے اندر اندر شفا اور صحت نصیب ہوگی۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۹۸۷ | ۵۰۰۰ | ۴۹۹۷ | ۴۹۹۴ |
| ۴۹۹۸ | ۴۹۹۳ | ۴۹۸۸ | ۴۹۹۹ |
| ۴۹۹۲ | ۴۹۹۵ | ۵۰۰۲ | ۴۹۸۹ |
| ۵۰۰۱ | ۴۹۹۰ | ۴۹۹۱ | ۴۹۹۶ |

## اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم

قرآن حکیم میں فرمایا گیا ہے کہ "اِذَا قَرَأْتَ الْقُرْآنَ فَاسْتَعِذْ بِاللّٰہ" جب تم قرآن پڑھو تو اللہ کی پناہ چاہو، تعوذ کا مطلب ہے شیطان لعین سے اللہ کی پناہ چاہنا تاکہ دوران تلاوت طبعیت پرستی بھی غالب نہ ہو اور غلط قرأت سے بھی بندہ محفوظ رہے اور دورانِ تلاوت شیطانی وسوسوں کا شکار نہ ہوسکے۔

## تعوذ

لاحول ولا قوة الاباللہ العلی العظیم کی طرح اس بات کی یاددہانی بھی کراتی ہے کہ انسان اپنی زندگی کے ہر ہر قدم پر رب العالمین کی تائید و نصرت کا محتاج ہے، اگر بندے کو اللہ توفیق نہ دے تو بندہ اللہ کی عبادت کرنے کا بھی اہل نہیں ہے، اس دنیا میں کسی بھی بندے سے جو بھی نیکی اور بھلائی کا صدور ہوتا ہے وہ محض توفیق خداوندی کا نتیجہ ہے، اس لئے انسان کیلئے لازم ہے کہ جب بھی کسی نیکی کی طرف اس کی رغبت ہو تو پہلے اللہ تعالیٰ سے پناہ چاہے تاکہ شیطان لعین کی خفیہ چالوں سے محفوظ رہ سکے، اللہ تعالیٰ سے پناہ چاہنا یہ ہے کہ ہر کام کی ابتدا میں بندہ اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم پڑھے اور دل سے اس بات کی تصدیق کرے کہ اللہ اگر توفیق نہ دے تو انسان کے بس کا کام نہیں اور اللہ اگر حفاظت نہ فرمائے تو بندے کے لئے شیطان کی چالوں سے بچنا ممکن نہیں اعوذ باللہ من الشیطن الرجیم کے کل اعداد ۱۶۱۹ ہیں۔

## شیطان کے شر سے بچنے کے لئے

برے لوگوں کے شر سے بچنے کے لئے، مسخروں اور لٹیروں کی حرکتوں

سے حفاظت کے لئے، جاہلوں کی جہالت اور ظالموں کے ظلم وستم سے حفاظت کے لئے اور حاسدوں اور بدخواہوں کے حسد اور بدخواہی سے بچنے کے لئے تعوذ کا نقش بہت ہی مجرب ہے اس نقش کو کالی روشنائی سے لکھ کر نیلے یا آسمانی رنگ کے کپڑے میں پیک کر کے اپنے گلے میں ڈالیں، فیروزی رنگ کے کپڑے میں بھی مفید رہے گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۰۲ | ۴۰۵ | ۴۱۳ | ۳۹۹ |
| ۴۱۲ | ۴۰۰ | ۴۰۱ | ۴۰۶ |
| ۳۹۷ | ۴۱۱ | ۴۰۷ | ۴۰۴ |
| ۴۰۸ | ۴۰۳ | ۳۹۸ | ۴۱۰ |

اس نقش کی چال یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |

اس نقش کو اگر اس زمانہ میں لکھیں جب آفتاب برج دلو میں ہو تو اس نقش کی قوت اور تاثیر کئی گنا بڑھ جاتی ہے، ورنہ اس نقش کو ساعت عطارد میں لکھیں، بدھ کے دن اگر پہلی ساعت میں لکھیں تو افضل ہے۔

تعوذ کا نقش خاکی چال سے پینے کے لئے ان تمام لوگوں کو دیا جاسکتا ہے جو کسی بھی طرح کے اثر کا شکار ہوں، جن حضرات کو وساوس پریشان کرتے ہوں، ان کے لئے بھی پینے کے نقش مفید ثابت ہوتے ہیں، ۱۹ اعدد نقش لکھ کر ایک شخص کو دئے جائیں، روزانہ ایک نقش پانی میں گھول کر پلایا جائے تو تمام شیطانی حرکات سے، اثرات سے اور وسوسوں سے نجات مل جائے گی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۵۳۶ | ۵۴۴ | ۵۳۹ |
| ۵۴۲ | ۵۴۰ | ۵۳۷ |
| ۵۴۱ | ۵۳۵ | ۵۴۳ |

اس نقش کی چال یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۹ | ۴ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۶ | ۱ | ۸ |

اگر کوئی شخص روزانہ صبح وشام ۱۹ امرتبہ "تعوذ" پڑھنے کا معمول بنالے تو شیطانی اثرات سے محفوظ رہے گا۔

اگر "تعوذ" کو اس کے اعداد کے مطابق ۱۶۱۹ امرتبہ پانی پردم کر کے پانی کو گرم کریں، پھر اس پانی کو ٹھنڈا کر کے مکان کے چاروں گوشوں میں چھڑک دیں تو وہ مکان شیطانی اثرات سے محفوظ ہو جائے گا۔

تعوذ کا نقش غیر مسلمین کو بھی دیا جاسکتا ہے اور تعوذ کے ذریعہ غیر مسلمین کا علاج بھی کیا جاسکتا ہے۔

گھر میں آویزاں کرنے کے لئے یہ نقش تیار کریں، اس نقش کو فریم کرا کر گھر کے کسی وسطی کمرے میں لگائیں۔

| اعوذ | بالله | من الشيطٰن | الرجيم |
|---|---|---|---|
| الرجيم | من الشيطٰن | بالله | اعوذ |
| بالله | اعوذ | الرجيم | من الشيطٰن |
| من الشيطٰن | الرجيم | اعوذ | بالله |

اگر کوئی شخص اس کا عامل بننا چاہے تو ۱۱ر جنوری سے ۱۹ر فروری تک روزانہ ۱۶۱۹ر مرتبہ "اعوذ بالله من الشيطان الرجيم" بہ نیت زکوٰۃ پڑھے، انشاء اللہ زکوٰۃ ادا ہوگی اور پھر تعوذ کے عملیات میں زبردست تاثیر پیدا ہوگی۔

اگر دورانِ زکوٰۃ تعوذ کا ایک نقش حرفی اور ایک نقش عددی آبی چال سے لکھ کر آٹے میں گولی بنا کر دریا میں ڈالتے رہیں تو روحانی طاقت میں زبردست اضافہ ہو۔ نقش حرفی یہ ہے۔

۷۸۶

| من الشيطٰن | الرجيم | اعوذ | بالله |
|---|---|---|---|
| بالله | اعوذ | الرجيم | من الشيطٰن |
| الرجيم | من الشيطٰن | بالله | اعوذ |
| اعوذ | بالله | من الشيطٰن | الرجيم |

نقش عددی یہ ہے۔

۷۸۶

| ۴۱۱ | ۳۹۷ | ۴۰۴ | ۴۰۷ |
|---|---|---|---|
| ۴۰۳ | ۴۰۸ | ۴۱۰ | ۳۹۸ |
| ۴۰۵ | ۴۰۲ | ۳۹۹ | ۴۱۳ |
| ۴۰۰ | ۴۱۲ | ۴۰۶ | ۴۰۱ |

زکوٰۃ والے نقوش کو کسی بھی ساعت میں بنایا جاسکتا ہے، تاہم اگر ساعت عطارد میں بنائے تو افضل ہے۔

## حج بیت اللہ کی خواہش پوری ہونے کا روحانی فارمولہ

اس دنیا میں کون بدنصیب مسلمان ایسا ہوگا جسے بیت اللہ میں حاضری کی اور روضۂ اقدس رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے روبرو درود شریف پڑھنے کی آرزو نہ ہو لیکن حالات کی کشاکشی اور دیگر کئی مجبوریوں کی وجہ سے اکثر مسلمانوں کو حج بیت اللہ کی سعادت نصیب نہیں ہوتی۔ ہم اپنے قارئین کے لئے بہت ہی آسان ایسا فارمولہ پیش کررہے ہیں کہ جس کو عمل میں لاکر حج کی مخلصانہ خواہش رکھنے والے دیارِ حبیبؐ میں حاضر ہونے سے محروم نہیں رہ سکتے ——— عمل صرف یہ ہے کہ پانچوں وقت کی نماز سے فارغ ہونے کے بعد تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر یہ دعا کریں۔

"یارب العالمین میں تیری بارگاہ میں اور تیرے حبیبؐ کے پاکیزہ وطن میں حاضری کی اجازت چاہتا ہوں۔"

یہ دعا صرف ایک بار کریں اور دعا کے بعد بھی تین مرتبہ درود شریف پڑھیں، اس عمل کے ساتھ مندرجہ ذیل نقش لکھ کر ہرے کپڑے میں پیک کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں، انشاء اللہ بہت جلد آپ کے لئے حج بیت اللہ کی راہیں کھل جائیں گی اور مصارف کا بندوبست ایسی جگہ سے ہوگا کہ عقل حیران ہوگی۔

نقش اس طرح بنائیں۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۰۹ | ۲۰۴ | ۲۱۱ |
| ۲۱۰ | ۲۰۸ | ۲۰۶ |
| ۲۰۵ | ۲۱۲ | ۲۰۷ |

یا حاضر و ناظر اپنے گھر میں حاضری کی سعادت نصیب فرما

العجل العجل العجل العجل الساعہ الساعہ الوحا الوحا الوحا

**درخواست** : جو لوگ حج بیت اللہ کی سعادت سے بہرہ ور ہوں وہ طلسماتی دنیا کے مدیر اور اس کے پورے عملے کو اپنی خصوصی دعاؤں میں یاد رکھیں۔

## قرض ادا کرنے اور قرض وصول ہونے کا فارمولہ

اگر کسی کے ذمہ قرض ہو اور ادائیگی کی کوئی صورت نہ بنتی ہو یا کسی کا دوسرے کے ذمہ قرض ہو اور کسی صورت وصول نہ ہو پا رہا ہو، ان دونوں ہی صورتوں کے لئے بزرگوں کا عطا کردہ یہ روحانی فارمولہ آزمائیں اور فائدہ

اٹھائیں، عجیب وغریب عمل ہے، جو اللہ کے فضل وکرم سے بہت جلد انسان کو غم قرض سے نجات عطا کردیتا ہے۔

طریقۂ عمل یہ ہے کہ جمعہ کے دن اذان ہوتے ہی مسجد چلے جائیں، غسل کے بعد پاک صاف لباس پہنیں اور خوشبو لگا کر مسجد جائیں، سنتوں سے پہلے دو نماز نفل بہ نیت قضائے حاجت پڑھیں، نماز کے بعد سات مرتبہ درود تنجینا پڑھیں، پھر سات مرتبہ یہ دعا پڑھیں، **اللھم اکفنی بحلالك عن حرامك و اغننی بفضلك عمن سواك** اس کے بعد ۷ر مرتبہ پھر درود تنجینا پڑھیں، لگاتار ۱۲ر جمعوں تک یہ عمل کریں، پہلے جمعہ کو ساعت زہرہ میں جو جمعہ کے دن سورج نکلنے کے بعد پہلی ساعت ہوتی ہے، اس نقش کو خود اپنے قلم سے تیار کریں، یا پھر کسی باضابطہ عامل سے یا کسی نیک اور نمازی مسلمان سے یہ نقش تیار کرالیں اور اس نقش کو ہرے کپڑے میں پیک کرکے اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں، نقش کے درمیان میں اپنا نام اور اپنی والدہ کا نام بھی لکھیں، العبد کے نیچے، انشاء اللہ مذکورہ عمل اور اس نقش کی برکت سے جو قرض اپنے ذمہ ہوگا وہ ادا ہوجائے گا اور جو قرض دوسروں کے ذمہ ہوگا اس کی وصول یابی کی راہیں کھل جائیں گی۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۹ے | ۲۳ے | ۲۶ے | ۱۲ے |
| ۲۵ے | ۱۳ے | ۱۸ے | ۲۴ے |
| ۱۴ے | ۲۸ے | ۲۱ے | ۱۷ے |
| ۲۲ے | ۱۶ے | ۱۵ے | ۲۷ے |

اللھم اکفنی
عمن سواک
العبد فلاں
ابن فلاں

نقش کے اندر جو دعا لکھی جائے گی اس میں زیر زبر لگانے کی ضرورت نہیں، نقش کو اگر گلاب و زعفران سے اور انار کے درخت کی لکڑی کے قلم سے لکھیں تو افضل ہے۔

درود تنجینا یہ ہے: اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنَجِّیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَھِّرُنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّاٰتِ وَتَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَكَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِھَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیٰوۃِ بَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّكَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ۔

## ملازمت حاصل کرنے کا عجیب و غریب نقش

### اس نقش کے ذریعہ دولت مند بنئے

یہ نقش ترقی، دولت، روزگار، کامیابی امتحان اور محبت کے لئے ایک بے مثال نقش ہے اور بفضل خدا حیرت انگیز نتائج اس سے برآمد ہوتے ہیں۔ اس نقش کی تیاری کا اصل وقت جب آفتاب برج اسد میں ہو۔ اتوار کے دن پہلی ساعت میں اس نقش کو تیار کر کے دو رکعت نفل اس طرح پڑھیں کہ ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد انیس مرتبہ بسم اللہ پھر دس مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھنے کے بعد پچاس مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھیں۔ دونوں رکعات اسی طرح پڑھنی ہیں۔ نماز سے فارغ ہو کر اپنے مقصد کے لئے دعا کریں۔ انشاء اللہ انیس دن کے اندر اندر کامیابی ملے گی ورنہ تین مہینے میں یقیناً مقصد حاصل ہو جائے گا۔

نقش بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ اپنے اور اپنی والدہ کے نام کے اعداد نکال

کر اس میں ۷۸۶ کا اضافہ کریں اور حسب قاعدہ مربع نقش اپنے مزاج کے مطابق آتشی، بادی، آبی یا خاکی چال سے پر کر کے مذکورہ طریقے سے دو نفلیں پڑھنے کے بعد ہرے کپڑے میں پیک کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں اور رحمٰن ورحیم کی قدرت کا کرشمہ دیکھیں۔

مثلاً اگر ابوبکر ابن زینب برائے ملازمت نقش بنانا چاہے تو اس کا طریقہ یہ ہوگا۔

| نام | اعداد |
|---|---|
| ابوبکر | ۲۳۱ |
| زینب | ۶۹ |
| اضافہ | ۷۸۶ |
| ٹوٹل | ۱۰۸۶ |

۱۰۸۶
۳۰
۱۰۵۶

۴ ) ۱۰۵۶ ( ۲۶۴
۸
۲۵
۲۴
۱۶
۱۶
X

کل مجموعے میں سے ۳۰ گھٹا کر ۱۰۵۶ باقی رہے۔ ابوبکر کا عنصر چونکہ پانی

ہے اس لئے آبی چال سے یہ نقش پر کیا جائے گا اور نقش کے چاروں طرف بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھ دی جائے تا کہ اس نقش کی تاثیر میں اضافہ ہو جائے۔

نقش اس طرح بنے گا۔

۷۸۶

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۷۷ | ۲۶۴ | ۲۷۱ | ۲۷۴ |
| ۲۷۰ | ۲۷۵ | ۲۷۶ | ۲۶۵ |
| ۲۷۲ | ۲۶۹ | ۲۶۶ | ۲۷۹ |
| ۲۶۷ | ۲۷۸ | ۲۷۳ | ۲۶۸ |

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

آبی چال یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |




اس نقش کو تحویل آفتاب کے وقت تیار کریں۔ اگر چاندی کی لوح پر کندہ کریں تو افضل ہے ورنہ سفید کاغذ پر گلاب و زعفران سے اسے لکھیں۔ لکھنے سے

پہلے تازہ وضو کریں۔ دو نفلیں پڑھیں اور گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر نقش لکھیں اور اپنا رخ جانب مشرق کرلیں۔

● اس نقش کے بے شمار فائدے ہیں۔

● جس شخص کے پاس یہ نقش ہوگا وہ تمام آفات، مصائب اور حادثات سے انشاءاللہ محفوظ رہے گا۔

● مشکلات کیسی بھی درپیش ہوں گی اس نقش کی برکت سے وہ رفع ہوجائیں گی۔

● جادو سے حفاظت رہے گی۔ اگر جادو کی لپیٹ میں آچکا ہوگا تو جادو سے بھی چھٹکارا ملے گا ورنہ جادو بڑھنے نہیں پائے گا۔

● اگر کوئی جسمانی مرض ہے تو وہ رفع ہوگا۔ کمزوری دور ہوگی۔

● لوگوں میں مقبولیت ملے گی۔

● مخالفین پر رعب قائم ہوگا۔

● حاسدین اور بُرا چاہنے والوں کی زبان بند ہوجائے گی۔

● کاروبار میں اضافہ ہوگا۔

● نئے روزگار کے راستے کھلیں گے۔

● گھر میں خوب خیر و برکت ہوگی۔

● گھر کی نحوستیں دور ہوں گی۔

● قرضوں سے نجات ملے گی۔

● اگر کسی کے ذمہ اپنا قرض ہوگا تو اس نقش کی برکت سے وصول ہوگا۔

● غرضیکہ اس ایک نقش سے ہزاروں فوائد ایسے ہوں گے جن کی توقع بھی نہیں ہوگی۔ نہ پہلے سے اندازہ ہوگا۔ چند فائدے بطور نمونہ لکھ دیئے گئے ہیں۔ یہ نقش بزرگوں کا عطیۂ خاص ہے جسے علم الاسرار کے قارئین کے لئے اجازت عام کے ساتھ نقل کیا جارہا ہے۔ قارئین اس سے مستفیض ہوکر طلسماتی دنیا کے لئے دعاء خیر کریں۔

نقش عظیم یہ ہے۔

۷۸۶

حضرت جبرائیل علیہ السلام

| ۳۱۷۱۷۲ | ۳۱۷۱۷۵ | ۳۱۷۱۷۸ | ۳۱۷۱۶۴ |
|---|---|---|---|
| ۳۱۷۱۷۷ | ۳۱۷۱۶۵ | ۳۱۷۱۷۱ | ۳۱۷۱۷۶ |
| ۳۱۷۱۶۶ | ۳۱۷۱۸۰ | ۳۱۷۱۷۳ | ۳۱۷۱۷۰ |
| ۳۱۷۱۷۴ | ۳۱۷۱۶۹ | ۳۱۷۱۶۷ | ۳۱۷۱۷۹ |

حضرت جبرائیل علیہ السلام

(اطراف: حضرت جبرائیل علیہ السلام — کونوں پر: الحق، الملک)

اس نقش کی رفتار یہ ہے۔

۷۸۶

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

اس نقش کو استعمال کرنے سے پہلے سو روپے خیرات کریں۔ اس کے بعد نقش استعمال کریں۔

## لڑکیوں کی شادی کا مجرب ترین عمل

آج کے دور میں بے شمار لڑکیاں ایسی ہیں کہ جن کے رشتے نہیں آتے۔ اور یہی ایک غم ماں باپ کو وقت سے پہلے بوڑھا کر دیتا ہے۔ لڑکیوں کو ان کی عزت و آبرو کے ساتھ گھر میں رکھنا ایک دشوار ترین عمل ہے، لیکن ماں باپ اپنا چین و سکون قربان کر کے ان کی عزت و آبرو کی حفاظت کرتے ہیں اور ان کے اچھے رشتوں کے ہر وقت خواب دیکھتے رہتے ہیں۔ ہم نے اچھے رشتوں کے لئے اس سے پہلے بھی طلسماتی دنیا میں کئی قابل قدر عمل شائع کئے ہیں۔ ہمارے علم و اطلاع کے مطابق ان کا زبردست فائدہ بھی ہوا ہے۔ کئی لڑکیوں کی شادیاں ہوگئی ہیں اور کئی ماں باپ اپنے فرضوں سے سبکدوش ہو کر ہمارے اور طلسماتی دنیا کے شکر گزار ہیں اور ہم اس رب کا شکر ادا کرتے ہیں کہ جس کی بخشی ہوئی توفیق اور صلاحیت سے ہم خدمت خلق کر رہے ہیں اور ہمارا رب اس کو مؤثر بنا کر ہمیں زمانہ بھر میں سرخرو کر رہا ہے۔ اس کتاب میں ہم ایک اور عمل لے کر حاضر ہوئے ہیں جو بہت ہی مؤثر اور مجرب ہے۔

نئے چاند کی پہلی جمعرات کو بشرطیکہ چاند عقرب میں نہ ہو، مندرجہ ذیل نقش ان لڑکیوں کے لئے تیار کریں جن کی شادی نہ ہو رہی ہو۔ رشتے نہ آ رہے ہوں، یا شادی میں رکاوٹیں کھڑی ہو رہی ہوں، ان لڑکیوں کے لئے یہ نقش تیر کی طرح انشاء اللہ کام کرے گا۔ نقش باوضو بنائیں اور اس کو گلاب و زعفران

سے لکھیں۔ نقش کو اس طرح تیار کریں۔

۷۸۶

بسم اللہ الرحمن الرحیم

وینصرک اللہ نصراً عزیزا

شادی

فلاں بنت فلاں

انا فتحنا لک فتحا مبینا

نصر من اللہ وفتح قریب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بسم اللہ الرحمن الرحیم

نقش کو تیار کرنے کے بعد چاروں آیات قرآنی سو سو مرتبہ پڑھ کر اس نقش پر دم کردیں اور لڑکی کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ چند ماہ کے اندر اندر پیغام وصول ہوگا۔ اور شادی کی تمام رکاوٹیں دور ہو جائیں گی۔

یہ عمل ایک بزرگ کا بخشا ہوا ہے جسے بطور خاص علم الاسرار کے تمام قارئین کے لئے اجازت عام کے ساتھ شائع کیا جارہا ہے اس دعا کے ساتھ کہ رب العالمین سب کی بیٹیوں کو عزت و آبرو کے ساتھ رخصت کرے اور سب کے گھر آباد رکھے۔ (آمین)

## جادو کا قرآنی تدارک

### سورۂ کوثر کا ایک نادر و نایاب عمل

یہ ایک حقیقت ہے کہ ہمارے معاشرے میں سحر جادو اور اعمال شر کی ایک وبا چل پڑی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ شریف اور سادہ لوگ اس کا شکار ہو رہے ہیں۔

عزیز بہنو! ایک بات کی وضاحت کرتا چلوں کہ گزشتہ سال اکثر خطوط میں یہ لکھا جاتا تھا کہ ہم پر جادو ہے۔ نقش یا لوح بھجوادیں۔ پہلی بات آپ کی تشخیص پر ہم نقش یا لوح روانہ نہیں کرتے۔ اپنے مکمل کوائف روانہ کریں یا سحر زدہ شخص کو میں خود حساب لگا کر چیک کریں گے کہ آیا سحری اثرات ہیں یا نہیں؟

اگر اس بات کا یقین ہو جائے کہ سحری اثرات کے سبب مسائل ومشکلات پیدا ہو رہے ہیں تو ذیل کا عمل انتہائی توجہ، یکسوئی اور یقین کامل سے کریں۔ انشاء اللہ پُر تاثیر نتائج ملیں گے۔ بروز ہفتہ نیا چاند ہو بعد نماز فجر لوح (چاندی) یا کاغذ پر باہتمام تیار کریں۔ بعد تکمیل لوح یا نقش پر ۳۱۳ مرتبہ یا اللہ ۳۱۳ مرتبہ سورۂ کوثر ایک ہی نشست میں ورد کر کے دم کرلیں۔ بعد ازاں لوح نقش اپنے گلے میں ڈالیں۔ روزانہ بعد نماز عشاء ۳۱۳ مرتبہ سورۂ کوثر کا ورد اپنا معمول بنائیں۔ انشاء اللہ سحر وجادو کے اثرات ختم ہو جائیں گے۔

نقش یہ ہے۔ (انگریزی ہندسوں میں نقش کی چال لکھ دی گئی ہے)۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

ان ا ا ع ط ی ن ک ا ل

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۹۲ 5 | ۶۹۷ 10 | ۷۰۲ 15 | ۶۹۱ 4 |
| ۶۹۸ 11 | ۶۹۵ 8 | ۶۸۸ 1 | ۷۰۲ 14 |
| ۶۸۹ 2 | ۷۰۱ 13 | ۶۹۹ 12 | ۶۹۴ 7 |
| ۷۰۳ 16 | ۶۹۰ 3 | ۶۹۳ 6 | ۶۹۶ 9 |

## کینسر کا قرآنی علاج

### کینسر کے مریض کی داستان حیات

قرآن پاک خداوند کریم کی جانب سے بھیجا گیا ایک ایسا نسخۂ کیمیا ہے جس میں ہر مرض کا علاج موجود ہے۔ دنیا میں خواہ کوئی بھی مرض موجود ہو اگر اعتقاد کے ساتھ کلام پاک سے رجوع کیا جائے اور قرآنی آیات کی تلاوت کی جائے تو کوئی وجہ نہیں کہ مریض صحت یاب نہ ہو۔ مندرجہ ذیل مضمون ایک ایسے مریض کی داستان حیات ہے جو کینسر کے خوفناک مرض میں مبتلا تھا اور ڈاکٹروں نے اسے لاعلاج قرار دے دیا تھا۔ ایسے میں ایک مومنہ عورت نے پورے قرآن پاک میں سے چھوٹی چھوٹی آیتیں لکھ کر دیں۔ ان آیات کی روزانہ تلاوت کرنے سے چند سالوں میں اس شخص کا مرض جڑ سے چلا گیا۔ اس مرض سے صحت یاب ہونے کے بعد اس شخص نے ان آیات مبارکہ کی فوٹو کاپیاں نکلوا کر سال ۱۹۸۸ء میں ابوظہبی کے امام بارگاہ میں مجلس کے بعد تقسیم کیں تاکہ مومنین خدا کے پاک کلام سے فیض یاب ہو سکیں۔

روحانی تقویم میں یہ مضمون شائع ہو چکا ہے۔ اس کی افادیت کے پیش نظر اور مومنین کے اصرار پر تیسری بار شائع کیا جا رہا ہے۔ مریض کا کہنا ہے کہ جب میں ۱۹۷۲ء میں کینسر کے موذی مرض میں مبتلا تھا تو میں نے اس مرض کا علاج ڈھونڈنے کے لئے قرآن پاک کا سہارا لیا اور یہ آیات میرے سامنے آئیں۔

## آیات شفاء

بسم اللہ الرحمن الرحیم

(۱) وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْن
(سورۃ:۱۷: آیت نمبر:۸۲)

(۲) وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْن سورۃ:۲۶: آیت نمبر:۸۰)

(۳) وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ الرَّاحِمِيْن
(سورۃ:۲۳: آیت نمبر:۱۱۸)

(۴) اَمَّنْ يُّجِيْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوْءَ
(سورۃ:۲۷: آیت نمبر:۶۲)

(۵) قُلْنَا يٰنَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰى اِبْرَاهِيْم
(سورۃ:۲۱، آیت نمبر:۶۹)

(۶) وَاَيُّوْبَ اِذْ نَادٰى رَبَّهٗ اَنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْن (سورۃ۲۱: آیت نمبر۸۳)

(۷) اَنِّيْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ (سورۃ۵۴: آیت نمبر:۱۰)

ترجمہ :

(۱) اور ہم تو قرآن میں وہی چیز نازل کرتے ہیں جو مومنوں کے لئے (سراسر) شفاء اور رحمت ہے۔

(۲) اور جب بیمار پڑتا ہوں تو وہی مجھے شفا عنایت فرماتا ہے۔

(۳) اور (اے رسول تم کہو پروردگار تو (میری امت کو) بخش دے اور

ترس کھا اور تو سب رحم کرنے والوں سے بہتر ہے۔

(۴) بھلا وہ کون ہے کہ جب بے قرار اسے پکارے تو دعا قبول کرتا ہے اور مصیبت کو دور کرتا ہے۔

(۵) ہم نے حکم دیا اے آگ تو ابراہیم پر بالکل ٹھنڈی اور سلامتی کا باعث ہو جا (کہ ان کو کوئی تکلیف نہ پہنچے)

(۶) اور (اے رسولؐ) ایوبؑ (کا قصہ یاد کرو) جب انہوں نے اپنے پروردگار عالم سے دعا کی کہ (خداوند) بیاری تو میرے پیچھے لگ گئی ہے اور تو تو سب رحم کرنے والوں سے کہیں بڑھ کے ہے۔

(۷) انہوں نے اپنے پروردگار سے دعا کی کہ (اے بار الہا) میں (ان کے مقابلہ میں) کمزور ہوں تو اب تو ہی (ان سے) بدلہ لے۔

میں قرآن پاک میں ان آیات مبارکہ کی تلاش کررہا تھا کہ جن میں "نگہبان، محافظ، وارث، سرپرست، کارساز، دستگیر، والی، محفوظ رکھنے والا اور پناہ دینے والا" جیسے القاب استعمال ہوئے ہیں۔ چنانچہ میری تلاش کا ثمر مندرجہ ذیل آیات مبارکہ ہیں۔

(۸) لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ

(سورۃ ۲۱: آیت نمبر: ۸۷)

(۹) فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ وَنَجَّیْنٰهُ مِنَ الْغَمِّ وَكَذٰلِكَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ

(سورۃ ۲۱: آیت نمبر ۸۸)

(۱۰) اِنَّ رَبِّیْ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ حَفِیْظٌ (سورۃ ۱۱: آیت نمبر ۵۷)

(۱۱) حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْل سورۃ ۳: آیت نمبر: ۱۷۳)

(۱۲) وَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلاً

(سورۃ ۳۳: آیت نمبر: ۳)

(۱۳) اَلَيْسَ اللّٰهُ بِكَافٍ عَبْدَهٗ (سورۃ ۳۹: آیت نمبر ۳۶)

(۱۴) هُوَ مَوْلٰكُمْ فَنِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِيْر

(سورۃ ۲۲: آیت نمبر: ۷۸)

ترجمہ :

(۸) (پروردگار) تیرے سوا کوئی معبود نہیں تو (ہر عیب سے) پاک وپاکیزہ ہے۔

(۹) بے شک میں قصوروار ہوں تو ہم نے انکی دعا قبول کرلی اور انہیں رنج سے نجات دلائی اور ہم تو ایمانداروں کو یونہی نجات دیا کرتے ہیں۔

(۱۰) اس میں تو شک نہیں کہ میرا پروردگار ہر چیز کا نگہبان ہے۔

(۱۱) خدا ہمارے واسطے کافی ہے اور کیا اچھا کارساز ہے۔

(۱۲) اور خدا ہی پر بھروسہ رکھو اور خدا ہی کارسازی کیلئے کافی ہے۔

(۱۳) کیا خدا اپنے بندوں (کی مدد) کے لئے کافی نہیں ہے۔

(۱۴) وہی تمہارا سرپرست ہے تو کیا اچھا سرپرست ہے اور کیا اچھا مددگار ہے۔

جس جگہ میں شعاع کے ذریعہ علاج کروا رہا تھا وہاں ایک ایرانی نے مجھے مندرجہ ذیل آیات قرآنی کی تلاوت کے لئے کہا۔

(۱۵) اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِیْن

(۱۶) نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْر

(۱۷) تَبَارَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخَالِقِیْن

(۱۸) لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْم

ترجمہ :

(۱۵) سب تعریفیں خدا ہی کے لئے (سزاوار) ہے جو سارے جہاں کا پالنے والا ہے۔

(۱۶) اللہ اچھا آقا اور اچھا مددگار ہے۔

(۱۷) اللہ برکت دینے والا بہترین خالق ہے۔

(۱۸) نہ کوئی طاقت ہے نہ قوت سوائے اللہ کے۔

سورۂ فاتحہ اور آیت الکرسی کی تلاوت میں تمام بیماریوں سے شفاء حاصل کرنے کی بے پناہ تاثیر موجود ہے۔ چنانچہ میں نے قرآن پاک میں سے یہ تمام سورتیں زبانی یاد کرلیں اور ہر سورۃ کی تلاوت سے پہلے اور آخر میں درود وصلوٰۃ کی تلاوت کی۔

ایک رات میں نے خواب میں دیکھا کہ سفید کپڑے میں لپٹا ہوا ایک جنازہ ممبئی کی مسجد کی امام بارگاہ کے باورچی خانہ میں لایا گیا (جہاں پچھلے اسی برس سے ہر مجلس کے بعد اور افطاری کے لئے مومنین کیلئے کھانا پکایا جاتا ہے) میں نے بڑھ کر اس لاش کے چہرے پر سے کپڑا ہٹایا تا کہ صورت دیکھ سکوں۔ مجھے وہ مردہ سانس لیتا ہوا دکھائی دیا اور میرے دیکھتے ہی دیکھتے وہ اٹھا اور چلنے

لگا۔اس کے ساتھ ہی میری آنکھ کھل گئی۔میرے لئے یہ خواب اس بات کی شہادت تھا کہ میرا کینسر کا مرض بالکل ختم ہوگیا ہے اور خدا نے مجھے نئی زندگی عطا کی ہے۔میرے اور اس ایرانی شخص کے علاوہ (جس نے مجھے قرآنی آیات کی تلاوت کے لئے کہا تھا) تمام دوسرے افراد جو کینسر میں مبتلا تھے اس دنیائے فانی سے کوچ کر گئے جب کہ میں بالکل صحت یاب ہوگیا۔

## موکل تابع کرنے کا بے مثال عمل

نوچندی جمعرات کو روزہ رکھے، صبح کی نماز کے بعد ایک ہزار مرتبہ سورۂ اخلاص کی تلاوت کرے۔آگے پیچھے گیارہ گیارہ مرتبہ درود ابراہیم پڑھے۔اس کے بعد ہر فرض نماز کے بعد تین سو مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے۔نصف شب کو دوگانہ نفل ادا کرے۔ایک ہزار مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھے۔

یہ عمل لگاتار چودہ دن تک اسی طرح کرے۔روزہ پہلے دن اور آخری دن جو عمل کا پندرہواں دن ہوگا رکھنا ہے۔پندرہویں دن پھر جمعرات ہوگی۔روز مرّہ کی طرح عمل کریں اور عمل سے نصف شب کے بعد فارغ ہوکر تین ہزار مرتبہ یہ دعا پڑھے۔

"یَامَنَّانُ اَنتَ الَّذِیْ وَسِعَتْ کُلَّ شَیْءٍ وَّ رَحْمَةً وَ عِلْمًا" اس کے بعد ایک ہزار مرتبہ یہ دعا پڑھے اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ اَنْ تُسَخِّرَلِیْ بِحَقِّ ھٰذِہِ السُّورَةِ الشریفةِ بِحَقِّ مَنْ قَالَ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰه محمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰه عمل ختم ہوتے ہی دیوار پھٹے گی اور تین موکل حاضر ہوں گے اور عامل کی خدمت میں سلام پیش کریں گے۔ان میں سے ایک بولے گا کہ اے عبدِ

صالح میرا نام عبدالواحد ہے اور میں تیرے حکم پر حاضر ہوا ہوں، تیرے ہر حکم کی تعمیل کروں گا۔ دوسرا مؤکل کہے گا کہ میں عبدالصمد ہوں اور رزق حلال میں میں تیری مدد کروں گا۔ تیسرا مؤکل کہے گا میں عبدالاحد ہوں۔ میں پوشیدہ باتیں تجھے بتاؤں گا۔ میں پوشیدہ خزانوں کے بارے میں بھی رہنمائی کروں گا۔ یہ تینوں مؤکل تابع ہونے کا عہد کر کے غائب ہو جائیں گے اور دوبارہ حاضر ہونے کا طریقہ بھی عامل کو بتادیں گے۔

یہ ایک نادر اور بے مثال عمل ہے۔ قارئین کے لئے بالخصوص اُن حضرات عاملین کے لئے جو اس لائن کی ابتدائی ریاضتیں کر چکے ہیں ہماری طرف سے ایک تحفہ ہے۔

امید ہے کہ لوگ خدمت خلق کی نیت سے مؤکلین کو تابع کریں گے اور اللہ کے بندوں کی روحانی رہنمائی کریں گے۔

پندرہ دن تک پرہیز جمالی اور پرہیز جلالی اور ترکِ حیوانات کے ساتھ عمل کریں اور زبان کو لایعنی باتوں سے اور دماغ کو غلط قسم کے تصورات سے محفوظ رکھیں۔

## برائے اولاد، ایک اہم عمل

مندرجہ ذیل تعویذ اُن میاں بیوی کے لئے اکسیر کی حیثیت رکھتا ہے جو اولاد کی نعمت سے محروم ہوں، اس تعویذ کی زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ کسی ساعتِ سعید میں ایک قلم، دوات اور کاغذ اور ایک کوری ہانڈی کا انتظام کریں۔

عروج ماہ میں جمعرات یا اتوار کے دن سے روزانہ اکتیس نقش لکھیں اور اسی

ہانڈی میں جمع کرتے جائیں۔ اکتیسویں دن دوات، قلم اور ہانڈی وغیرہ سب کچھ بہتے پانی میں بہادیں۔ پہلے پانی میں قلم ڈالیں۔ پھر دوات، پھر تعویذ ڈال دیں۔ جو تعویذ بہاؤ کے خلاف بہے اس کو اٹھالیں اور گولی بنا کر سٹک لیں۔ بس زکوٰۃ ادا ہوگئی۔ اس کے بعد یہ تعویذ کسی کو بھی برائے اولاد دیں گے تو اللہ کے فضل وکرم سے اولاد ہو جائے گی۔

میاں بیوی کے لئے دو نقش بنائیں۔ عورت کو تاکید کریں کہ وہ نقش کو لال کپڑے میں پیک کر کے گلے میں ڈالے اور مرد کو تاکید کریں کہ وہ نیلے رنگ کے کپڑے میں پیک کر کے گلے میں ڈالے۔ انشاء اللہ چار ماہ کے اندر اندر بیوی کے حمل قرار پائے گا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| بجق یابدوح | یابدوح | بجق یابدوح |
|---|---|---|
| یابدوح | ۹۷۲ | یابدوح |
| بجق یابدوح | یابدوح | بجق یابدوح |

## دست غیب کا ایک لاجواب عمل

مندرجہ ذیل نقش ۳۵ عدد لگاتار ۳۵ دن تک لکھیں اور ۳۵ نقش لکھنے کے بعد ان کو اپنے سامنے رکھ کر ۳۰۸ مرتبہ مندرجہ ذیل عزیمت پڑھیں۔ انشاء اللہ ۳۵ دنوں میں اس طرح عمل کی زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ زکوٰۃ کی ادائیگی کے ساتویں روز یا سات روز کے بعد ساعت سعید میں دو نقش لکھیں۔ ایک نقش کو اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں اور ایک نقش کو ہرے کپڑے میں پیک کر کے

حفاظت سے رکھ لیں۔اس کے بعد عشاء کی نماز سے فارغ ہونے کے بعد خلوت میں بیٹھ کے ۱۶ نقش لکھا کریں اوران ۱۶ نقش کو سامنے رکھنے کے بعد ۳۰۸ مرتبہ عزیمت پڑھا کریں۔انشاء اللہ ہر طرف سے روزی کے دروازے کھل جائیں گے اور غیب سے روزی کا حصول شروع ہو جائے گا۔انتہائی مجرب اور موثر عمل ہے۔ضرورت مند حضرات اس عمل کو کر کے فائدہ اٹھائیں۔

اس عمل کے لئے یہ شرائط ہیں۔دورانِ عمل لباس سفید ہو، خیالات میں فساد نہ ہو، زبان غیبت، جھوٹ اور الزام تراشی سے محفوظ ہو اور رزق حلال پر توجہ رکھیں۔عمل کی کامیابی کے بعد جو کچھ میسر آتا ہے اس کا دس فیصد حصہ خیرات کرتے رہیں۔

۷۸۶

| ۷۶ | ۸۰ | ۸۳ | ۶۹ |
|---|---|---|---|
| ۸۲ | ۷۰ | ۷۵ | ۸۱ |
| ۷۱ | ۸۵ | ۷۸ | ۷۴ |
| ۷۹ | ۷۳ | ۷۲ | ۸۴ |

بحق یاامواکیل یارزاق

عزیمت یہ ہے: یَاامواکیلُ بحقِ الحقُ حق یارزّاق میرے لئے روزینہ مقرر فرمادیں۔العجل الوحا الساعہ۔

## قرض کی ادائیگی کا عمل

اگر قرض بہت زیادہ ہو گیا ہو تو مندرجہ ذیل دعا کو مغرب کی نماز کے بعد روزانہ ۲۱ مرتبہ پڑھیں اور دوران پڑھائی اپنی داڑھی اور سر کے بالوں میں کنگھی

کرتے رہیں۔ اگر کنگھی نہ ہوتو اپنی انگلیاں بالوں میں پھیرتے رہیں اور جمعہ کے دن نماز فجر کے بعد ایک سو ایک مرتبہ پڑھیں۔ انشاء اللہ قرض ادا ہو جائے گا۔ دعا یہ ہے: اَللّٰهُمَّ اكْفِنِیْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَ اَغْنِنِیْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ.

## قرض کی ادائیگی کا نقش

مندرجہ ذیل نقش کو عروج ماہ میں اتوار کے دن پہلی ساعت میں گلاب و زعفران سے لکھ کر اپنے دائیں بازو پر باندھیں۔ انشاء اللہ بہت جلد قرض ادا ہو جائے گا۔

۷۸۶

| حَسبُنَا | اللّٰه | و نِعْمَ | الْوَكِيْل |
|---|---|---|---|
| ۹۰ | ۹۰ | ۹۰ | ۹۰ |
| ۹۰ | ۹۰ | ۹۰ | ۹۰ |
| ۹۰ | ۹۰ | ۹۰ | ۹۰ |
| ۹۰ | ۹۰ | ۹۰ | ۹۰ |

## لڑکی کی شادی جلد ہو

جس لڑکی کی شادی نہ ہوتی ہو اس کے لئے ایک کنگھی لوہے یا پیتل یا لکڑی کی تیار کرالیں اور اس پر مندرجہ ذیل نقش کندہ کرالیں۔ اس کے بعد یہ کنگھی لڑکی صبح و شام اپنے بالوں میں حالتِ پاکی میں کرتی رہے۔

انشاء اللہ چند مہینوں میں پیغام آجائے گا۔

نقش یہ ہے۔

۷۸٦




## لڑکیوں کی شادی کا دوسرا عمل

مندرجہ ذیل نقش کولکھ کراس پر سورۂ احزاب (پارہ ۲۱) پڑھ کردم کرلیں اور اس نقش کے نیچے لڑکی اوراس کی ماں کا نام لکھ دیں۔اس کے بعداس نقش کولکڑی کی صندوقچی میں رکھ کراس میں تالا لگادیں اور چابیاں دریا نہر یا سمندر میں پھینک دیں۔ پھراس صندوقچی کو کپڑوں کے بکس میں رکھ دیں۔ چند ماہ میں انشاءاللہ پیغام آنے شروع ہوجائیں گے۔

نقش یہ ہے۔

۷۸٦

| ۸۸۸۱۴ | ۸۸۸۱۷ | ۸۸۸۲۰ | ۸۸۸۰۷ |
|---|---|---|---|
| ۸۸۸۱۹ | ۸۸۸۰۸ | ۸۸۸۱۳ | ۸۸۸۱۸ |
| ۸۸۸۰۹ | ۸۸۸۲۲ | ۸۸۸۱۵ | ۸۸۸۱۲ |
| ۸۸۸۱٦ | ۸۸۸۱۱ | ۸۸۸۱۰ | ۸۸۸۲۱ |

برائے شادی فلاں بنت فلاں

## لوحِ نوز

ایک مؤثر ترین لوح جو رحمٰن ورحیم کے فضل سے کاروبار کو تمام آفتوں اور بندشوں سے نجات دلاتی ہے اور آئندہ کے لئے تمام رکاوٹوں سے محفوظ رکھتی ہے کسی باضابطہ عامل سے لکھوا کر فریم کرا کر اپنے آفس، دکان، فیکٹری یا مکان وغیرہ میں آویزاں کریں۔

لوح یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

کھیعص ال م ال ل ہ ل اا ل لا ال الا و کھیعص




حمعسق ال ی ال ق ی و م یارحمٰن

یاوکیل یاکفیل یاجلیل یاسمیع یامجیب

یاذالجلال والاکرام

برحمتک یاارحم الراحمین

## اسم ذات کے نکات وصفات وطریق زکوٰۃ

ننانوے نام باری تعالیٰ کے ناموں میں اللہ اسم اعظم ہے اور یہ تمام اسرار کا جامع ہے۔ جو بھی ذوق اخلاق ذمیمہ سے قطع تعلق کر کے نیک و پاکیزہ اخلاق سے آراستہ ہو کر ذات باری کی روحانیت سے فیض حاصل کرنے کی تمنا کرے گا وہ یقیناً ایسا لطف اٹھائے گا جو احاطہ تحریر سے باہر ہے۔

جو شخص اسم اللہ کا ذکر کرتا رہے تو کوئی شخص بہ سبب جلالت اس کی طرف دیکھنے کی جرأت نہیں کر سکتا اور پھر جس شخص کو اس کی قدر معلوم ہو جائے گی وہ ہر شئے سے غنی ہو جائے گا۔ میں تو یہ تاکید کروں گا کہ جو شخص اسمائے الٰہیہ سے لطف حاصل کرنا چاہے سب سے پہلے اللہ کا ورد کرے۔ اس سے قلب انسان مجلّیٰ ہو جاتا ہے۔ طبیعت پر راحت وانبساط کا سماں سا چھایا رہتا ہے۔ ذاکر لوگ جو ذکر کے طور پر اس اسم کو پڑھتے ہیں تو پڑھتے ہی غلبہ پیدا ہو جاتا ہے اس عرصہ میں جو اسرار وخوبیاں وہ ملاحظہ فرماتے ہیں کچھ وہی لوگ جان اور سمجھ سکتے ہیں۔

یہ اسم تفکرات دینی و دنیاوی سے بچانے والا اور زبان کے اندر رسیلے اور پر اثر اثرات پیدا کرنے والا ہے، مخلوق کی نظر میں بڑی وقعت پیدا کرتا ہے، فحش و منکرات سے نجات دلاتا ہے، مصائب سے بچاتا ہے اور دنیا کی تمام خرافات سے مستغنی کر کے اطمینان وسکون پیدا کر دیتا ہے، گویا اس اسم کی لاکھوں صفات ہیں میری دعا ہے کہ خداوند دو جہاں مجھے اور آپ کو اس اسم اعظم کی روحانیت سے فیض حاصل کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین

اس وقت میں آپ پر خاص سینہ کا راز ظاہر کرتا ہوں کہ اسم اللہ کا چلہ کس

طرح کیا جاتا ہے اور کس طرح اس سے فیض حاصل کیا جاتا ہے۔ طالب کو چاہئے کہ وہ نمازی اور صالح رہے۔ ریاضت کا اسے شوق ہی نہ ہو بلکہ عشق ہو اور تہجد گزار بھی ہو۔ اس اسم کے ورد کا وقت دراصل اس وقت ہے جب کہ روح میں نقطہ اعتدال پیدا ہوتا ہے اور وقت رات دو بجے سے لے کر صبح صادق تک ہوتا ہے۔ چاہئے کہ نماز تہجد پڑھ کر کسی تنہائی کے مقام میں نہایت خشوع و خضوع سے پڑھے۔ دل تمام قسم کے خیالات سے بری ہو اور ذکر شروع کرے چند ہی دنوں میں اسم اپنی تاثیر ظاہر کرے گا اور طالب اپنی قسمت پر حیران رہ جائے گا کہ میں انسان ہوں یا ملأ اعلیٰ کا کوئی جز ہوں۔ وہ نورانیت اور روحانیت پیدا ہوگی کہ برداشت مشکل ہو جائے گی۔ یہاں مجھے ایک بات یاد آ گئی کہ اس اسم کے ورد کے لئے کسی بزرگ یا پیر و مرشد کا سہارا ضرور لیں تاکہ وہ رہبری کرتا رہے کیوں کہ بعض لوگ اثرات کو برداشت نہ کر سکنے کی وجہ سے اپنے ہوش وحواس کھو بیٹھتے ہیں۔ شروع میں تو شوقیہ کر لیتے ہیں مگر انجام کا پتہ نہیں ہوتا۔ بعض اوقات مؤکل بھی حاضر ہو جاتا ہے اسے بھی دیکھنے کی ہمت نہیں پڑتی اور پاگل اور دیوانہ ہو جاتے ہیں۔ بعض لوگوں کی تو زندگیاں ہی ختم ہو جاتی ہیں۔ میری مراد یہاں ان لوگوں سے ہے جو اسم ذات کا چلہ نکالنا چاہیں اور جو صرف برکت کے لئے اور صفائی قلب کے لئے ورد کرنا چاہیں ان کو کسی قسم کا خطرہ نہیں۔ ان کو چاہئے کہ وہ ایک گوشہ تنہائی میں پاک صاف ہو کر تین بجے شب کو اٹھ کر ورد شروع کر دیں جو روزانہ ۶۶ مرتبہ ہو۔ یہ عدد اسم اللہ کے ہیں۔ اگر اس سے زیادہ کی ہمت ہو تو ۹۹ بار روزانہ اور اگر اس سے بھی زیادہ

ہمت ہوتو ۴۳۵۶ بار روزانہ پڑھا کریں اور کبھی ناغہ نہ کریں اور مداومت رکھیں۔ نتیجہ پر کبھی غور نہ کریں۔ جو کچھ آپ پر ظاہر ہوگا اس کا بیان نہیں کیا جاسکتا۔ دونوں جہاں کی نعمتیں حاصل ہوجائیں گی۔

جن طالبان اور عاشقان حقیقت کو چلہ کا شوق ہو ان کے لئے چودہ روز کی خلوت ہوگی۔ تمام وکمال پرہیز جلالی وجمالی قائم رکھنا ہوگا اور ہر نماز کے بعد ایک ہزار مرتبہ یہ اسم اور پچاس مرتبہ آیت اللہ نور السموٰت والارض پڑھنی ہوگی اور علاوہ پانچوں وقت کی نماز کے ایک بیٹھک میں رات کو دس ہزار بار کی پڑھائی علیحدہ کرنی ہوگی، ہر ہزار کے بعد اللہ نور السموٰت والارض کو پچاس ہزار مرتبہ پڑھنا ہوگا اور اس وقت لوبان کا بخور بھی جلانا ہوگا۔

چودھویں روز مکان بقعہ نور بن جائے گا، یوں معلوم ہوگا کہ نور کے دریا میں ڈوب رہا ہو اور یہ وقت ہمت کا ہوتا ہے اس وقت دل کو گھبراہٹ اور اضطراب سے محفوظ رکھنا ہوگا۔ چند ساعت یہ حالت قائم رہتی ہے۔ اس کے بعد موکل حاضر ہوتا ہے۔ اس سے خوف کھانے کی ضرورت نہیں۔ وہ مددگار ہوگا جب وہ سلام کرے تو جواب دے کر اس کے سامنے مؤدب بیٹھ جائیں۔ وہ ایک خادم دے کر رخصت ہوجائے گا۔ وہ خادم آپ کا ہر ایک کام بلاحیل وحجت انجام دے گا اور چلہ کے بعد روح میں ایک تازگی سی پیدا ہوگی۔ چہرہ نور سے معمور ہوجائے گا۔ مخلوق بے حد عزت واحترام سے پیش آئے گی۔ قلب مثل آئینہ صاف ہوگا کہ نہ دیکھی ہوں گی نہ سنی ہوں گی۔ یہ ضروری ہے کہ اس اسم کو بعد چلہ ہر نماز کے بعد ۶۶ مرتبہ پڑھا کرے کیوں کہ چلہ کی بقا ضروری ہے اور

جب باہر کسی کام کے لئے جانا پڑے دور ہو یا نزدیک تو یہ طریقہ ہوتا ہے کہ اگر جلدی جلدی چلنا ہے تو دائیں پاؤں کو رکھتے وقت ال اور بایاں پاؤں رکھتے وقت لاہ کی آواز سینہ سے نکلے۔ یہ وہ راز ظاہر کردیا ہے کہ جس کی قدر اللہ والے جانتے ہیں اور پہچانتے ہیں۔ میں تو یہ کہوں گا کہ ہر شخص اسی طرح چلا کرے اور تمام نمازوں کے بعد ۶۶ مرتبہ اللہ کا ورد کرلیا کرے۔ خدائے تعالیٰ اس کا قلب صاف کردے گا اور لوگوں میں اس کی ہیبت قائم کردے گا۔ زبان میں اثر اور آنکھوں میں کشش پیدا کردے گا۔ خدا کرے ہر ایک کو اسم ذات کی روحانیت سے فیض حاصل ہو۔ اسم اللہ کے ورد کرنے والے کو جب چاروں طرف سے اللہ ہی نظر آتا ہے تو ایک خاص لطف حاصل ہوتا ہے۔ اسم اللہ کو شیشے پر لکھ کر سامنے رکھ لینا چاہئے اور اس پر نظر جمانی چاہئے۔ یہ بھی فیض حاصل کرنے کا ایک خاص طریقہ ہے اور اس بات کی کوشش کرنی چاہئے کہ لفظ اللہ کی آواز اندرونِ قلب میں بیٹھ جائے اور قلب کی ہر دھڑکن سے اللہ کی آواز نکلے۔ میں نے ایک خدا کے بندے کا دیدار حاصل کیا تھا اور اس سے مل کر نماز پڑھنے کا اتفاق ہوا تو نماز کی خاموشی میں اس کے قلب سے اللہ اللہ کی آواز سن کر میرے ہوش وحواس گم ہونے لگے۔ اتنی ہیبت اور حیرت چھائی کہ نماز بھی بھول گیا۔ میں نے دیکھا کہ وہ باتیں کرتے تھے مگر قلب جاری رہتا تھا۔ اللہ اللہ کی صاف آواز کانوں تک پہنچتی تھی اور قلب کی آواز اونچی اور بالکل صاف تھی۔ اس قسم کی برکت تو ریاضت سے حاصل کی جاسکتی ہے مگر چاہئے کہ چند منٹ کے لئے قلب سے اللہ کا کھٹکا پیدا کرنے کی کوشش کی جائے اور ہ کی آواز قلب کی آواز

سے ملی ہوئی اس طرح نکلے کہ گویا لفظ اللہ قلب سے نکل رہا ہے۔قلب کی صفائی اور تقرب الٰہی کے لئے بہترین طریقہ ہے۔ جو لوگ دن کو ورد کرنا چاہیں ان کو چاہئے کہ کھانا کم کھائیں۔ورد کے وقت تو خلو معدہ ہونا ضروری ہے۔

روحانی تحفے (قدر کیجئے، فائدہ اٹھایئے)

## عمل استخارہ مجرب

نیا چاند نظر آنے پر چاند کی پہلی، دوسری تیسری شب کو چھوڑ کر چوتھی شب بعد نماز عشا وضو کریں۔سونے سے قبل دو رکعت نماز نفل ادا کریں۔پہلی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورۂ الم نشرح ۴ ابار پڑھیں۔دسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ۱۱ مرتبہ سورہ الم نشرح پڑھیں۔پھر سلام پھیر کر اول و آخر ۱۱ بار درود اللّٰھم صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ پڑھیں پھر ہاتھ اٹھا کر یہ دعا پڑھیں اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِعِلْمِكَ وَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْب. اَللّٰھُمَّ اِنْ كُنْتَ تَعْلَمُ اِنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ...... یہاں اپنی زبان میں مقصد بیان کریں "اَخْبِرْنِیْ یَاخَبِیْرُ وَ عَلِّمْنِیْ یَاعَلِیْمُ اَرْشِدْنِیْ یَارَشِیْدُ وَ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ" پھر پاکیزہ بستر پر سو جائیں نہ کسی سے بات کریں نہ کھائیں نہ پئیں، اگر پہلی شب احوال معلوم ہو جائیں تو عمل ترک کر دیں ورنہ سات شب تک عمل جاری رکھیں۔انشاءاللہ ضرور رہنمائی ملے گی۔استخارے کے لئے سونے سے قبل یہ نقش اپنے سرہانے کے نیچے دائیں جانب رکھ لیں۔پھر اس تعویذ کو محفوظ کر لیں۔

ایک ماہ میں ایک بار استخارہ کریں۔

نقش یہ ہے

۷۸۶

| ۶۴۵ | ۶۳۹ | ۶۴۷ |
|---|---|---|
| ۶۴۶ | ۶۴۴ | ۶۴۱ |
| ۶۴۰ | ۶۴۸ | ۶۴۳ |

**یاخبیر اخبرنی یا علیم علمنی یا رشید ارشدنی**

**العجل الساعۃ الوحا**

نقش کو نو چندی جمعرات کو سفید کاغذ پر محلول زعفران، عرق گلاب نئے قلم سے لکھیں اور پلاسٹک کوٹڈ کروالیں۔ میری طرف سے تمام مومنین اور مومنات کو اس نقش استخارہ کے لکھنے اور استعمال کرنے کی اجازت ہے جو کرم فرما خود یہ نقش نہ بنا سکیں وہ جوابی لفافہ بھیج کر یہی نقش ہم سے بلاہدیہ طلب کرلیں۔

## حرز تحفظ

فی زمانہ حسد کا عروج ہے۔ جادو ٹونہ، آسیب، جنات سے کئی بدنظر ناعاقبت اندیش افراد سفلی کرکے اچھے بھلے گھرانے کو تباہ و پریشان کرتے ہیں۔ یہ فعل گناہ کبیرہ ہے، ناقابل معافی ہے، نظر بد پہاڑ کو گرا سکتی ہے۔ ایسی تکلیف، پریشانی اور اثر، نظر بد سے بچنے کے لئے برائے افادہ مومنین مجرب تعویذ حفظ و امان درج ذیل ہے۔ اس کے استعمال کی جانب سے تمام مومنین و مومنات کو اجازت ہے۔ بروز جمعہ صبح کو ۶ بجے سے ۷ بجے تک (بشرطیکہ قمر درعقرب اور یوم شہادت معصومینؑ نہ ہو) سفید کاغذ پر زعفران کے محلول سے لکھیں اور پلاسٹک کوٹڈ کرا کے پرس میں رکھیں یا لپیٹ کر تعویذ کو چاندی کی پتری میں جڑوا

کر چاندی کی زنجیر میں ڈال کر گلے میں پہنائیں۔ خصوصاً خوبصورت بچوں اور بچیوں کے لئے تبرک تحفہ ہے۔

"اَعُوْذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ کُلِّهَا مِنْ شَرِّ کُلِّ شَیْطَانٍ وَّ هَامَّةٍ وَّ عَیْنٍ لَّامَّةٍ اِحْفَظْنِیْ بِحَقِّ اَلْفِ اَلْفِ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِیْ لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمٰوٰتِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمِ. وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ."

نام............................بن بنت..............................

## جسمانی اور روحانی بیماری پہچاننے کا عمل

جن بھوتوں کی تکلیف یا کسی کو نظر لگی ہو یا جسمانی مرض ہو اس کے لئے ایک خاص طریقہ ہوتا ہے، جس سے کل رنج وغم اور حزن والم ظاہر ہو جاتے ہیں اور پھر آسانی سے ان کا علاج کیا جا سکتا ہے۔

سات تار ریشمی یا سوت کے نیلے یا سیاہ لے کر برابر کریں، پھر ان کو ملا لیا جائے اور اس قدر لمبے ہوں کہ مریض کے قد سے ایک یا دو بالشت زیادہ رہیں پھر جس مرد یا عورت کی بیماری یا آسیب زدگی یا سحر و جادوگری معلوم کرنی ہو اس کو دیوار کے سہارے ایسا کھڑا کیا جائے کہ دونوں پاؤں کے تلوے دیوار کے برابر رہیں، سر اور قد بھی جسم کا دیوار سے ملا ہوا سیدھا رہے ان تاروں کو صاف کر لیا جائے تاکہ کوئی گانٹھ یا جھڑی نہ رہے جس سے ناپا جائے مرد یا عورت اپنے داہنے ہاتھ کی انگلی گول حلقے کے موافق کر کے اس ڈورہ کو انگلی کے حلقے میں پکڑے، اگر تکلیف والا شخص مرد ہو تو اس کے داہنے پاؤں کے انگوٹھے اور عورت

ہو تو بائیں پاؤں کے انگوٹھے اور انگلی کے بیچ میں ڈورے کا سرا پکڑ لیا جائے اور دوسرا سرا ڈورے کا ماتھے کے اوپر جہاں کہ بال نکلتے ہیں کوئی دوسرا شخص اچھی طرح اس ڈورے کو کھینچ کرناپے اور اس جگہ پر گرہ لگادی جائے جو شخص یہ عمل کرے اس کے پاس لے جائے وہ شخص بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر سات دفعہ معہ بسم اللہ سورۂ قل اعوذ برب الناس پڑھے اور اس ڈورے پر پھونک دے، اس کے بعد سات مرتبہ قل اعوذ برب الفلق پڑھ کر دم کردے، اسی طرح سورہ قل ہو اللہ احد سورہ تبت اور سورۂ قل یا ایھا الکافرون، سورہ لایلاف اور سورۂ الم ترکیف اور الحمد پڑھے اور دم کرے پھر گیارہ مرتبہ یہ دعا پڑھے۔

بسم الله الرحمن الرحيم عزمت عليكم يا موكلات هذه سوره اخبرني بحق التوراة والانجيل والزبور والفرقان العظيم و صلى الله على خير خلقه محمد و آله اجمعين۔

پھر تین مرتبہ پڑھے۔ سبحان ذى الملك والملكوت سبحان ذى العزة والعظمة والهيبة والقدرة والكبرياء والجبروت سبحان الملك الحى الذى لاينام ولايموت سبوح قدوس ربنا ورب الملائكة والروح پڑھ کر دم کردے پھر چار مرتبہ یہ اسم معہ موکلات کے پڑھے۔

یا جبرائیل یا دردائیل یا رقتمائیل یا تنکفیل بحق یا بدوح اور دم کرے پھر تین مرتبہ اسم جبروتی پڑھے۔

ياخافض تخفضت بالخفض والخفض فى خفضك

یا حافظ ۔اور دم کردے پھر اس ڈورے کو بیمار کے جسم سے ناپے اگر جسم کے برابر رہے تو پھر دوبارہ سہ بارہ ناپے، پھر بھی برابر رہے تو پھر تین مرتبہ معہ بسم اللہ کے سورۂ مزمل پڑھے اور دم کرے اور پھر ناپے اگر ایک انگل ڈورہ لمبائی میں گرہ سے بڑھ جائے تو سمجھ لیا جائے کہ کسی چیز پر نظر ہوگئی ہے جس سے یہ بیماری ہوگئی ہے پس نظر لگ جانے کا علاج کرے اور اگر تین انگل بڑھ جائے تو سمجھ لو کہ آسیب ہے از قسم جنات ہے، اگر دو انگل بڑھ جائے تو آسیب بھوت چڑیل کا ہے، اگر چار انگل بڑھ جائے تو آسیب خبیث کا ہے، دودھ، دہی یا شکرانہ یا پلاؤ کے اوپر جمعہ کے دن ہوا ہے اور انہوں نے تکلیف دی ہے، اگر پانچ انگل بڑھ جائے تو نظر خبیث کی لگی ہے اور اگر چھ انگل بڑھ جائے تو آسیب بادشاہ جن و گفتار و بھوت چڑیل نے تسلط کیا ہے اور اگر سات انگل ڈورا بڑھ جائے تو آسیب سردار خبیث کا ہوا ہے اور لشکر کثیر بھوتوں اور چڑیلوں نے بیمار کو دبا رکھا ہے، اگر آٹھ انگل زیادہ ہوجائے تو آسیب بادشاہ جنات خبیث بہت زبردست کا ہے۔

## ڈورے کا گھٹ جانا

اگر اس عمل سے ڈورا ناپنے سے ایک انگل کم ہوجائے تو نظر دیو کی سمجھنی چاہئے اگر دو انگل کم ہوجائے تو آسیب بادشاہ جنات اور پریوں کا اثر ہوگیا ہے، اگر تین انگل کم ہوجائے تو سمجھنا چاہئے کہ کسی دشمن نے از راہ عداوت جادو کرایا ہے اور اس کی نشانی بیماری میں یہ معلوم ہوں گی کہ بدن پر چیونٹیاں چل رہی ہیں، دل میں سوئی سی چبھتی ہے، دل پر تکیہ کی سختی کا معلوم ہونا، رات یا دن کو نیند

آئے تو بندر یا سیاہ کتا یا عورت سیاہ یا سرخ کپڑے پہنے ہوئے یا جوگی و بیراگی جیسی شکل دکھائی دینا، عورت، مرد بری صورت کے خواب میں نظر آنا اور کبھی کسی کے پاخانہ یا منہ سے خون آنا، دل پر بوجھ رہنا، ہاتھ پاؤں ٹوٹنا جگر پر پہلی تاریخ کے چاند کی مانند سختی معلوم ہونا، غرض کہ ساری علامتیں جادو کی ہیں۔

اگر چار انگل ڈورا کم ہو جائے تو بھی جادو ہے، دل بر جوگی کا لکا دیوی یا ہنونت یا بیر مسان کی بٹھالی گئی ہے، اگر پہلے ناپ پر ڈورہ مذکورہ ایک انگل کم ہو جائے اور دوسری ناپ میں پانچ انگل کم ہو تو آسیب دیوتا ہے، آسیب، دیو، پری، جن، سحر و جادو پر کسی عامل اور جھاڑ پھونک کرنے والے سے آرام آنا محال ہوتا ہے، خصلت دیو، پری، جن، بھوت کیا ایسی ہوتی ہے کہ اصل جان ان کی وجود ظاہری یعنی انسان کے بدن میں ظاہری طور پر معلوم نہیں ہوا کرتی اور ایسے ہی جادو ہے کہ اس کی علامتوں سے پہچاننے والے پہچان سکتے ہیں، سبب اس کا معلوم نہیں ہو سکتا۔

کسی کے مارنے کا عمل کیا ہو، یا چوکی اڑائی ہو یا بیمار کرنے کا عمل ہو تو جو کنوئیں یا پانی میں یا جنگل میں ڈالا جاتا ہے اس سے بیماری لقوہ، فالج اور سرد امراض، ہاتھ پاؤں میں درد، مونڈھوں کندھوں میں بھاری پن ہوا کرتا ہے اور جو پتلا بنا کر زمین میں گاڑا جاتا ہے یا ہوا میں لٹکایا جاتا ہے، جس کے ناپ پر یہ عمل کیا گیا ہو اس کو دل کی بیماری، خفقان یا مالی خولیا ہو جاتا ہے وحشت زدہ اور جنونی جیسا پھرا کرتا ہے، اپنی نظر سے بیمار کو خود تکلیف اور ایذا پہنچتی ہے۔

بعض عامل حضرات وفتیلہ سے حاضر کر کے تلوار سے مار ڈالتے ہیں یہ

بہت غلط کام کرتے ہیں، اس لئے کہ ان کے قتل سے جو قطرے زمین پر گرتے ہیں ہر قطرے سے ایک اور ملعون پیدا ہو جاتا ہے اور وہ عامل جو کامل قسم کے ہوتے ہیں وہ مؤکلوں یا جنات کے ذریعہ پکڑ کر جلا دیتے ہیں تو بیماری کی بیماری رفع ہو جاتی ہے، بعض لوگ اس قدر کامل ہوتے ہیں کہ اپنے کشف کے ذریعہ خبیث کی حالت معلوم کر لیتے ہیں اور مؤکلات کے ذریعہ یا جنات کے ذریعہ یہ معلوم کر لیتے ہیں کہ سحر کس جگہ گڑا ہے پس وہ عامل اس جگہ سے نکال کر ضائع کر دے گا خواہ وہ پانی کے اندر پڑا ہو یا زمین میں گڑا ہو۔

بعض عامل ایسے مریضوں کو علاج اسم اعظم سے کرتے ہیں، اس کی برکت سے مؤکل اس سحر کو توڑ دیتے ہیں اور ملعون جل کر خاک ہو جاتے ہیں۔

جب ڈورہ بارہ یا چودہ انگل کم ہو جائے اس پر آسیب غول بیابانی کا سمجھنا چاہئے، یہ آسیب بہت کم ہوتا ہے، پہچان ایسے مریض کی یہ ہے کہ مریض ہر وقت خاموش رہے گا اور کسی سے بات کرنا پسند نہ کرے گا، نہ پانی پی وے نہ کھانا کھائے، اگر کھائے تو زمین کی مٹی یا درخت خشک یا تر کے پتے کھائے اور کبھی آواز بھی دیتا ہے، کبھی جانوروں جیسی آواز نکالتا ہے۔

جب لشکر غول بیابانی کا نکلتا ہے تو سرخ آندھی آیا کرتی ہے آسمان بھی سرخ ہو جاتا ہے، آفتاب چھپ جاتا ہے، اس وقت عورتوں اور بچوں کو ضرور بچا کر رکھنا چاہئے، ورنہ جو بھی ان کی جھپٹ میں آجائے گا حال اس کا ویسا ہی ہو جاتا ہے جیسے بیان کیا ہے، اس کا بادشاہ عادل شاہ بیابانی کہلاتا ہے، اگر کوئی حاضرات کا عامل ہو تو اس کو بلا کر کہے کہ فلاں شخص پر آسیب ہے، اپنی توجہ سے

اس کو دفع کر دو تو مریض تندرست ہو جاتا ہے۔

## تمام مشکلات کا حل بذریعہ نقوش

### ۱- برائے امراض مرگی، دیوانگی، جنون وغیرہ کے لئے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يُرْسَلُ عَلَيْكُمَا شُوَاظٌ مِّنْ نَّارٍ وَّ نُحَاسٌ فَلَا تَنْتَصِرَانِ.

ترجمہ : تم پر آگ کے شعلے اور دھواں چھوڑ دیا جائے گا تو پھر تم مقابلہ نہ کر سکو گے۔

مرگی کسی آسیب کا خلل اور دیوانگی، جنون یا جنون ہو یا کسی کو جن ستاتا ہو یا کسی مکان میں آسیب کا خلل ہو یا کہیں وباء ہو یا چیچک کا زور ہو۔ غرض کہ کوئی بھی شکایتی خطرہ ہو تو یہ عمل ہر امر میں تیر بہدف ہے۔ ترکیب یہ ہے کہ تل کا تیل روغن کنجد حسب ضرورت لے کر اُس پر آیت شریف کو ایک سو ایک مرتبہ اور آگے پیچھے درود شریف پڑھو۔ یہ تیل باذن اللہ تعالیٰ ہزاروں مرض کا علاج ہے۔ اگر چیچک کی وباء بچوں میں پھیلی ہوئی ہے تو بچوں کے بدن پر روزانہ مالش کرو۔ انشاء اللہ چیچک سے محفوظ رہیں گے۔

جس عورت کے بچے پیدا ہو کر مر جاتے ہیں۔ اُن بچوں کو پیدا ہونے کے وقت سے خطرہ تک ہفتے میں دو یا ایک بار مشل کر دیا کریں۔ آسیب سے محفوظ رہیں گے۔ مرگی والے آسیب زدہ اور جنونی کے سر پر مالش کیا کریں۔ بحکم خدا شفا ہوگی۔ اس قسم کے تمام امراض کے لئے یہ تیل کام دے گا۔ ایک دفعہ دم کر کے رکھ دو۔ ہمیشہ کام دے گا۔

جس مکان میں آسیب یا جنوں کا خطرہ ہو۔ اُس مکان میں اس آیت پاک کو کاغذ پر لکھ کر اونچی جگہ دیوار پر چسپاں کردو۔ وہ مکان نہ صرف آسیب اور جنوں سے محفوظ رہے گا بلکہ چوری، آگ سے محفوظ رہے گا اور دشمنوں سے بھی محفوظ رہے گا اور دشمنوں سے بھی محفوظ رہے گا۔

اگر اس آیت پاک کو لکھ کر کھیت کے بیچ میں دفن کردیں تو خدا کے حکم سے غلہ بکثرت پیدا ہوگا اور ہر قسم کے موذی جانور سے کھیت محفوظ رہے گا۔ اس قسم کے تمام آفات و بلیات کے لئے یہ آیت شریف اسم اعظم ہے۔ اگر کوئی شخص اس کی زکوٰۃ ادا کرے تو عامل بن جائے۔ وہ ہر مرض کا صرف پڑھ کر پھونکنے سے علاج کرسکتا ہے۔ اس کا عامل سوائے موت کے ہر مرض کو اچھا کر سکے گا۔ جہاں حکیم اور ڈاکٹر حیران ہوں؟ زکوٰۃ دینے کے بعد اس عمل کی طاقت سو گنا ہو جاتی ہے۔ ورنہ بغیر زکوٰۃ کے بھی اس عمل کا اثر آپ روز روشن کی طرح پائیں گے۔ دردسر کے لئے صرف تین مرتبہ پڑھ کر پھونکو انشاء اللہ تعالیٰ صحت ہوگی۔ درد شکم والے پانی پر دم کر کے پانی دیں۔ فوراً صحتیاب ہوگا۔ یاد رہے گا کہ ہر عمل میں اول و آخر درو شریف پڑھیں اور پہلے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھنا ضروری ہے اور اگر عامل ہر بار درود شریف پڑھے تو ہر بار اور بھی زیادہ اثر ہوگا۔ اللہ کے واسطے عمل کی اجازت دے دی۔ فائدہ اٹھائیں۔

## ۲- اسرار غیبی

لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَكَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰالِمِیْنَ.

اس عمل میں صرف روٹی اور دال کھائے اور کوئی چیز کھانے کی اجازت

نہیں۔ پان اور میوہ ہر قسم کا کھا سکتے ہیں۔ حقہ، سگریٹ نہیں پی سکتے۔ احرام کے طور پر ایک آدھا کپڑا باندھے اور آدھا اوڑھ لے۔ رات کے بارہ بجے کے بعد تنہائی کی جگہ یہ عمل کرے سرسوں کے تیل کا چراغ جلا کر پس پشت رکھے۔ اپنی رگ گردن پر نظر جما کر روزانہ (۷۷۷) مرتبہ مذکورہ بالا آیت شریف پڑھا کرے۔ اوّل و آخر سات مرتبہ درود شریف دورانِ عمل پڑھے اور شرع کا پابند رہے۔ خدا چاہے تو بائیسویں دن ہمزاد حاضر ہوگا۔ وہ آپ کا تابعدار ہو کر آپ کے حکم کی تعمیل کرے گا۔

## ۳- واسطے ادائے قرض

ہر فرض نماز کے بعد تین تین مرتبہ اول و آخر درود شریف اور آیت مذکورہ گیارہ گیارہ مرتبہ دعائے ذیل پڑھتا رہے۔ اللہ تعالیٰ غیب سے سامان سبکدوشی پیدا کرے گا۔

دعا یہ ہے: اَللّٰھُمَّ یَافَارِجَ الْھَمِّ وَ یَا کَاشِفَ الْغَمِّ مُجِیْبُ دَعْوَۃِ الْمُضْطَرِّیْنَ رَحْمٰنَ الدُّنْیَا وَ رَحِیْمُ الْاٰخِرَۃِ اَسْئَلُکَ اَنْ تَرْحَمَنِیْ بِرَحْمَۃٍ مِّنْ عِنْدِکَ وَ تُغْنِیْ بِھَا عَنْ رَحْمَۃٍ مِّنْ سِوَاکَ.

## ۴- دشمن زیر ہوں

اگر کوئی چاہے کہ زبان تمام دشمنوں اور بدخواہوں کی بند ہووے۔ اس دعا کو اپنے پاس لکھ کر رکھے۔ کوئی دشمن اس پر فتح نہ پاوے اور تمام وقت امن خدائے تعالیٰ میں رہے۔

دعا یہ ہے: بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ. صُمٌّ بُکْمٌ عُمْیٌ فَھُمْ لَا

يَعْلَمُوْنَ. صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَنْطِقُوْنَ. صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَرْجِعُوْنَ. صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ. صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَسْمَعُوْنَ.

## ۵۔ برائے حب

جو کوئی کسی پر مائل ہو اور چاہے کہ یہ مجھ پر فریفتہ ہو۔ اوّل ماہ میں روز سہ شنبہ یا بروز یک شنبہ کو اس عمل کو شروع کرے اور اوّل و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھے۔ اور اسم شریف کو گیارہ سو مرتبہ بعد نماز فجر یا بعد نماز عشاء پڑھے۔ ہرگز ناغہ نہ کرے۔ اکیس یوم پڑھے۔ پرہیز ترک حیوانات ضروری ہے۔ اسم شریف یہ ہے: بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَااِخْلَاصُ بِحَقِّ يَاوَدُوْدُ.

## ۶۔ ایک چٹکلہ

جب کسی جابر حاکم یا غصے والے شخص کے روبرو جانا ہو تو باوضو ذیل کی آیت شریف مع بسم اللہ شریف ایک مرتبہ پڑھو اور سیدھے ہاتھ کی چھنگلی (سب سے چھوٹی انگلی) پر پھونک کر انگلی بند کر لو دوبارہ مع بسم اللہ پڑھ کر اس کی برابر والی انگلی اسی طرح پانچوں انگلیاں بند کرو۔ یعنی ایک مرتبہ بسم اللہ پڑھتے جاؤ اور انگلی بند کرتے جاؤ۔ یہ مٹھی بند ہی رہے۔ جب اس شخص یا حاکم کے سامنے جاؤ تو اسی ہاتھ سے سلام کرو۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ شخص موم ہو جائے گا۔ مٹھی بند کرنے کے بعد راستے میں نہ کھولو۔ اگر دوسری جگہ یا غیر کے سامنے کھل گئی تو عمل جاتا رہے گا۔ دوبارہ عمل کرو۔ اسی شخص کے سامنے کھولو جس کو مطیع کرنے کے لئے عمل کیا

گیا ہے۔ یہ عمل ہمیشہ کے لئے نہیں بلکہ وقتی چٹکلہ ہے۔ جس وقت تک تم سامنے رہو اس عمل کا اثر ہے۔ جب سامنے سے ہٹ گئے تو عمل کا اثر بھی ختم ہوا۔ کوئی تاریخ وقت اس کے واسطے مقرر نہیں۔ نہ کوئی پرہیز ہے، صرف پاکیزہ ہونا چاہئے۔ آیت شریفہ یہ ہے: فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللّٰهُ. وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ.

## ۷- ملک الکلام

حدیث شریف میں وارد ہے کہ ایک دن حضرت جبرئیل علیہ السلام دربار رسالت مآب ﷺ میں حاضر تھے کہ آسمان سے ایک آواز آئی۔ حضرت جبرائیل علیہ السلام نے آسمان کی طرف دیکھا اور کہا کہ ایک خاص فرشتہ آپ کی خدمت میں حاضر ہو رہا ہے کہ اس سے قبل وہ کبھی زمین پر نہیں آیا۔ پھر وہ فرشتہ حاضر ہوا اور حضور ﷺ کو سلام کیا اور عرض کیا کہ میں خدا کی طرف سے دو نور لایا ہوں کہ اس سے قبل کسی نبی کو وہ نور نہیں ملے۔ جو ان کو پڑھے گا وہ دین اور دنیا میں عظمت اور نور پائے گا۔ پھر الحمد شریف اور سورۂ بقرہ کی آخری آیت رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا آخر سورہ تک حضور ﷺ کے سپرد کی۔

ہمارے شیوخ نے اس عمل کو کیمیا بیان فرمایا ہے۔ اس کا پڑھنے والا جس قدر خرچ کرتا ہے اس کو اس سے دس گنا زائد ملتا ہے، چاہے روزانہ قارون کے خزانے کے برابر خرچ کرے۔ اس کے عامل کے لئے ہر پتھر سونے کا ہو اور ہر ریت کا ذرہ موتی بن جاتا ہے۔

ترکیب اس کی یہ ہے کہ نماز فجر کی سنتوں کے اور فرض کے درمیان اس کو پڑھا کرے۔ اس طرح کہ بسم اللہ شریف پڑھ کر الحمد شروع کریں جب

ولاالضالین پر پہنچیں تو آمین کہہ کر رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا شروع کر دیں۔ آخر سورۂ بقرہ تک یہ ایک مرتبہ ہوا۔ اس طرح چالیس مرتبہ پڑھیں۔ یہ عمل کسی خاص مقصد کے لئے مخصوص نہیں۔ ادائیگی قرض، نوکری، ترقی، تسخیر عام و خاص مقہوری دشمنان جس مقصد کے لئے شروع کریں یقیناً کامیابی ہوگی۔ مگر شرط یہ ہے کہ جس مقصد کے واسطے شروع کریں پہلے دن اسی کی نیت کرلیں اور بعد ختم عمل اسی مقصد کے لئے دعا کیا کریں۔ دل میں خطرہ و وسوسہ پیدا نہ کریں۔ خدا پر اور خدا کے مقدس کلام پر کامل اعتماد و اعتقاد رکھیں۔ کوئی چیز اس عمل کے اثر کو روک نہیں سکتی اور بحکم خدا چالیس یوم کے اندر مطلب پورا ہوتا ہے۔

## ۸- آیت قطب

خاصیت قطب مندرجہ ذیل ہیں:

(۱) ہر روز چالیس مرتبہ پڑھیں جو کچھ چاہے حق تعالیٰ اس کی مراد کو پہنچائے۔

(۲) اگر کوئی چاہے کہ اس آیت کو کسی حاجت کے واسطے شفیع لاوے چاہئے کہ تین بار اوپر ملے مراد اس کی حاصل ہو جائے۔

(۳) اگر کسی کو دیو پری نے پکڑ لیا ہو اس آیت کو اس کے گوش راست میں اس آیت کو پڑھے اور دم کر دیوے۔ زہر سانپ اور بچھو کا دفع ہووے۔ بعد اس کے پیالہ میں پانی لاکر اوپر پڑھ کر دم کر دیوے اور اس کو پلا دے، صحت پاوے۔

(۴) اگر کسی کا کوئی دشمن ہووے تو چاہے کہ اس آیت کو اکیس بار خاک کے اوپر پڑھے اور اس خاک کو دشمن کے گھر کی طرف پھینک دے۔ خانہ دشمن کا

خراب ہو جاوے۔

(۵) اگر کسی کا دشمن غالب ہووے تو چاہئے کہ اس آیت کو بارہ مرتبہ پڑھے اور او پر منہ دشمن کے دم کر دیوے۔

(۶) اگر کوئی شخص بیچ مجلس کے واسطے محبت کے اس آیت کو سات بار پڑھے اور مجلس کے اوپر پھونک دیوے، تمام لوگ تعظیم و تکریم کریں۔

(۷) اگر کسی کو تنگ دستی واقع ہو ہر روز ہزار بار پڑھے۔ دست فراخ ہووے اور غیب سے رزق پہنچے۔

(۸) اگر کوئی شخص اس آیت کو نناوے بار پڑھے اور حیوانات نہ کھاوے اور آٹھ دعوتیں کرے اور گوشہ میں بیٹھے اور نہ ڈرے، دیو پری حاضر ہوویں۔

## طریقہ آیت قلب

ہر مہم اور ہر مشکل کے لئے آیت شریف پڑھے کہ بیچ شب پنج شنبہ کے جو اول ماہ میں واقع ہووے۔ ایک وضو کے ساتھ سو سو بار اول آخر درود شریف پڑھے اور سات سو مرتبہ آیت مذکور پڑھے اور فارغ ہونے کے بعد کہے کہ ثواب اس آیت کا بروح پاک مؤکلاں اس آیت کے میں نے بخشا۔ اس کے بعد سر سجدہ میں لے جا کر جو کچھ مطلب رکھتا ہووے کہے۔ اس کے بعد جانب شمال کھڑا ہووے اور باسم عبدالرشید عرف حضرت آدم علیہ السلام کے فاتحہ پڑھے۔ اس کے بعد جانب مغرب کھڑا ہو کر بہ اسم عبدالکریم عرف حضرت محمد رسول اللہ ﷺ کے فاتحہ پڑھے۔ پھر اس کے بعد جانب جنوب کے باسم عبدالجلیل عرف حضرت نوح علیہ السلام کے فاتحہ پڑھے۔ اس کے بعد جانب

مشرق کے کھڑا ہو کر باسم عبد الرحیم حضرت ابراہیم خلیل اللہ کے فاتحہ پڑھے۔ اس کے بعد دستِ راست سر کے نیچے (کہہ کر سو جاوے جو کچھ مطلب رکھتا ہووے خواب میں ظاہر ہووے۔ بعد اس کے ہر روز بعد نماز فجر کے اکتالیس مرتبہ پڑھا کرے۔ جب تک مطلب ہووے انشاء اللہ تعالیٰ مطلب ضرور پورا ہوگا، مجرب ہے۔

مجھے آیت مزکورہ حضرت صاحب خاں صاحب" قادری، نقشبندی، چشتی، صابری، سہروردی، مجددی (جائے مزار سیلانی میاں پیل گاؤں برار) عطا ہوئی ہے۔

آیت شریف: ثُمَّ اَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْ بَعْدِ الْغَمِّ اَمَنَةً نُّعَاسًا يَّغْشٰى طَآئِفَةً مِّنْكُمْ وَطَآئِفَةٌ قَدْ اَهَمَّتْهُمْ اَنْفُسُهُمْ يَظُنُّوْنَ بِاللّٰهِ غَيْرَ الْحَقِّ ظَنَّ الْجَاهِلِيَّةِ يَقُوْلُوْنَ هَلْ لَّنَا مِنَ الْاَمْرِ مِنْ شَيْءٍ قُلْ اِنَّ الْاَمْرَ كُلَّهٗ لِلّٰهِ يُخْفُوْنَ فِيْ اَنْفُسِهِمْ مَّا لَا يُبْدُوْنَ لَكَ يَقُوْلُوْنَ لَوْ كَانَ لَنَا مِنَ الْاَمْرِ شَيْءٌ مَّا قُتِلْنَا هٰهُنَا قُلْ لَّوْ كُنْتُمْ فِيْ بُيُوْتِكُمْ لَبَرَزَ الَّذِيْنَ كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقَتْلُ اِلٰى مَضَاجِعِهِمْ وَلِيَبْتَلِيَ اللّٰهُ مَا فِيْ صُدُوْرِكُمْ وَلِيُمَحِّصَ مَا فِيْ قُلُوْبِكُمْ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ. (پارہ۴: آیت ۱۵۴)

## ۹۔ دافع چیچک، آشوبِ چشم، ورم، بخار

یہ سورۂ رحمٰن (۲۷) کا نقش ہے۔ دافع وباء چیچک وغیرہ کے لئے باندھیں۔ آشوبِ چشم، ورم، بخار وغیرہ کے لئے پینے اور باندھنے کو دیں۔

نقش یہ ہے۔

| ۳۰۳۰۳ | ۳۰۳۰۶ | ۳۰۳۰۹ | ۳۰۲۹۶ |
|---|---|---|---|
| ۳۰۳۰۸ | ۳۰۲۹۷ | ۳۰۳۰۲ | ۳۰۳۰۷ |
| ۳۰۲۹۸ | ۳۰۳۱۱ | ۳۰۳۰۴ | ۳۰۳۰۱ |
| ۳۰۳۰۵ | ۳۰۳۰۰ | ۳۰۲۹۹ | ۳۰۳۱۰ |

## ۱۰- دافع بخار و اخراج پتھری کے لئے

یہ نقش سورۂ والشمس کا ہے۔ بخار دفع کرنے اور مرض سنگ گردہ ومثانہ کو گلا کر خارج کرنے کی تاثیر رکھتا ہے۔

باندھیں اور پلائیں۔

۷۸۶

| ۳۱۰۳ | ۳۱۰۷ | ۳۱۱۰ | ۳۰۹۶ |
|---|---|---|---|
| ۳۱۰۹ | ۳۰۹۷ | ۳۱۰۲ | ۳۱۰۸ |
| ۳۰۹۸ | ۳۱۱۲ | ۳۱۰۵ | ۳۱۰۱ |
| ۳۱۰۶ | ۳۱۰۰ | ۳۰۹۹ | ۳۱۱۱ |

## [illegible] کام کے لئے تعویذ

تعویذ لکھنے کے بعد فاتحہ بر سرکار دو عالم ﷺ کے نام شیرینی فاتحہ دلوا کر یہ تعویذ لکھ کر دیں، فائدہ ہوگا۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ح۸ | و۶ | د۴ | ب۲ |
| ب۲ | د۴ | و۶ | ح۸ |
| و۶ | ح۸ | ۲ب | د۴ |
| ۴و | ۲ب | ح۸ | د۶ |

## ۱۲۱- مریض کو نیند آنے اور حفاظت غلّہ کے لئے

یہ نقش سورۂ مجادلہ پارہ ۲۸ کا ہے۔ مریض کو نیند آنے کے لئے لکھ کر سرہانے رکھے اور حفاظتِ غلّہ کے گودام میں نقش رکھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۵۵۹ | ۸۵۶۲ | ۸۵۶۵ | ۸۵۵۱ |
| ۸۵۶۴ | ۸۵۵۲ | ۸۵۵۸ | ۸۵۶۳ |
| ۸۵۵۳ | ۸۵۶۷ | ۸۵۶۰ | ۸۵۵۷ |
| ۸۵۶۱ | ۸۵۵۶ | ۸۵۵۴ | ۸۵۶۶ |

## حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ کا نام

اکثر حضرات یہ دریافت کرتے ہیں کہ حضرت موسیٰ علیہ السلام کی والدہ کا نام کیا تھا۔ ہم نے بڑی تحقیق کے ساتھ عربی کتب سے تلاش کر کے اُن کی والدہ کا نام لکھا ہے۔ کہتے ہیں کہ اُن کے نام مبارک میں یہ اثر ہے کہ اسے کسی کاغذ پر لکھ کر اور کپڑے میں لپیٹ کر جس گھر کی چھت پر باندھ دیا جائے تو اُس گھر میں

امن رہے گا اور جھگڑا نہ ہوگا اور برکت زیادہ رہے گی اور جو اس کا عامل ہوگا تو قفل بغیر کنجی کے کھل جائے گا۔

اکثر بزرگوں نے بھی یہی نام بتلائے ہیں۔ وہ نام یہ ہیں۔

یوخاند بنت لیوئی اور تورات کی چوتھی کتاب میں لاوی کی بیٹی یوکید ہے۔ یہ عمران کی بیٹی تھیں اور بعض نے ساحرہ اور خاتون بھی بیان کیا ہے۔ اور تاریخ طبری میں یوحا لکھا ہے اور تفسیر جلالین میں یوخابذ لکھا ہے۔ ہارونؑ، موسٰیؑ اور ان کی بہن مریم ان کے بطن سے ہیں۔

(۲)

(۱) جس کو گرمی سے بخار آتا ہو تو ذیل کی آیت کو لکھ کر تعویذ بنا کر اس کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ العزیز بخار جاتا رہے گا۔

قُلْنَا يَانَارُ كُونِىْ بَرْدًا وَّ سَلَامًا عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ.

(۲) آیت: رَبِّ اَنِّىْ مَسَّنِىَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِيْنَ

خاصیت : بلا و مصیبت کے وقت پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ نجات ہوگی۔

ہر بخار میں ۲۱ مرتبہ اوّل و آخر درود شریف تین تین مرتبہ۔

(۳) آیت : اِنَّ اللّٰهَ اشْتَرٰى مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْفُسَهُمْ وَ اَمْوَالَهُمْ بِاَنَّ لَهُمُ الْجَنَّةَ يُقَاتِلُوْنَ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَيَقْتُلُوْنَ وَيُقْتَلُوْنَ وَعْدًا عَلَيْهِ حَقًّا فِى التَّوْرَاةِ وَالْاِنْجِيْلِ وَالْقُرْاٰنِ، وَ مَنْ اَوْفٰى بِعَهْدِهٖ مِنَ اللّٰهِ فَاسْتَبْشِرُوْا بِبَيْعِكُمُ الَّذِىْ بَايَعْتُمْ بِهٖ. وَ ذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ.

خاصیت : مندرجہ بالا آیت کو لکھ کر مال تجارت میں رکھے تو موجب

بہتری اور ترقی کا ہوگا۔

(۴) آیت : فَاللّٰہُ خَیْرٌ حَافِظًا وَّ ھُوَ اَرْحَمُ الرَّاحِمِیْنَ.۔

خاصیت : جس کو عدو سے خوف ہو یا اور کسی طرح کی بلا و مصیبت کا خوف ہو وہ اس کو کثرت سے پڑھا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشواری رفع ہو جائے گی۔ مجرب عمل ہے۔

(۵) آیت : لِیَرْبِطَ عَلٰی قُلُوْبِکُمْ وَ یُثَبِّتَ بِهِ الْاَقْدَامَ.۔

خاصیت : یہ آیت ہولِ دل کے لئے نہایت مجرب ہے۔ اس کو لکھ کر تعویذ بنا کر گلے میں ڈالیں اور اس طرح لٹکائیں کہ وہ تعویذ عین قلب پر رہے بلکہ اس کو کپڑے میں یا ڈوری میں باندھ کر قلب سے ہٹنے نہ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہولِ دل اچھا ہوگا۔ یہ آیت مجرب ہے۔

(۶) آیت : اَللّٰہُ یَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ کُلُّ اُنْثٰی وَ مَا تَغِیْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ وَ کُلُّ شَیْءٍ عِنْدَہٗ بِمِقْدَارٍ.

خاصیت : اگر حمل گر جانے کا خوف ہو تو یا حمل نہ ٹھہرتا ہو تو اس آیت کو لکھ کر عورت کے حمل پر باندھے۔ انشاء اللہ حمل محفوظ رہے گا اور اگر نہ ٹھہرتا ہو تو قرار پائے گا۔

(۷) نقش جگر و دردِ دل نیز سینے کی جملہ بیماریوں کے لئے ذیل کے نقش کو کسی چینی کے برتن میں زعفران سے لکھ کر دھو کر پیئے یا اس کا تعویذ بنا کر گلے میں ڈالے۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۷۴ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۲۷۱ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۲۷۰ |
| ۱۰ | ۲۶۹ | ۴ | ۱۵ |

(۸) نقش : جس کو یرقان کی شکایت ہوجائے یعنی یرقان ہوجائے تو ذیل کے نقش کو زعفران سے کاغذ پاکیزہ پر لکھے اور پانی سے دھوکر مریض کو پلائے اور منہ دھوئے تو مریض بہت جلد صحتیاب ہو۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۵ | ۱۶ | ۲ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۰ | ۳ | ۱۳ | ۸ |
| ۱۵ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۴ |

(۹) نقش حسب ذیل تعویذ خرید وفروخت اور دکان چلانے کے لئے بروز قمر خواہ وہ شمس ہو، مشتری ہو یا زہرہ۔ طلوع آفتاب سے قبل نقش لکھ کر دکان میں رکھے۔ اگر خدا نے چاہا تو بہت خرید وفروخت ہوگی۔ اس نقش کو ہرے کپڑے میں پیک کر کے دکان میں کہیں رکھیں یا دکان میں کسی جگہ لٹکا دیں۔ کپڑا اگر ریشمی ہو تو بہتر ہے۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۲۷ | ۱۳۰ | ۱۳۴ | ۱۲۰ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱۲۳ | ۱۲۱ | ۱۲۶ | ۱۳۱ |
| ۱۲۴ | ۱۳۶ | ۱۲۸ | ۱۲۵ |
| ۱۲۹ | ۱۲۴ | ۱۲۳ | ۱۳۵ |

(۱۰) جو کوئی شخص یہ نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے گا تو خداوند تعالیٰ اس کی حاجتیں دنیا و دین کی برلائے گا۔ اس کی خاصیت بہت ہیں لیکن چند خاصیتیں لکھتا ہوں۔ اول جس کے پاس یہ تعویذ ہوگا اس کو کوئی مشکل پیش نہ آئے گی اور خدانخواستہ کسی رنج میں مبتلا ہوگا تو بہت جلد چھٹکارا پائے گا۔ دوسرے یہ کہ عزیز خلائق ہوگا اور اگر کوئی بیمار ہو جسمانی آزار ہو، اس کے گلے میں باندھے۔ بیماری دفع ہو اور جس کسی کو آسیب کا خلل ہو، سات روز تک لکھ کر گھول کر پلائیں۔ آسیب دور ہوگا اور جس کو نظر بد، سحر کا گماں ہو، اس کے گلے میں ڈالے دفع ہو۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۱۶۵۶۱۸ | ۱۶۵۶۲۱ | ۱۶۵۶۲۵ | ۱۶۵۶۱۱ |
| --- | --- | --- | --- |
| ۱۶۵۶۲۴ | ۱۶۵۶۱۲ | ۱۶۵۶۱۷ | ۱۶۵۶۲۲ |
| ۱۶۵۶۱۳ | ۱۶۵۶۲۷ | ۱۶۵۶۱۹ | ۱۶۵۶۱۶ |
| ۱۶۵۶۲۰ | ۱۶۵۶۱۵ | ۱۶۵۶۱۴ | ۱۶۵۶۲۶ |

## سات سلاموں کے ذریعے ہر بیماری کا توڑ

اس سے پہلے بھی سات سلاموں کا ذکر روحانی تقویم میں آیا ہے۔ لیکن میں بندہ گنہ گار ایک نئے انداز میں اور انتہائی زود اثر طریقے سے سات سلاموں کے عمل کو پیش کر رہا ہوں۔ اگر کوئی فرد کسی اسم الٰہی یا قرآن مجید کی سورت یا کسی آیت کا صحیح اور بھرپور قسم کا عامل ہو تو وہ ایک سیکنڈ کے اندر کالے علم کی کاٹ کرسکتا ہے مگر آج کل کی سستی شہرت کے عاملوں نے ایک موضوع بنایا ہوا ہے کہ کالے علم کا توڑ کوئی کالے جادو کا ماہر ہی کرسکتا ہے جب کہ قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَاهُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ اس کے علاوہ اور کئی آیات ہیں جس سے جادو کو توڑا جا سکتا ہے۔ جس کی اولاد باندھی گئی ہو اس کو صاحب اولاد کیا جاسکتا ہے، جن کی نکاح بندش ہو اُن کی شادی ہوسکتی ہے، اُجڑے ہوئے گھر دوبارہ بس جاتے ہیں۔ اس پاک کلام کے اتنے فوائد ہیں جن کا احاطہ کرنا مشکل ہی نہیں بلکہ ناممکن ہے۔ ان سات سلاموں کو ہر فرض نماز کے بعد روزانہ ہزار مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پی لیں اور ان کو سوا لاکھ کی تعداد میں پڑھ لے تو وہ اس کا عامل بن جائے گا پھر جس کسی کو بھی دم کیا جائے یا دم شدہ پانی پلایا جائے وہ اسی وقت صحت یاب ہو جائے گا۔ اس طرح سات سلام ہر قسم کی سختی و مصیبت کے لئے جادو جنتر منتر کا توڑ سو فیصدی ہے۔ ہر سلام کی تکسیر کرنے کے بعد ان کا اثر سو فیصد ہو جاتا ہے، ان سلاموں کو روزانہ دنوں کے حساب سے ہر نماز کے بعد پڑھیں۔

جمعرات : سَلَامٌ عَلٰى نُوْحٍ فِى الْعٰلَمِيْنَ

جمعہ : سَلَامٌ عَلٰی مُوْسٰی وَهَارُوْن

ہفتہ :سَلَامٌ عَلٰی اِلْ یَاسِیْن

اتوار : سَلَامٌ قَوْلاً مِّنْ رَّبٍّ رَّحِیْم

پیر : سَلَامٌ عَلٰی مَنِ التَّبَعَ الْهُدٰی

منگل :سَلَامٌ عَلَیْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خَالِدِیْن

بدھ : سَلَامٌ هِیَ حَتّٰی مَطْلَعِ الْفَجْر

## جمعرات

| بسم الله الرحمن الرحيم | | | |
|---|---|---|---|
| سلام | على | نوح | فى العلمين |
| فى العلمين | سلام | نوح | على |
| على | فى العلمين | نوح | سلام |
| سلام | على | نوح | فى العلمين |
| وننزل من القرآن ماهو شفاء ورحمة اللمومنين | | | |

## جمعه

| بسم الله الرحمن الرحيم | | | |
|---|---|---|---|
| سلام | على | موسى | وهارون |
| وهارون | سلام | موسى | على |
| على | وهارون | موسى | سلام |
| سلام | على | موسى | وهارون |
| وننزل من القرآن ماهو شفاء ورحمة اللمومنين | | | |

## هفته

| بسم الله الرحمن الرحيم | | | |
|---|---|---|---|
| سلام | علىٰ | ال | ياسين |
| ياسين | سلام | ال | علىٰ |
| علىٰ | ياسين | ال | سلام |
| سلام | علىٰ | ال | ياسين |
| وننزل من القرآن ماهو شفاء ورحمة اللمومنين | | | |

## اتوار

| بسم الله الرحمن الرحيم | | | |
|---|---|---|---|
| سلام | قولا | من رب | رحيم |
| رحيم | سلام | من رب | قولا |
| قولا | رحيم | من رب | سلام |
| سلام | قولا | من رب | رحيم |
| وننزل من القرآن ماهو شفاء ورحمة اللمومنين | | | |

## پیر

| بسم الله الرحمن الرحيم | | | |
|---|---|---|---|
| سلام | علىٰ | من التبع | الهدىٰ |
| الهدىٰ | سلام | من التبع | علىٰ |
| علىٰ | الهدىٰ | من التبع | سلام |
| سلام | علىٰ | من التبع | الهدىٰ |
| وننزل من القرآن ماهو شفاء ورحمة اللمومنين | | | |

## منگل

| بسم الله الرحمن الرحيم | | | |
|---|---|---|---|
| سلام عليكم | طبتم | فادخلوها | خالدين |
| خالدين | سلام عليكم | فادخلوها | طبتم |
| طبتم | خالدين | فادخلوها | سلام عليكم |
| سلام عليكم | طبتم | فادخلوها | خالدين |
| وننزل من القرآن ماهو شفاء ورحمة اللمومنين | | | |

## بدھ

| بسم الله الرحمن الرحيم | | | |
|---|---|---|---|
| سلام | هی حتٰی | مطلع | الفجر |
| الفجر | سلام | مطلع | هی حتٰی |
| هی حتٰی | الفجر | مطلع | سلام |
| سلام | هی حتٰی | مطلع | الفجر |
| وننزل من القرآن ماهو شفاء ورحمة اللمومنين | | | |

## بسم اللہ کے خواص

جو شخص سوتے وقت ۲۱ مرتبہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھے گا، ہر طرح کے شر اور ہر طرح کے اثرات سے محفوظ رہے گا۔

● مجنوں یا آسیب زدہ پر ۴۱ مرتبہ بسم اللہ پڑھ کر دم کرنے سے جنون اور آسیب دفع ہوجاتا ہے۔

● اگر ۵۰ مرتبہ بسم اللہ پڑھ کر کسی حاکم کے پاس جائیں تو اس پر رعب قائم ہوجائے۔

● اگر بارش نہ ہو تو دو نفلیں پڑھ کر ۴۱ مرتبہ بسم اللہ پڑھ کر بارش کی دعا کریں۔ انشاء اللہ فوراً بارش ہوگی یا ۲۴ گھنٹے کے اندر اندر ہوگی۔

● جمعہ کے دن امام کے خطبہ دینے سے پہلے ۱۳ مرتبہ بسم اللہ پڑھ لیں جب دونوں خطبوں کے درمیان امام بیٹھے اس وقت دعا کریں دعا قبول ہوگی۔

● اتوار کے دن سورج نکلتے وقت ۱۱ مرتبہ درود شریف پڑھنے کے بعد ۳۱۳ مرتبہ پڑھیں پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں اس عمل کو لگاتار چھ راتوں تک کریں، انشاء اللہ بے شمار دولت عطا ہوگی۔

● اگر روزانہ ۳۱۳ مرتبہ بسم اللہ پڑھنے کا معمول بنائیں تو لوگوں کے قلوب مسخر ہو جائیں۔

● کسی بھی طرح کے مریض کو ۷۸۶ مرتبہ بسم اللہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے اور یہ پانی سات روز تک مریض کو پلائیں، انشاء اللہ شفاء نصیب ہوگی۔

● جو بچہ سوتے وقت ڈرتا ہو یا چونک پڑتا ہو تو اس کے گلے میں ۶۱ مرتبہ بسم اللہ لکھ کر ڈالیں۔ انشاء اللہ بچہ نہ چونکے گا نہ ڈرے گا۔

● اگر محرم کی پہلی تاریخ کو بسم اللہ لکھ کر اپنے گلے میں ڈالیں تو پورے سال تک تمام آفات سے محفوظ رہیں۔ ہر سال اس عمل کو دہراتے رہیں۔

● اگر ۱۱ مرتبہ کاغذ پر بسم اللہ لکھ کر باغ میں دفن کریں تو پھل وغیرہ بے شمار آئیں گے۔

● اگر ایک کاغذ پر ایک ہزار مرتبہ بسم اللہ لکھ کر اپنے گلے میں ڈالیں تو دوستوں اور دشمنوں پر ہیبت طاری ہو۔

● اگر سیسے کے ایک ٹکڑے پر ۳ مرتبہ بسم اللہ لکھ کر مچھلی کے جال کے ساتھ باندھ دیں تو مچھلیاں خوب پھنسیں۔

● اگر کوئی شخص روزانہ ۱۲۱ مرتبہ بسم اللہ پڑھتا رہے اور گلاب وزعفران سے بسم اللہ کے ۱۹ حروف الگ الگ کر کے لکھ کر اپنے گلے میں ڈالے اور ان حروف کو گلاب وزعفران سے لکھے تو جو بھی دیکھے گا وہ محبت کرنے پر مجبور ہوگا۔

● اگر سانپ یا بچھو کاٹ لے تو چینی کی پلیٹ پر بسم اللہ کے ۱۹ حروف لکھ کر ان کے نیچے یہ آیت لکھے۔ سلام علیٰ نوح فی العالمین۔ اس کے بعد اس کو پانی سے دھو کر مریض کو پلادیں۔ انشاء اللہ زہر اُتر جائیگا،

● ایک کاغذ پر "الرحمٰن" لکھیں اس کے بعد ۱۵۰ مرتبہ "بسم اللہ الرحمٰن الرحیم یارحمٰن" پڑھ کر اس کاغذ پر دم کردیں۔ پھر اس کاغذ کو ہرے کپڑے میں پیک کر کے اپنے سیدھے بازو پر باندھیں اور کسی بھی ظالم حاکم کے سامنے چلے جائیں وہ مبہوت ہو جائے گا اور محبت کا معاملہ کرنے پر مجبور ہوگا۔

● اگر ۳۵ مرتبہ بسم اللہ لکھ کر گھر میں لٹکادیں تو جنات وہاں سے بھاگ جائیں گے۔

● اگر ۱۹ مرتبہ بسم اللہ لکھ کر کسی دکان میں لٹکادیں تو دکان میں خوب خیر وبرکت ہو۔

● اگر سات مرتبہ بسم اللہ پڑھ کر اس بچے پر دم کردیں جو نظر بد کا شکار ہو تو فوراً نظر بد کا اثر زائل ہو جائے

● اگر بچہ روتا ہو، ضد کرتا ہو تو ۹ مرتبہ بسم اللہ لکھ کر اس کے گلے میں

ڈالیں۔

● بوقت ولادت بسم اللہ کو الگ الگ حروف میں لکھ کر سرخ کپڑے میں پیک کر کے عورت کی اُلٹی ران پر باندھیں۔ انشاء اللہ ولادت میں آسانی رہے گی۔

## اصحاب الکہف (غار والے)

تاریخ کا وہ حیران کن واقعہ جو عبرت کی علامت بھی ہے اور حیرت کا سبب بھی۔

آج سے صدیوں پہلے کی بات ہے۔ موجودہ اردن کے علاقے، الرقیم (پیٹرا یا بطرا) کے چند نوجوان شرک سے بیزار ہو کر توحید کی طرف مائل ہوئے اور دین عیسوی قبول کر لیا۔ شہر کے مشرک لوگوں نے انہیں باز رکھنے کی کوشش کی لیکن وہ نہ مانے۔ بات پھیلی اور ہوتے ہوتے بادشاہ تک پہنچی۔ اس نے ان نوجوانوں کو دربار میں بلایا اور پوچھا "ہم نے سنا ہے کہ تم لوگوں نے دین عیسوی اختیار کر لیا ہے، کیا یہ خبر درست ہے؟"

نوجوانوں نے اقرار کیا۔ بادشاہ کو ان جوانوں کی جرأت و بے باکی پر غصہ آیا تاہم اس نے انہیں اس تنبیہ کے ساتھ چھوڑ دیا کہ سوچ لو، اگر اپنے آبائی دین کی طرف مراجعت اختیار نہ کی تو سزا دی جائے گی۔

نوجوانوں نے پھر آپس میں مشورہ کیا اور اس نتیجے پر پہنچے کہ اب یہاں رہنا خطرے سے خالی نہیں لہٰذا طے پایا کہ انہیں کسی پہاڑ کے غار میں روپوش ہو جانا چاہئے تاکہ مشرکوں کے شر سے محفوظ رہ کر عبادت الٰہی کر سکیں۔ یہ سوچ

گروہ ایک غار میں جا چھپے۔ وہیں اللہ کے حکم سے ان پر طویل نیند طاری ہوگئی۔

وہ غار اندر سے وسیع ہے۔ اس کا محل وقوع کچھ اس طرح کا ہے کہ زندگی کی بقا کا قدرتی سامان موجود ہے۔ ایک طرف دہانہ ہے تو دوسری جانب کچھ قدرتی روشن دان بنے ہیں جن سے تازہ ہوا اندر آتی جاتی ہے۔

غار شمالاً جنوباً واقع ہے اس لئے طلوع وغروب کے وقت سورج کی تپش اندر نہیں پہنچ پاتی مگر ہلکی ہلکی روشنی برابر پہنچتی رہتی ہے۔ یعنی کچھ ایسی کیفیت تھی کہ نہ تو مکمل تاریکی ہے اور نہ ہی اتنی روشنی کہ کھلے میدان کے مانند جگہ روشن ہو جائے۔ اس ملگجے اندھیرے میں اندر کے ماحول کا نقشہ کچھ یوں بنتا ہے کہ چند انسان محو عبادت یا محو خواب ہیں اور ان کا رفیق کتا اپنی اگلی ٹانگیں پھیلائیں غار کے دہانے پر باہر کی جانب منہ کئے بیٹھا ہے،

برسوں یہ نوجوان اسی حالت میں محفوظ رہے۔ پھر اچانک ایک ایسا انقلاب برپا ہوا۔ رومی عیسائی رقیم کی نبطی حکومت پر حملہ آور ہوئے اسے شکست دی اور علاقے پر قابض ہو گئے۔ یوں رقیم بھی عیسائیت کی آغوش میں آ گیا۔

اب خدا کی مشیت فیصلہ کرتی ہے کہ یہ نوجوان بیدار ہوں لہٰذا وہ جاگ کر آپس میں سرگوشیاں کرتے ہوئے ایک دوسرے سے دریافت کرتے ہیں کہ وہ کتنی مدت سوتے رہے۔؟

ایک نے جواب دیا کہ ایک دن دوسرے نے کہا شاید دن کا کچھ حصہ......

وہ پھر کہنے لگے کہ ان میں سے کوئی شہر جا کر کھانا لے آئے۔ مگر جو بھی جائے وہ یوں لین دین کرے کہ شہر والوں کو پتہ نہ چل سکے کہ وہ کون ہے اور کہاں سے آیا

ہے ورنہ مصیبت آجائے گی۔ بادشاہ ظالم بھی ہے اور مشرک بھی...... وہ یا تو انہیں شرک قبول کرنے پر مجبور کرے گا یا سب کو قتل کر ڈالے گا۔

اب نوجوانوں میں سے ایک شہر گیا۔ وہاں اس نے دیکھا کہ حالات بالکل بدل چکے ہیں۔ اسے نئے لوگ اور نئے انداز واطوار دکھائی دیئے۔ وہ ڈرتے ڈرتے ایک نانبائی کی دکان پر پہنچا اور کھانے پینے کی کچھ چیزیں خریدیں، جب قیمت ادا کرنے لگا تو نانبائی نے دیکھا کہ سکہ تو بہت قدیم زمانے کا ہے۔ وہ حیران ہوا، اس نے پوچھا کہ یہ سکہ تمہیں کہاں سے ملا؟ یہ تو اب نہیں چلتا......اس طرح کے سوال جواب ہوئے تو آخر بات کھل گئی اور راز فاش ہو گیا کہ وہ نوجوان قدیم زمانے سے تعلق رکھتا ہے۔

لوگوں کو جب اصل حقیقت کا علم ہوا تو انہوں نے اس شخص کا خیر مقدم کیا اور اس عجیب وغریب معاملے میں بہت زیادہ دلچسپی لی کیونکہ عرصہ ہوا یہاں مشرک بادشاہوں کا دور ختم ہو چکا تھا اور لوگوں نے عیسائیت قبول کر لی تھی۔

جب نوجوان کو علم ہوا کہ یہاں دین عیسوی پھیل چکا ہے تو بہت خوش ہوا مگر اس نے اپنے اور اپنے رفیقوں کے لئے یہی پسند کیا کہ دنیا کی نگاہوں سے الگ رہ کر وہ یادالٰہی میں زندگی گزار دیں۔ یہ سوچ کر اس نے کسی طرح مجمع عام سے جان چھڑا کر پہاڑ کی راہ لی اور اپنے رفقاء کو سارا حال کہہ سنایا۔ اب سب نے مشترکہ طور پر فیصلہ کیا کہ انہیں اپنی باقی ماندہ زندگی یہیں بسر کرنی ہے اور دنیا والوں سے کوئی واسطہ نہیں رکھنا۔ ادھر شہر والوں کو ان کی جستجو کا شوق پیدا ہوا۔ تلاشِ بسیار کے بعد وہ انہیں ایک غار میں مل گئے۔ لوگوں نے اصرار کیا کہ وہ

ان کے ہمراہ چلیں اور اپنی پاک ہستیوں سے اہل شہر کو فائدہ پہنچائیں۔ مگر وہ کسی طرح آمادہ نہ ہوئے اور اپنی عمر کا باقی حصہ دنیاوی علائق سے الگ رہ کر اسی غار میں گزارا۔

جب ان مردان خدا کا انتقال ہو گیا تو لوگوں میں اس بات کا چرچا ہوا کہ غار پر ان کی کوئی یادگار قائم ہونی چاہئے۔ چنانچہ ان میں جو حضرات ذی اثر اور با اقتدار تھے، انہوں نے غار کے دہانے پر ایک ہیکل (مسجد) تعمیر کروادیا۔

حضرت عبداللہ بن عباسؓ کی روایت ہے، جب بادشاہ وقت اور عوام اس نوجوان کے پیچھے گئے تو غار کے قریب پہنچ کر یہ معلوم نہ کر سکے وہ کس جانب چلا گیا۔ جب بہت جستجو کے بعد بھی اصحاب کہف کا کھوج نہ لگا سکے تب مجبور ہو کر واپس چلے گئے۔ پھر ان کی یاد میں پہاڑ پر ایک ہیکل (مسجد) تعمیر کر دیا۔

اصحاب کہف (غار والے) قرآن پاک کے احسن القصص میں سے ایک قصہ ہے۔ یہود کی تحریک پر قریش مکہ نے ذوالقرنین کی طرح اصحاب کہف کے بارے میں بھی حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے استفسار کیا تھا جس کے جواب میں سورۃ الکہف نازل ہوئی۔

ارشاد باری تعالیٰ ہے: کیا تم نے یہ گمان کر لیا ہے کہ اصحاب کہف ورقیم کا (معاملہ) ہماری نشانیوں میں سے کوئی عجیب (معاملہ) ہے۔ جب کہ چند نوجوان پہاڑ کے غار میں پناہ گزیں ہو گئے تھے اور یہ دعا مانگ رہے تھے، اے ہمارے پروردگار! تو اپنے پاس سے ہم کو رحمت عطا کر اور ہمارے لئے رشد وہدایت مہیا کر، پھر ہم نے غار میں چند سال تک کے لئے ان کو تھپک کر سلا دیا

پھر ان کو اٹھایا (بیدار کیا) تا کہ ہم جان لیں کہ دونوں بستی والوں اور غار والوں میں سے کس نے ان کی مدت کا صحیح اندازہ لگایا۔ (سورۃ الکہف، پ ۱۵)

کہف کے لغوی معنی پہاڑ کے اندر وسیع غار کے ہیں۔ 'رقیم' کے بارے میں حضرت عبداللہ بن عباسؓ سے منقول ہے کہ یہ ایلہ (عقبہ) کے قریب ایک شہر کا نام ہے جو اردن کی بندرگاہ ہے۔ یہ واقعہ بعثتِ مسیحؑ سے کچھ زمانے بعد کا ہے۔ بعد کو رومیوں نے جب اسے اپنی تمدنی، سیاسی اور معاشرتی سرگرمیوں کا مرکز بنایا تو اس کا نام بدل کر 'پیٹرا' رکھا۔

عرب 'پیٹرا' کی نسبت سے اسے 'بطرا' کہنے لگے 'بطرا' سے اردن کا قریب ترین شہر 'معان' ہے۔ اس کا ٹھیک حدود اربعہ یہ ہے کہ خلیج عقبہ سے شمال کی جانب بڑھتے ہوئے پہاڑوں کے دو متوازی سلسلے ملتے ہیں۔ ان میں سے ایک پہاڑ کی بلندی پر شہر رقیم آباد تھا۔ بعض علماء اور محققین کے نزدیک اصحاب کہف کا غار ترکی کے شہر 'افسس' میں ہے لیکن دیگر علماء کا موقف اس بارے میں مختلف ہے۔

مولانا ابوالکلام آزاد، مولانا حفظ الرحمٰن سیوہاروی، مولانا محمد تقی عثمانی اور مولانا سید سلیمان ندوی نے بطرا ہی کو 'الرقیم' قرار دیا ہے۔ علاوہ ازیں جدید اثری تحقیق بھی اس دعویٰ کو ثابت کرتی ہے۔

## دورِ جدید میں غار کی کھوج

۱۹۵۳ء میں اردن کے ایک محقق تیسیر ظبیان کو پتہ چلا کہ 'معان' کے قریب پہاڑ پر ایسا غار واقع ہے جس میں کچھ قبریں موجود ہیں اور وہاں ایک مسجد

بھی بنی ہوئی ہے۔ چنانچہ وہ اپنے ایک ساتھی کے ہمراہ غار کی تلاش میں روانہ ہوا ۔جگہ عام راستے سے ہٹ کر واقع تھی اس لئے کئی کلومیٹر کا دشوار گزار راستہ طے کر کے وہ غار تک پہنچ سکے۔

ایک چرواہے نے انہیں بتایا کہ غار کے اندر کچھ قبریں ہیں ۔جن میں بوسیدہ ہڈیاں پڑی ہیں ۔غار کا دروازہ جنوب کی سمت تھا۔ اس کے دونوں کناروں پر دوستون تھے جو چٹان کھود کر بنائے گئے تھے۔ستونوں پر بازنطینی نقوش ابھرے ہوئے تھے۔ غار کو ہر طرف سے پتھروں کے ڈھیروں اور ملبے نے چھپایا ہوا تھا۔

محکمۂ آثار قدیمہ کو اس بارے میں مطلع کیا گیا چنانچہ ۱۹۶۱ء میں اس کی کھدائی کا کام شروع ہوا۔ اسکے بعد اس بات کے قرائن وشواہد ملتے چلے گئے کہ یہی اصحاب کہف کا مقام ہے۔ان میں اہم یہ ہیں۔

(۱) غار کا رخ اسی طرح واقع ہے جیسے قرآن کریم میں بیان ہوا ہے یعنی اس میں دھوپ کبھی اندر نہیں آتی ۔ بلکہ طلوع اور غروب آفتاب کے وقت دائیں بائیں سے گزر جاتی ہے تاہم غار کے اندر کشادہ خلا ہے جس کے ذریعہ ہوا اور روشنی اندر پہنچتی ہے۔

(۲) قرآن کریم نے یہ بھی ذکر فرمایا ہے کہ بستی کے لوگوں نے غار کے اوپر مسجد بنانے کا ارادہ کیا تھا۔ چنانچہ اس کے ٹھیک اوپر کھدائی کرنے اور ملبہ ہٹانے کے بعد ایک مسجد برآمد ہوئی جو قدیم رومی طرز کے پتھروں سے بنی ہوئی ہے۔ ماہرین کا خیال ہے کہ یہ شروع میں بازنطینی (رومی) طرز کا ایک معبد تھا،

خلیفہ عبدالملک بن مروان کے زمانے میں اسے مسجد بنا دیا گیا۔

(۳) عصر حاضر کے محققین کا کہنا ہے کہ مشرک رومی بادشاہ جس کے ظلم وستم سے تنگ آ کر اصحاب کہف نے غار میں پناہ لی تھی 'ٹراجن' تھا جو ۹۸ء سے ۱۱۷ء تک علاقے کا حکمراں رہا۔ اسکے بارے میں مشہور ہے کہ وہ بت پرستی سے انکار کرنے والوں پر ظلم ڈھاتا تھا، وہ بادشاہ جس کے عہد میں اصحاب کہف بیدار ہوئے، اس کا نام محققین 'تھیوڈوسس' بتاتے ہیں جو پانچویں صدی کے آغاز میں گزرا۔ اگر اس تحقیق کو درست مان لیا جائے تو اس کا مطلب ہے کہ اصحاب کہف کم وبیش تین سو سال تک محو خواب رہے اور پھر بیدار ہوئے۔ یہ واضح رہے کہ دریافت شدہ غار کے اندر جو سکے ملے ہیں ان میں سے کچھ ٹراجن کے زمانے کے ہیں۔

(۴) قرآن کریم نے اصحاب کہف کو، اصحاب الکھف والرقیم، (غار اور رقیم والے) کہا ہے۔ رقیم کیا ہے۔؟ اس کی تشریح میں مختلف آراء بیان کی گئی ہیں۔ بیشتر محققین کا خیال یہ ہے کہ 'رقیم' اس بستی کا نام تھا، جس میں یہ حضرات آباد تھے۔ اب جس جگہ یہ غار واقع ہے وہاں سے صرف سو میٹر کے فاصلے پر ایک چھوٹی سی بستی 'رجیب' کہلاتی ہے۔ قیاس کہ یہ 'رقیم' کی بگڑی ہوئی شکل ہے کیونکہ یہاں کے بدو (دیہاتی) اکثر قاف کو جیم اور میم کو با سے بدل کر بولتے ہیں۔ چنانچہ اب حکومت اردن نے اس بستی کا نام سرکاری طور پر رقیم ہی کر دیا ہے۔

تاہم مولانا مودودیؒ سمیت بعض مفسرین کے نزدیک رقیم سے مراد وہ کتبہ

ہے جو غار پر اصحاب کہف کی یادگار کے طور پر لگایا گیا تھا۔

(۵) حضرت عبادہ بن صامتؓ کے بارے میں مروی ہیکہ حضرت صدیق اکبرؓ نے انہیں روم کے پاس ایلچی بنا کر بھیجا تو وہ شام کے راستے پر ایک پہاڑ سے گزرے جس کا نام جبل الرقیم تھا۔ اس میں ایک غار بھی تھا۔ جس میں کچھ ڈھانچے تھے اور وہ بوسیدہ بھی نہیں ہوئے تھے۔

فتوح الشام میں واقدیؒ نے بھی حضرت سعید بن عامرؓ کا ایک طویل قصہ لکھا ہے کہ وہ شام کی طرف جہاد کے لئے روانہ ہوئے اور راستہ بھول گئے۔ بالآخر بھٹکتے بھٹکتے جبل الرقیم کے پاس پہنچے تو اسے دیکھ کر پہچان گئے اور پھر اپنے ساتھیوں کو بتایا کہ یہ اصحاب کہف کا غار ہے۔ (موقع اصحاب کہف از تیسیر ظبیان)

تیسیر ظبیان کے مطابق اب کاروں کے لئے پہاڑ کے اوپر تک جانے کا راستہ بنادیا گیا ہے۔ اوپر ایک کشادہ صحن ہے جس پر قدیم طرز کے کچھ ستون بنے ہوئے ہیں۔ صحن عبور کریں تو سامنے غار کا دہانہ ہے۔ وہیں فرش پر ایک چوڑے پتھر کی بنی ہوئی چوکھٹ سی ہے۔ اس غار کے اندر اترنے کے لئے تقریباً دو سیڑھیاں نیچے جانا پڑتا ہے۔ وہاں غار تین حصوں میں تقسیم ہو جاتا ہے۔ ایک حصہ دہانے سے سیدھا شمال تک گیا ہے، دوسرا دائیں ہاتھ مشرق کی طرف اور تیسرا بائیں ہاتھ مغرب کی طرف جاتا ہے۔ مشرقی اور مغربی حصوں میں آٹھ تابوت نما قبریں ہیں۔ مشرقی حصے کی ایک قبر میں ایک چھوٹا سا سوراخ بھی ہے۔ اس میں جھانک کر دیکھیں تو ایک انسانی ڈھانچہ صاف نظر آتا ہے۔ اگر

اندھیرا ہو تو غار کا مجاور موم بتی جلا کر اندر کا منظر دکھا دیتا ہے۔

۱۹۶۱ء میں جب اس غار کی صفائی اور کھدائی کا کام شروع ہوا تو غار کی درمیانی جگہ میں ایک جانور کا جبڑا پڑا ہوا ملا جس میں ایک نوکیلا دانت اور چار ڈاڑھیں محفوظ تھیں۔ خیال ہے کہ یہ اصحاب کہف کے کتے کا جبڑا تھا۔

اسی جگہ رومی، اسلامی اور عثمانی دور کے بہت سے سکے، ٹھیکری کے برتن، پیتل کے کنگن اور انگوٹھیاں پڑی ہوئی ملی تھیں۔ اب یہ ساری اشیاء غار کی شمالی دیوار میں نصب ایک الماری میں محفوظ ہیں۔ غار جب صاف ہوئی تو پتہ چلا کہ اس کی دیواروں پر خط یونانی اور خط کوفی میں کچھ عبارتیں بھی لکھی ہیں۔ جواب پڑھی نہیں جاسکتیں۔

اردن کے محکمۂ آثار قدیمہ اور اوقاف نے اس غار کے تحفظ اور صفائی وغیرہ پر خاص توجہ دی۔ قریب ایک نئی مسجد بھی تعمیر کر دی گئی ہے۔ زائرین کی سہولت کے لئے راستہ آسان بنایا گیا ہے اور غار کے اندر کتبے بھی لگا دیئے ہیں۔

اہل کتاب نے اس سلسلے میں کافی بحث و مباحثہ کیا ہے کہ اصحاب کہف کی تعداد کیا ہے اور وہ کتنے برس سوتے رہے مگر قرآن پاک ان باتوں کو ثانوی حیثیت دیتا اور اصل مدعا یہ بیان کرتا ہے کہ اس واقعہ سے عبرت پکڑی جائے اور انسان قیامت پر ایمان لائے۔

## حیرت ناک روحانی فارمولے

### استخارہ چور

اگر کسی کی کوئی شے چوری ہوگئی ہو اور اسے کسی پر شک ہو کہ اس نے اس کی چیز چرائی ہے تو ایسے میں اپنے شک کی تصدیق کے لئے ذیل کا عمل بے حد کارگر ہے۔ اس عمل کے بعد جس کا نام سامنے آئے اس پر اپنی چوری کا بالیقین شک ظاہر کرے۔ انشاء اللہ اس عمل سے چوری شدہ مال بازیاب ہوجائے گا۔

اس مقصد کے لئے کاغذ کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے اتنی تعداد میں لیں جتنے افراد پر شک ہو اور ان پر علیحدہ علیحدہ نام معہ ان کی ماؤں کے نام لکھیں۔ پھر ہر پرچی کو علیحدہ علیحدہ گول کر کے گولیاں بنالیں تاکہ کسی کا نام ظاہر نہ ہو اور پھر ان گولیوں کو آپس میں اچھی طرح ملادیں تاکہ ان کی پہچان ختم ہوجائے۔

مٹی کا ایک لوٹا لے کر دو آدمی باوضو حالت میں آمنے سامنے بیٹھ جائیں اس کے بعد ایک گولی اٹھا کر مٹی کے لوٹے کی ٹونٹی میں ڈال دیں پھر اس لوٹے کو دونوں آمنے سامنے بیٹھے ہوئے آدمی اپنے اپنے دائیں ہاتھ کی انگشت شہادت سے پکڑیں تاکہ لوٹا ان کی انگلیوں پر سیدھا رہے اور ہلے نہیں۔ اب ان میں سے ایک شخص سورۂ یٰسین آہستہ آواز میں پڑھتا جائے اور جب وہ لفظ مِنَ الْمُكْرَمِيْنَ (سورہ یٰسین ۳۶، آیت ۲۷) پر پہنچے گا تو اگر پہلی پرچی پر لوٹا خود بخود گھوم جائے تو سمجھ لیں کہ وہ چور ہے ورنہ باری باری ہر پرچی کو لوٹے میں ڈال کر اس عمل کو جاری رکھیں جو چور ہوگا اس کی باری پر لوٹا خود بخود گھوم جائے گا۔ ہر بار سورۂ یٰسین اسی طرح پڑھنی ہے۔

صرف چور کے نام کی پرچی کھول کر نام دیکھیں۔ بات کو پردے میں رکھیں کیوں کہ اللہ ستار العیوب ہے۔ اگر وہ شخص خاموشی سے سامان چوری واپس کردے تو ٹھیک ورنہ اس کے خلاف قانونی چارہ جوئی کریں۔

اس کے ساتھ ہی چور کو اُگلوانے کے لئے ذیل کا عمل بھی کریں

دریا کی پاک صاف ریت اپنے پاس رکھیں اور پرچی والے شخص سے کہیں کہ اگر چوری کا مال دیتے ہو تو ٹھیک وگرنہ اس عمل سے تمہارا پیٹ پھول کر کپا ہو جائے گا اور مال نہ دینے کی صورت میں پھٹ جائے گا۔ اس ریت کو تھوڑا تھوڑا اس لوٹے میں ڈالتے جائیں اور سورۂ یٰسین پڑھتے جائیں۔ اس عمل سے چور کا پیٹ پھولنا شروع ہو جائے گا اور اس وقت تک پھولتا رہے گا جب تک وہ چوری کا مال واپس نہیں کرے گا۔

اس عمل میں نیت خالص اور عمل بڑے دھیان سے کرنا لازمی ہے، بدنیتی سے عمل کرنے کی صورت میں مستوجب عذاب الٰہی ہوگا۔

## چور کے بارے میں معلوم کرنا

اگر کسی کے یہاں چوری ہوگئی اور چور کے بارے میں کچھ پتہ نہ چلتا ہو تو ایسے میں ذیل کا عمل بے حد فائدہ مند ہے۔

اس مقصد کے لئے ایک خالی مشک لے کر باوضو حالت میں اس پر آیت الکرسی اور سات انبیاء کرام علیہ السلام کے نام جو یہ ہیں لکھیں۔

نوح علیہ السلام

لوط علیہ السلام

صالح علیہ السلام

ابراہیم علیہ السلام

موسیٰ علیہ السلام

عیسیٰ علیہ السلام

حضرت محمد ﷺ

اس کے بعد ہر نام کے ساتھ الگ الگ ایک ایک مرتبہ آیت الکرسی پڑھ کر مشک میں پھونک مارے اور ہر مرتبہ آیت الکرسی پڑھنے کے بعد یہ دعا مانگے اور اس کی بھی مشک میں پھونک مارے۔ بعد از عمل اس مشق کو باندھ کر دیوار کے ساتھ لٹکا دے۔

انشاء اللہ اس عمل کی بدولت چور کا پیٹ پھول جائیگا اور وہ چرایا ہوا مال واپس کر جائے گا۔ اگر ایسا نہیں کرے گا تو اس کا پیٹ شدت ہوا سے پھٹ جائے گا۔ بہت ہی کارآمد اور مفید نسخہ ہے۔ دعا یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیۡ اَسْئَلُكَ اُرْسِلْتَ هٰذَا اَنْ تَنْفَخُ بَطْنِ هٰذَ السَّارِقُ كَمَا نَفَخْتُ۔

## چور کی بازیافت کے لئے

اگر کسی کے یہاں چوری ہوگئی ہو اور کوئی اَتا پتا نہ چلتا ہو تو ایسے میں اس کی نشان دہی کے لئے ذیل کا عمل مفید ہے۔

اس مقصد کے لئے اتنے کاغذ کے ٹکڑے لیں جتنے لوگوں پر شک وشبہ ہو۔ ان ٹکڑوں پر علیحدہ علیحدہ مشکوک لوگوں کے نام لکھیں پھر ان کی گولیاں بنالیں اور

ان گولیوں کو گیہوں کے گندھے ہوئے آٹے میں علیحدہ علیحدہ رکھ کر موٹی گولیاں آٹے کی اس طرح بنالیں کہ ان کے اندر کاغذ کی گولیاں نظر نہ آئیں۔

ان گولیوں پر اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ، آیت الکرسی تین مرتبہ، چاروں قل ایک مرتبہ پڑھ کر دم کریں۔

اس کے بعد ایک بڑے برتن میں پانی لے کر ان گولیوں کو اس میں ڈال دیں۔ چور کے علاوہ سب کی گولیاں پانی میں غرق ہو جائیں گی لیکن چور کی گولی بدستور اوپر تیرتی رہے گی اور غرق نہیں ہوگی۔

## خزانہ کی جگہ معلوم کرنا

اگر کوئی شخص کسی دفینہ کے بارے میں معلوم کرنے کا خواہاں ہو تو اسے یہ عمل کرنا چاہے۔ ہر روز نماز عشاء کے بعد باوضو حالت میں چالیس مرتبہ سورۂ مزمل اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود و پاک پڑھے۔ پچاس یوم تک بلاناغہ یہ عمل کرے۔

اس کے پاس چار اشخاص سیاہ پوش آئیں گے۔ السلام علیکم کے بعد کہیں گے کہ اے بنی آدم تم کیا چاہتے ہو؟

ان کو کہے کہ کسی علاقہ میں دفینہ ہے، مجھے بخشو اور جہاں پر ہے اس مقام کی درست نشان دہی کرو۔

پھر جب وہ دفینہ کے بارے میں بتا کر غائب ہو جائیں تو عامل اس جگہ کو خوب اچھی طرح یاد رکھے اور بھول نہ جائے۔ پھر حسب توفیق شیرینی لے کر غرباء و مساکین میں تقسیم کرے اور دفینہ کی جگہ کو کھودے۔ بفضل باری تعالیٰ

اسے خزانہ ملے گا۔

## دفینہ معلوم کرنا

اگر کسی جگہ پر دفینہ ہو اور یہ پتہ نہ چلتا ہو کہ کس مقام پر ہے تو چاہئے کہ باوضو حالت میں ایک مصلے پر قبلہ رخ ہو کر بیٹھے اور ذیل میں دیا ہوا نقش پاک سیاہ روشنائی کے ساتھ نہایت توجہ و یک سوئی کے ساتھ ایک سفید کاغذ پر لکھے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| واذ یرفع ابراھیم القواعد | من البیت واسمٰعیل ربنا | تقبل منا انک انت | السمیع العلیم |
| تقبل منا انک انت | السمیع العلیم | واذ یرفع ابراھیم القواعد | من البیت واسمٰعیل ربنا |
| السمیع العلیم | تقبل منا انک انت | من البیت واسمٰعیل ربنا | واذ یرفع ابراھیم القواعد |
| من البیت واسمٰعیل ربنا | واذ یرفع ابراھیم القواعد | السمیع العلیم | تقبل منا انک انت |

یہ نقش مبارک لکھنے کے بعد سفید رنگ کے مرغ کی گردن میں باندھ کر چھوڑ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ مرغ اس جگہ پر جا کر کھڑا ہو جائے گا جس جگہ پر دفینہ ہوگا۔ دفینہ معلوم کرنے کا ایک طریقہ یہ بھی ہے کہ عامل اس نقش کو لکھنے کے بعد باوضو حالت میں نماز عشاء کی ادائیگی کے بعد بستر پر لیٹے اور نقش مبارک اپنے سر کے نیچے رکھ لے اگر اسے اس وقت نیند آ جائے اور وہ سو جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ اسے خواب میں دفینہ کی صحیح جگہ دکھا دی جائے گی اور اسے مطلوبہ مقصد

میں ضرور کامیابی ہوگی۔

## دفینہ معلوم کرنا

اگر کسی جگہ پر دفینہ پائے جانے کا شبہ ہواور درست جگہ کی نشان دہی نہ ہوتی ہوتو اس بارے میں بعض عارفین سے منقول ہے کہ باوضو حالت میں ایک کاغذ پر عرق گلاب اور زعفران سے سورۂ بقرہ کی مندرجہ ذیل آیات مبارکہ لکھے۔

وَاِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا فَادّٰرَءْتُمْ فِيْهَا وَاللّٰهُ مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ ۝ فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ بِبَعْضِهَا كَذٰلِكَ يُحْيِ اللّٰهُ الْمَوْتٰى وَ يُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ۔ (سورہ بقرہ ۲، آیت ۷۲ سے ۷۳)

## تشخیص مرض

فجر کی اذان کے فوراً بعد بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اِفْتَحْ اِفْتَحْ اِفْتَحْ سو مرتبہ پڑھ کر آنکھیں بند کرلیں اور اس مریض کا تصور کریں جس کے بارے میں معلومات حاصل کرنی ہیں۔ اسکے مرض کی کیفیت ذہن پر منکشف ہوجائے گی۔

اسی طرح اگر کسی مرض کا علاج معلوم کرنا ہوتو یہی عمل رات کو سونے سے بیشتر شمال کی طرف منہ کرے پڑھیں اور کسی سے گفتگو نہ کریں اور سو جائیں۔ جب تک علاج کے متعلق پتہ نہ چلے عمل روزانہ کرتے رہیں۔ خواب میں یا کسی بھی طریقہ سے پتہ چل جائے گا۔

## مرض کیا ہے؟

فجر کی اذان کے فوراً بعد ایک مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں اور ایک مرتبہ یہ

عبارت پڑھیں۔ بسم اللہ الرحمن الرحیم اِفْتَحْ اِفْتَحْ اِفْتَحْ پڑھ کر آنکھیں بند کرلیں اور اس مریض کا تصور کریں جس کے بارے میں معلومات حاصل کرنی ہوں۔ مرض کی کیفیت ذہن پر منکشف ہوجائے گی۔

## آسیب یا مرض کا معلوم کرنا

اگر کسی مریض کے بارے میں یہ معلوم کرنا ہو کہ اسے آسیب ہے یا کوئی ایسی بیماری ہے جس کے بارے میں پتہ نہیں چل رہا ہے تو یہ عمل کریں۔

باوضو حالت میں مریض کے جسم پر پہنا ہوا ایسا کپڑا لے جو مریض نے کم از کم تین رات دن تک پہنا ہو۔ وہ لے کر لمبائی میں ناپ لیں۔ اس کے بعد تین مرتبہ سورۂ اخلاص پڑھیں پھر تین مرتبہ یہ عزیمت پڑھے۔ می خوانم بر جامہ فلاں بن فلاں (فلاں بن فلاں کی جگہ مریض اور اس کی والدہ کا نام لے)

جہت آنکہ سبب آزار فلاں بن فلاں بریں جامہ ظاہر گردد۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِيْكَ لَهٗ اِلٰهً وَّاحِدًا اَحَدًا صَمَدًا وِّتْرًا بَا قِيَامٌ يَّتَّخِذْ صَاحِبَةً وَلَا وَلَدًا وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ مِنَ الذُّلِّ وَلِيًّا وَّ كَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ۔

پڑھنے کے بعد کپڑے پر دم کرے اور کپڑے کو پیشانی یعنی سر سے لے کر ناف تک دونوں طرف زور زور سے ملے اور پھر اس کپڑے کو ناپے۔

اگر کپڑا ایک انگلی کم ہوا ہو تو مریض پر دیو کا اثر ہے۔

اگر دو انگلی کم ہو تو پری کا اثر ہے۔

اگر تین انگلی کم ہو تو مریض سحر زدہ ہے۔

اگر کپڑا اپنی جگہ قائم رہے، کم نہ ہو تو پھر مریض کو کوئی جسمانی عارضہ لاحق ہے۔ اس لئے مریض کو چاہئے کہ وہ جسمانی علاج کی طرف توجہ دے۔

## اولاد نہ ہونے میں کمی کس کی ہے؟

بیوی کے نام کے اعدد مع والدہ، شوہر کے نام کے اعداد مع والدہ جمع کر کے ان کو ۹ سے تقسیم کر دیں۔

تقسیم کے بعد دیکھیں کہ جو عدد بچ رہا ہے وہ طاق ہے یا جفت؟

اگر عدد طاق ہے تو کمی عورت میں ہے اور اگر عدد جفت ہے تو کمی مرد میں ہے۔ یہ کمی جسمانی بھی ہو سکتی ہے اور روحانی بھی۔

اگر کچھ بھی باقی نہ رہے تو سمجھیں کہ دونوں ہی قصوروار ہیں یا دونوں ہی ٹھیک ہیں لیکن بچہ نہ ہونے کی خارجی وجوہات ہیں جن پر غور کرنا چاہئے۔

## اولاد ہوگی یا نہیں

اگر کسی بے اولاد عورت کے بارے میں یہ معلوم کرنا ہو کہ اس کے یہاں اولاد ہوگی یا نہیں تو یہ عمل کرے۔

باوضو حالت میں سات مرتبہ سورۂ کوثر پڑھ کر دودھ پر دم کرے۔ یہ عمل اس وقت کرے جب عورت حیض سے پاک ہو اور غسل کے بعد روزہ رکھے۔ عورت اس دودھ سے روزہ افطار کرے۔ اگر چہ عورت کو دودھ ہضم ہو گیا تو پھر مرد اپنا علاج کرائے۔ انشاء اللہ اولاد کی نعمت سے سرفراز ہوگی اور اگر عورت کو

دودھ ہضم نہ ہوتو اس کے یہاں اولادنہیں ہوگی۔

## خواب میں کوئی جگہ دیکھنا

جوکوئی خواب میں کوئی جگہ یا کسی شہر کو دیکھنا چاہتا ہوتو وہ یہ عمل کرے۔ رات کو سونے سے پہلے باوضو حالت میں پاک صاف بستر پر بیٹھ کر سورۂ مزمل ننانوے مرتبہ اس طرح پڑھے کہ اول وآخر تین تین مرتبہ درود پاک پڑھے پھر قبلہ رخ منہ کر کے جس جگہ یا شہر کا دیکھنا مقصود ہو اس کا تصور رکھ کر سوئے، انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں اسے وہ جگہ یا شہر دکھائی دے گا۔

## کسی چیز کے بارے میں معلوم کرنا

اگر کسی کو کوئی ایسی مشکل پیش آگئی ہو یا کوئی ایسی مہم پیش آگئی ہو کہ جس کے انجام کے بارے میں بظاہر کچھ معلوم نہ ہوتا ہوتو پنج شنبہ کے دن نماز عشاء کے بعد کسی سے کوئی کلام نہ کرے اور جائے نماز پر بیٹھ کر تیس بار سورۂ کوثر پڑھے اور قبلہ رخ چہرہ کر کے سو جائے۔ خواب میں انشاء اللہ تعالیٰ حقیقت کے بارے میں معلوم ہو جائے گا۔

## گم شدہ شے کا پتہ لگانا

گم شدہ شے کا پتہ نہ چلتا ہو یا مل نہ رہی ہوتو ایسے میں ذیل کا عمل مفید اور نافع ہے۔ اس مقصد کے لئے بعد نماز عصر اول وآخر درود شریف شفاعت مع بسم اللہ شریف ایک سو ایک مرتبہ پڑھے اور درمیان میں پانچ سو مرتبہ اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ پڑھ کر اللہ کے حضور دعا مانگے۔ پھر مغرب تک وہاں خاموش بیٹھا رہے اور مغرب کی نماز پڑھ کر وہاں سے اٹھے اور گھر کو آئے۔ بہت جلد اس

شے کا اتا پتہ مل جائے گا اور وہ حاصل ہو جائے گی۔

## مفرور زندہ ہے یا مردہ

اگر کوئی شخص مفرور کے بارے میں معلوم کرنا چاہتا ہو کہ وہ کہاں ہے اور کس حال میں ہے زندہ یا مردہ وہ یہ عمل کرے۔

جمعہ کے دن نماز عشاء کے بعد وضو کر کے دو رکعت نماز نفل پڑھے اور اس کا ثواب تحفتاً ہدیۃً نبی کریم ﷺ کی بارگاہِ اقدس میں پیش کرے۔

اس کے بعد اکتالیس بار سورہ مزمّل اس طرح سے پڑھے کہ اول و آخر ایک سو مرتبہ درود پاک پڑھے۔ اس دوران اور بعد میں کسی سے کوئی بات چیت نہ کرے اور قبلہ رخ منہ کر کے سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اسی شب خواب میں مفرور کے بارے میں دکھایا جائے گا اور معلوم ہو جائے گا کہ مفرور زندہ ہے یا مردہ اور کس مقام پر ہے۔

## مفرور کا حال معلوم کرنا

اگر کوئی شخص کسی مفرور کے بارے میں معلوم کرنا چاہتا ہو کہ وہ کہاں پر ہے اور کس حال میں ہے زندہ یا مردہ ہے تو وہ جمعہ کے دن نماز عشاء کے بعد وضو و غسل کر کے دو رکعت نفل نماز پڑھے اور اس کا ثواب تحفۃً ہدیۃً حضور نبی کریم ﷺ کی بارگاہِ اقدس میں پیش کرے اس کے بعد اکتالیس بار سورۂ کوثر اس طرح پڑھے کہ اول و آخر ایک ایک سو مرتبہ درود پاک پڑھے اس دوران اور بعد میں کسی سے کوئی بات چیت نہ کرے اور قبلہ رخ منہ کر کے سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اسی شب خواب میں مفرور کے حال کے بارے میں دکھایا جائے گا کہ

مفرور زندہ ہے یا مردہ اور کس مقام پر موجود ہے۔ اگر اس رات معلوم نہ ہو تو سات شب تک روزانہ یہ عمل کرے۔ بفضل باری تعالیٰ سات شب تک ضرور معلوم ہوگا۔

## غائب کہاں ہے؟

اگر دیکھنا منظور ہو کہ فلاں غائب شخص زندہ ہے یا مر گیا ہے یا کوئی چیز ملے گی یا نہیں یا جس امر کی امید رکھتا ہوں پوری ہوگی یا نہیں اور جو مقصد بھی ہو تو چاہیئے کہ خدائے رحیم و کریم پر یقین صادق رکھ کر اپنے مقصد کو دل میں جما کر پاک جگہ باوضو لیٹ کر اس دعا کو پڑھتے پڑھتے سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں اپنے مقصد و مطلب کو دیکھ لے گا۔ دعا یہ ہے: اَللّٰھُمَّ رَبَّ اِبْرَاھِیْمَ وَ مُوْسٰی وَ رَبَّ اِسْحٰقَ وَ یَعْقُوْبَ وَ عِیْسٰی وَرَبَّ جِبْرَئِیْلَ وَ مِیْکَائِیْلَ وَ اِسْرَافِیْلَ وَ عِزْرَائِیْلَ نُنَزِّلُ التَّوْرَاۃَ وَالْاِنْجِیْلَ وَالزَّبُوْر وَالْفُرْقَانِ الْعَظِیْمِ اَرِنِیْ فِیْ مَنَامِیْ مَا تَرٰی فِیْہِ الْخَیْر لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ ○

اس کے بعد یہ کہے۔ نَبَّانِیَ الْعَلِیْمُ الْخَبِیْرُ اس کے بعد یہ کلمات پڑھے یا علیمُ یا خبیرُ یہ پڑھتے پڑھتے سو جائے اور یہ نقش تکیہ کے نیچے رکھے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ص | م | ل | ا |
| ا | ص | م | ل |
| ل | ا | ص | م |
| م | ل | ا | ص |

## رہنمائی حاصل کرنے کا حیرت انگیز طریقہ

مندرجہ ذیل نقش کو کسی کاغذ پر بڑے بڑے خانوں کے ساتھ نقل کرلیں، نقل کرتے وقت ابجد ہوز کی ترتیب کو ملحوظ رکھیں۔ یعنی خانے بنا کر الف لکھیں پھر ب پھر ج پھر د۔

اس کے بعد قینچی سے تمام حروف کاٹ لیں۔ یعنی ہر خانہ الگ کرلیں۔ پھر ان حروف کو ابجد ہوز کی ترتیب سے اوپر نیچے رکھ لیں، سب سے پہلے الف کو رکھیں پھر اس کے نیچے ب کو پھر اس کے نیچے ج کو اس طرح آخیر میں سب سے نیچے غ ہوگا۔

ان حروف کی گڈی بنا کر ایک بڑے سے طشت میں پانی بھر لیں اور اس گڈی کو اس پانی میں چھوڑ دیں، جو کاغذ بہتا ہوا تیزی سے چلے اس کو اٹھا لیں پھر دیکھیں کہ اس پر کون سا حرف تحریر ہے۔ مثلاً اس پر "ن" تحریر ہے تو "ن" کو ملفوظی کرلیں، ملفوظی ہونے کے بعد یہ "نون" ہو جائے گا، اب اس کے آگے آئیل بڑھادیں تو اب یہ ہو جائے گا "نونائیل"۔ ن کے اعداد ملفوظی ۱۰۶ ہیں، رات کو سوتے وقت "یا نونائیل" ۱۰۶ مرتبہ پڑھیں اور جس مقصد کے لئے پڑھ رہے ہوں اور رہنمائی حاصل کرنا چاہتے ہوں اس کو اپنے ذہن میں رکھیں، انشاء اللہ پہلی رات میں ورنہ تیسری رات میں رہنمائی حاصل ہو جائے گی۔

واضح رہے کہ ایک عامل کو مذکورہ عمل صرف ایک بار کرنا ہے پھر جو حرف نکل آئے گا زندگی بھر اسی کے پڑھنے سے رہنمائی حاصل ہوتی رہے گی۔

یہ رہنمائی حاصل کرنے کا ایک حیرت انگیز طریقہ ہے اور قدیم کتب میں

اس کی تعریف میں بہت کچھ لکھا گیا ہے اس کے ذریعہ عجیب وغریب انداز سے رہنمائی حاصل ہوتی ہے۔

نقش یہ ہے۔

| ک | ط | ح | و | ہ | د | ا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ر | س | ص | ع | ج | ب | ز |
| ض | ظ | ف | م | ن | ل | ی |
| غ | ذ | ق | ش | ت | ث | خ |

## ہمزاد سے گفتگو کرنے کا فن

قارئین کے لئے ایک عظیم الشان تحفہ بطورِ خاص پیش کیا جارہا ہے۔ صاحبِ صلاحیت قارئین کے لئے یہ تحفہ ایک قیمتی اثاثہ ہے۔ جس کی قدر دانی کی امید کی جاتی ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ رات کو ۱۱ بجے تک تمام شرعی اور دنیاوی ذمہ داریوں سے فارغ ہوجائیں۔ اس کے بعد عمل کے ارادے سے بغیر سلا ہوا کپڑا نصف بدن پر لپیٹ لیں اور نصف کو چادر بنا کر اوڑھ لیں۔ جہاں یہ عمل کریں وہ بالکل الگ تھلگ جگہ ہو۔ کم سے کم دس دس گز کے فاصلوں تک کوئی انسان موجود نہ ہو۔ بہتر ہے کہ اس طرح کا عمل کسی مسجد کے حجرے میں کیا جائے اور مسجد میں کوئی دوسرا شخص موجود نہ ہو۔ دورانِ عمل یہ یقین ہو کہ اسی رات ہمزاد سے ملاقات ہوجائے گی۔ اور بات چیت ہوگی۔ ۱۰۳۷ مرتبہ یہ آیت روزانہ پڑھنی ہے لٰكِنَّا هُوَ اللّٰهُ رَبِّيْ وَلَآ اُشْرِكُ بِرَبِّيْٓ اَحَدًا. جہاں یہ عمل کریں عمل کے ختم پر وہیں سو جائیں۔ عمل سے پہلے حصار کرلیں اور حصار ہی

میں سو جائیں یہ عمل لگاتار ۴۰ر دن تک کریں۔ آخری عشرے میں سونے کے بعد خواب میں ایسا محسوس ہوگا جیسے آپ گہری روشنی میں کھڑے ہیں۔ پھر رفتہ رفتہ یہی روشنی آپ کو آنکھیں بند کر کے بھی محسوس ہوگی اور ۴۱ر ویں دن ہمزاد سے آپ کی بات چیت شروع ہو جائے گی۔ ہمزاد کی آواز آپ کے کانوں میں باقاعدہ آئے گی اور آپ کی ہر بات کا جواب ہمزاد دے گا اور مختلف معاملات میں آپ کی رہنمائی کرے گا۔ دورانِ عمل ۴۰ر دن میں باقاعدہ پرہیز کریں۔ جھوٹ، غیبت، الزام تراشی اور تمام لایعنی باتوں سے خود کو دور رکھیں۔ دن میں بھی ہر وقت ذکر کریں۔ ورنہ خاموش رہیں۔ پرہیز جلالی اور جمالی دونوں کریں۔ جس حجرے میں عمل کریں۔ اس میں ۴۰ر دنوں تک کسی اور کو داخل نہ ہونے دیں۔ دن میں آپ کہیں بھی قیام کر سکتے ہیں۔ رات کو عمل کرنے کے بعد اسی حجرے میں سو جائیں۔

یہ عمل ہمزاد سے باتیں کرنے کا خصوصی عمل ہے۔ اگر آپ نے اس کو پورے یقین کے ساتھ کر لیا تو آپ کو اندازہ ہو جائے گا کہ ہمزاد سے باتیں کرنے کا یہ نرالا عمل ایک قیمتی اور بے مثال فن کی حیثیت رکھتا ہے۔ اور لاکھوں روپیہ ادا کر کے بھی اس کی قیمت نہیں چکائی جا سکتی۔ لیکن ہم نے اپنے محبوب ترین قارئین کے لئے یہ عمل ''بطور ہدیہ'' پیش کر دیا ہے۔ ہمیں یقین ہے کہ اس آسان ترین عمل سے تمام صاحبِ صلاحیت قارئین فائدہ اٹھائیں گے۔

دعا گو ہیں کہ رب العالمین محنت کرنے والوں کی محنت رائیگاں نہ کرے۔ اور مقصد میں سب کوشش کرنے والوں کو کامیابی سے ہمکنار کرے۔ آمین

## نقوشِ شفاء

۱۔اس نقش مبارک کو لکھ کر کاغذ یا چاندی کی لوح پر اور پانی میں ڈال کر اس پانی کو پیا جائے تو مریض کو شفا ہو گی یا کسی چینی کی پلیٹ پر لکھا جائے اور اسے زیتون کے تیل سے دھولیا جائے اور اس تیل کی کسی مریض کے دَردوالے حصہ کی مالش کی جائے تو تکلیف دور ہو جائے گی باذنِ خدا۔لیکن پلیٹ یا کاغذ پر نقش زعفران سے لکھا جائے۔

۷۸۶

| | | | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ب | ۸ | ۸ | ع | ۸ | ۸ | ۱ | ۱ | ۹ | ۱ |
| ۱ | ۱ | ع | ۹ | ۲ | ۸ | 3 | 3 | 3 | |
| ل | ع | لحد | ع | ع | ع | | | | |
| ۱ | ر | و | ۱ | لد | ۱ | ۱ | ۸ | ۱ | |
| ، | ؟ | H | ٹ | ۱ | ۱ | ۱ | ✡ | ما | |

۲۔یہ نقش تمام بیماریوں کے لئے مجرب ہے لکھ کر داہنے بازو پر باندھے یا چینی کی پلیٹ پر لکھے اور آبِ گلاب سے دھو کر پی لے شفاء ہو گی اور اگر دل میں درد ہو اور پی لے تو فوراً درد جاتا رہے گا۔

۳۔اس نقش کو ہر مرض اور ہر قسم کے درد کے لئے پہنا جائے یا پیا جائے تو انشاءاللہ بحکم خدا شفا ہو گی۔نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۴۴ | ۴۳۶ | ۹۵۹ | ۴۷۱ |
| ۹۵۸ | من القرآن ۴۷۲ | وننزل ۱۴۳ | ۴۳۷ |
| ۴۷۳ | ورحمة للمؤمنين ۹۶۱ | ما هو شفاء ۴۳۴ | ۱۴۲ |
| ۴۳۵ | ۱۴۱ | ۴۷۴ | ۹۶۰ |

و ننزل من القرآن ماهو

| ۹۷ | ۱۰۰ | ۱۰۴ | ۹۰ |
|---|---|---|---|
| ۱۰۳ | ۹۱ | ۹۶ | ۱۰۱ |
| ۹۲ | ۱۰۶ | ۹۸ | ۹۵ |
| ۹۹ | ۹۴ | ۹۳ | ۱۰۵ |

شفاء و رحمة للمؤمنین

۴۔اس نقش کو شیشہ یا چینی کی پلیٹ پر زعفران سے لکھ کر بارش کے پانی سے دھو کر پی لے، کاغذ پر بھی لکھ سکتے ہیں اور پانی سے دھو کر پینے سے انشاء اللہ مرض زائل ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

۷۸۶

| طبیب | بسم اللہ الشافی | | | طبیب |
|---|---|---|---|---|
| | ۳۹۰ | ۳۹۵ | ۳۸۸ | |
| بسم اللہ الشافی | ۳۸۹ | شافی ۳۹۱ | ۳۹۳ | بسم اللہ الشافی |
| | ۳۹۴ | ۳۸۷ | ۳۹۲ | |
| | | | | |

لیکن ان تمام نقوش کو لکھنے والا پانچ وقت کی نماز کا پابند ہو اور حروف ابجد کی زکوٰۃ کا حامل ہونا بہت ضروری ہے ورنہ کسی اور کی مدد لے سکتے ہیں۔

دہشت گردی کے خلاف روحانی ہتھیار

مندرجہ ذیل میں سے کوئی سا ایک عمل اختیار کرنے سے آپ اللہ تعالیٰ کی حفاظت میں آجائیں گے۔

ا۔حضرت امام جعفر صادقؒ ارشاد فرماتے ہیں کہ سورۂ اخلاص ایک ایک بار چھ اطراف پڑھیں (دائیں بائیں، سامنے پشت، اوپر آسمان کی جانب، نیچے زمین کی طرف اور پھونک بھی ماریں۔

۲۔ نادِ علی شریف (صغیر) چار مرتبہ پڑھ کر گھر سے نکلیں۔

۳۔ یٰسین شریف ایک مرتبہ پڑھ کر گھر سے نکلیں۔

۴۔ مولا علی فرماتے ہیں کہ جو شخص اپنی جان و مال کا نقصان نہیں دیکھنا چاہتا پس وہ سورۂ بقرہ کی آخری تین آیات تین بار پڑھ کر گھر سے نکلے۔

## کلید مشکلات

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ يَا مَالِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَ اِيَّاكَ نَسْتَعِيْن جب آپ گھر سے باہر جائیں یا واپس گھر آئیں، کاروبار کے لئے آفس جائیں تو مندرجہ بالا آیتوں کو بمعہ بسم اللہ روزانہ ۱۵۔۱۵ مرتبہ پڑھ لیا کریں۔ ظالم افسر کے ظلم سے، ڈاکو اور دہشت گردوں سے محفوظ رہیں گے۔ اللہ تعالیٰ کے حفظ و امان میں رہنے کے لئے ہمیشہ پڑھتے رہیں۔ نہایت مجرب و آزمودہ ہے۔

کوئی شخص کوئی بھی حاجت رکھتا ہو تو درج ذیل اسماء کا ورد کرتے ہوئے دعا کرے۔ مجرب اور آزمودہ ہے۔ "اَلْكَافِي الْكَفِيْلُ"

## لوگوں کی نظروں سے پوشیدہ ہونے کا عمل

زمین سے سات کنکریاں اٹھائیں۔ اِس طرح

جب پہلی کنکری اٹھائیں تو کہیں "ف"۔

جب دوسری کنکری اٹھائیں تو کہیں "ق"۔

تیسری پر "ج"، چوتھی پر "م"، پانچویں پر "خ"، چھٹی پر "م" اور ساتویں کنکری اٹھاتے ہوئے کہیں "ث"۔

ان کنکریوں کو بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر رکھ لیں پھر ایک کنکری اُٹھا کر دس مرتبہ پڑھیں صُمٌّ بُكْمٌ عُمْیٌ فَهُمْ لَا کنکری پر دم کرلیں۔ اس کے بعد اس کنکری کو اپنے سامنے پھینک دیں۔

پھر دوسری کنکری اٹھائیں اور دس مرتبہ پڑھیں اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّ اَنَّكُمْ اِلَيْنَا لَا کنکری پر دم کرلیں۔ اس کنکری کو اپنے پیچھے پھینک دیں۔

تیسری کنکری اٹھائیں اور دس مرتبہ یہ پڑھیں وَجَعَلْنَا مِنْ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّ مِنْ خَلْفِهِمْ سَدًا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا کنکری پر دم کریں اور اس کنکری کو اپنے دائیں طرف پھینک دیں۔

پھر چوتھی کنکری اٹھائیں اور پڑھیں يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا کنکری پر دم کریں اور اپنے بائیں طرف پھینک دیں۔ باقی ۳۰ کنکریوں کو اپنی ٹوپی میں رکھ لیں۔

اس کے بعد کہیں كهيعص اور دائیں ہاتھ کی انگلیاں بند کرلیں۔ اس کے بعد کہیں حمعسق اور اپنے بائیں ہاتھ کی انگلیاں بند کرلیں، اسی وقت آپ غائب ہوجائیں گے اور جب تک اپنے دونوں ہاتھ کی مٹھیوں کو نہیں کھول دیں گے لوگوں کی نظروں سے پوشیدہ رہیں گے۔

## عمل یا وھاب

مندرجہ ذیل نقش نوچندی جمعرات کو مشتری کی ساعت میں گلاب

وزعفران سے لکھیں اور لکھتے وقت ان باتوں کا اہتمام کریں۔ اوپر سے نیچے تک بغیر سلا ہوا سبز لباس پہن لیں۔ تازہ غسل کریں۔ اور اگربتی جلائیں۔ اپنا رخ بیت اللہ کی طرف کریں۔ پھر اس نقش کو اپنی دائیں ران کے نیچے رکھ کر اَجِبْ یَاجِبْرَائِیْل بِحَقِّ یَاوَهَّابُ ۵۹۵۰ مرتبہ پڑھنا ہے۔ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھنا ہے۔ روزانہ ایک وقت اور ایک جگہ خلوت کی اختیار کر کے لگاتار ۴۱ دن تک پڑھنا ہے اور ہر روز تعویذ اپنے دائیں ران کے نیچے رکھنا ہے۔ عمل کے بعد روزانہ تعویذ کسی جگہ بند کر کے رکھ دیں۔ آخری دن تعویذ غائب ہو جائے گا اور تعویذ کی جگہ ایک اشرفی نکلے گی۔ اور اسی وقت مؤکل حاضر ہوگا اور عامل جتنا بھی مال طلب کرے وہ ادا کردے گا لیکن عامل کو چاہئے کہ ایک اشرفی سے زیادہ کا مطالبہ نہ کرے۔ اور اگر آخری دن مؤکل حاضر نہ بھی ہو تو تعویذ ضرور گم ہو جائے گا اور اس کے بعد ایک اشرفی روزانہ عامل کو دست غیب کے طور پر ملتی رہے گی۔ ۴۱ دن کے بعد اس عمل کو روزانہ ۳۱۲۵ مرتبہ عشاء کے بعد پڑھتے رہیں۔

عمل کے پہلے دن ڈھائی کلو میدا، ڈھائی کلو گائے کا اصلی گھی، ڈھائی کلو سفید شکر، ڈھائی کلو بادام، ڈھائی کلو ناریل لے کر ان کا حلوہ بنائیں اور کمسن بچوں کو تقسیم کر کے اس کا ثواب خواجگان چشت کو پہنچائیں۔ دوران عمل ۴۱ دن تک بیڑی حقہ سگریٹ اور کوئی بھی نشے والی اور بدبو والی چیز کا استعمال نہ کریں۔

یہ عمل عجیب وغریب ہے اور بزرگوں کا ایک مخصوص ترکہ ہے۔ جو لوگ دست غیب کو تسلیم نہیں کرتے وہ اس کو تمام شرائط کے ساتھ کریں اور کرشمۂ

قدرت الٰہی آنکھوں سے ملاحظہ کریں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| و | ھ | ا | ب |
| ب | ا | ھ | و |
| ھ | و | ب | ا |
| ا | ب | و | ھ |

اس نقش کی رفتار یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

## عملیات اللہ الصمد

اللہ الصمد کے فضائل بے حد وحساب ہیں مگر ہم ان میں سے مختصر طور پر صرف ستائیس فضائل نقل کرتے ہیں مگر پہلے دعوت اور نصاب اور عشر وزکوٰۃ کا بیان کرنا ضروری ہے۔

جو شخص یہ عمل کرنا چاہے اس کے واسطے ضروری ہے کہ اَللّٰہُ الصَّمَدُ اَجِبْ یَا اِسْرَافِیْلُ اَجِبْ یَا سَدُوْفَائِیْلُ یَا ھُوْ کَلَانْ چار لاکھ بار شرائط چلہ کے ساتھ پڑھے۔ اور اس میں سے ایک لاکھ بار زکوٰۃ کا ثواب باللہ وفی اللہ بخش دے اور دوسرے ایک لاکھ کا ثواب روح مطہر نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ

واصحابہ وسلم کو بخشے اور تیسرے ایک لاکھ کا ثواب بہ نیت عشر حضرت قطب العالم مخدوم اور ان کی اولاد کو بخشے اور چوتھے ایک لاکھ کو بہ نیت قفل کے پڑھ کر اس کا ثواب سب مسلمانوں کی ارواح کو بخشے۔ اس عمل سے تمام دینی و دنیاوی کام حاصل ہوتے ہیں اور ولایت عامل کے مرتبے کو پہنچتا ہے۔ جس خیال سے جس چیز پر نظر ڈالتا ہے جو چاہے وہی ہو جاتا ہے اور جو کچھ دل میں خیال کرتا ہے وہ جلد میسر ہوتا ہے۔

اللہ الصمد اسم اعظم ہے اور صمد کے معنٰی پناہ نیاز منداں ہیں۔ اور اس کی نصاب وزکوٰۃ وغیرہ کو پورا کر کے ہاتھ اٹھا کر خدا تعالیٰ سے دعا کرو کہ خداوند نصاب اور زکوٰۃ میں نے پورا کر دیا ہے تو اپنے فضل و کرم سے میری کل حاجات دینی و دنیاوی کو روا فرما اور اس دعا کو پڑھے بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْم. يَا عَالِمَ السِّرِّ وَالنَّجْوٰى وَالْبَلْوٰى اِكْشِفْ عَنِّىْ الْحُزْنَ وَالْاَذٰى وَافْتَحْ عَنِّىْ فِى الْحَضَرِ وَالسَّفَرِ بِمُرَادَاتِ الدِّيْنِ وَالدُّنْيَا بِحُرْمَةِ هٰذِهِ الْاَسْمَاءِ وَبِحُرْمَةِ اَوْلَادِ الْحَسَنِ وَالْحُسَيْنِ سَيِّدِ بَاقِرِ بْنِ سَيِّدِ عُثْمَانَ الْبُخَارِىْ اِقْضِ وَالْجِنَّا يَا قَاضِىَ الْحَاجَاتِ وَيَا عَالِمَ السِّرِّ وَالْخَفِيَّاتِ وَيَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

☆ جب کوئی دینی و دنیاوی مشکل درپیش ہو اور کسی طرح کشادہ نہ ہوتی ہو اللہ الصمد الخ کو بعد نماز عشاء کے ایک ہزار بار پڑھے اور اول و آخر درود شریف پڑھے مشکل آسان ہوگی اور جو شخص ہر نماز کے بعد ایک ہزار بار پڑھا کرے گا کسی رنج وغم میں مبتلا نہ ہوگا اور ایمان اس کا سلامت رہے گا۔ جیسا کہ حدیث

شریف میں ہے کہ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے چاشت کے وقت فرمایا جس نے ہر نماز کے بعد ایک ہزار بار اللہ الصمد الخ پڑھا موت کے وقت اس کا ایمان سلب نہ ہوگا۔

☆ اور جو شخص عصر کے بعد پچاس بار پڑھا کرے گا دونوں جہان میں اس کا نام بلند ہوگا۔

☆ کتاب جواہر البخاری میں جو سید باقر بخاری کی تصنیف ہے لکھا ہے کہ جس کسی کو کوئی مشکل درپیش ہو۔ اور اس کی تدبیر نہ جانتا ہو لازم ہے کہ شب چہارشنبہ کو غسل کر کے سورۂ فاتحہ و اخلاص وغیرہ پڑھ کے سید جلال الدین مخدوم جہانیاں کی روح مبارک کو بخشے اور ایک ہزار بار اللہ الصمد الخ پڑھ کر دعا کرے مشکل اس کی آسان ہوگی۔

☆ اور کتاب خمس الانوار میں جو سید عثمان بخاری کی تصنیف ہے لکھا ہے کہ جو شخص تہجد کے وقت کثرت کے ساتھ اللہ الصمد پڑھے گا اس کو جلال الٰہی کی زیارت نصیب ہوگی اور کل خلائق اس سے محبت کرے گی سید باقر ؒ فرماتے ہیں جو شخص تین شب متواتر اللہ الصمد الخ پڑھے گا خدا تعالیٰ اس کے جسم کو دوزخ پر حرام کرے گا۔

☆ اور کتاب جلالی مصنفہ سید حامد بخاری میں مرقوم ہے کہ جو شخص کسی کھانے پینے کی چیز کا محتاج ہو اللہ الصمد الخ کثرت کے ساتھ پڑھے کسی چیز کا محتاج نہ ہوگا۔

☆ اور کتاب باقر الانوار میں لکھا ہے کہ جو شخص اللہ الصمد الخ بطریق

حروف کو کاغذ پر مشتری کی ساعت میں لکھ کر دستار میں باندھے خواب میں زیارت نبوی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مشرف ہوگا۔

☆اس اسم کے اندر نو ہزار خاصیتیں ہیں اور نقش اس کے یہ ہیں جو شخص ان کو لکھ کر اپنے گھر میں رکھے چور اور دشمن سے بے خوف ہوگا۔ نقش یہ ہیں۔

(یہ دونوں نقش ایک ساتھ گھر میں رکھیں یا لٹکائیں)

۷۸۶

| ۴۲ | ۵۶ | ۵۳ | ۴۹ |
|---|---|---|---|
| ۵۴ | ۴۸ | ۴۳ | ۵۵ |
| ۴۷ | ۵۱ | ۵۸ | ۴۴ |
| ۵۷ | ۴۵ | ۴۶ | ۵۲ |

۷۸۶

| ۴۹ | ۵۳ | ۵۶ | ۴۲ |
|---|---|---|---|
| ۵۵ | ۴۳ | ۴۸ | ۵۴ |
| ۴۴ | ۵۸ | ۵۱ | ۴۷ |
| ۵۲ | ۴۶ | ۴۵ | ۵۷ |

☆اگر چاہے کہ لوگوں کے خطرات معلوم کرے۔ بارہ روز تک ہر روز بارہ ہزار بار پڑھے کشف قلوب حاصل ہوگا۔

☆قبر کی طرف منہ کر کے سو بار پڑھے غیب سے یا قبر سے آواز سنے گا اور اگر اللہ الصمد الخ کی شکل لکھ کر مشتری کی ساعت میں لکھ کر قبر کے پائیں رکھے

حقیقت معلوم ہوگی۔

☆ شب چہار شنبہ کو قبر کے پاس جاکر اپنا منہ قبلہ کی طرف کر کے ختم پڑھے اور اہل قبور کی ارواح کو بخشے اور قبر پر انگشت شہادت رکھ کر پچاس بار اللہ الصمد پڑھے مطلب حاصل ہوگا۔

شب دوشنبہ کو پانچ ہزار بار اللہ الصمد الخ پڑھے، مرتبہ ولایت حاصل ہوگا اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مجلس اور خضر علیہ السلام کی ملاقات سے مشرف ہوگا اور آسمان وزمین کی سیر حاصل ہوگی۔

☆ پانچ روز برابر ہر روز اور ہر شب میں ایک ایک ہزار اللہ الصمد الخ پڑھے خود بخود معلوم ہو جائے گا یا کوئی بزرگ خواب میں بتلا دیں گے کہ فلاں جگہ خزانہ غیب ہے اور جو شخص اس شکل کو لکھ کر سفید مرغ کی گردن پر باندھ کر چھوڑ دے، جس جگہ وہ مرغ آواز دے گا وہیں خزانہ ہوگا۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۹۷ | ۹۴ | ۸ |
| ۹۵ | ۷ | ۲ | ۹۶ |
| ۶ | ۹۲ | ۹۹ | ۳ |
| ۹۸ | ۴ | ۵ | ۹۳ |

☆ چاہے کعبہ شریف یا مدینہ شریف یا اور کہیں جائے نو روز تک ہر روز سات ہزار بار اللہ الصمد الخ پڑھے بہ قدرت الٰہی ہوا پر اڑنے کی قدرت حاصل ہوگی اور اگر اس شکل اللہ الصمد الخ کو لکھ کر سونے کے وقت سر پر باندھ لے تو

ارواح مقدسہ سے اس کی ملاقات ہوگی۔

شکل یہ ہے۔

۷۸۶

| ۸۲۲ | ۸۲۵ | ۹۰ | ۲۶ |
|---|---|---|---|
| ۸۹ | ۲۷ | ۸۲۱ | ۸۲۶ |
| ۲۸ | ۹۲ | ۸۲۳ | ۸۲۰ |
| ۸۲۴ | ۸۱۹ | ۲۹ | ۹۱ |

☆ اللہ الصمد الخ کو بیس روز تک ہر دن ایک ہزار بار پڑھے۔ بادشاہ یا معشوق مسخر و مطیع ہوں گے اور جو کچھ کہے گا قبول کریں گے اور اگر چاہے کہ معشوق مجھ پر فریفتہ ہو اللہ الصمد الخ کو بعد نماز عشاء کے سو بار پڑھے۔ اور معشوق کی طرف پھونک دے۔ مطیع فرمان ہوگا۔

☆ یک شنبہ کے روز سے سات روز تک پڑھے انسان اور جنات مطیع ہوں گے اور جو کچھ سونا چاندی یا جواہر وغیرہ منگائے گا لا دیں گے۔

☆ پانچ روز تک ہر روز سات ہزار بار پڑھے۔ ایک شخص غیب سے پیدا ہو کر ایک نظر ایسی ڈالے گا کہ کل علوم حاصل ہوں گے اور حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کی مجلس منور سے مشرف ہوگا اور اگر اللہ الصمد الخ کی شکل کو لکھ کر دائیں بازو پر باندھے تو کوئی شخص غیب سے پیدا ہو کر یہ سب علوم سکھا دے گا۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۹۷ | ۲۵ | ۱۲ | ۸۹ |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۹۰ | ۹۶ | ۲۶ |
| ۹۱ | ۱۴ | ۲۳ | ۹۵ |
| ۲۴ | ۹۴ | ۹۲ | ۱۳ |

☆ چاہئے کہ اللہ الصمد الخ گیارہ بار پڑھے۔ ہر چیز میسر ہوگی۔

☆ چاہئے کہ ایک چھری زمین میں گاڑ کر ستر بار اللہ الصمد الخ پڑھے۔ رجال الغیب کثرت سے پیدا ہوں گے۔ اور جو کچھ کہے گا وہ بجالائیں گے۔

☆ اللہ الصمد الخ کو اسی بار پڑھے فوراً فیل و شیر مسخر ہوں گے اور جو کچھ کہے گا وہ بجالائیں گے اور اگر اس شکل اللہ الصمد کو لکھ کر درخت پر باندھے اسی جگہ سب موجود ہوں گے۔ شکل یہ ہے۔

۷۸۶

| ۲۲ | ۲۵ | ۲۸ | ۱۵ |
|---|---|---|---|
| ۲۷ | ۱۶ | ۲۱ | ۲۶ |
| ۱۷ | ۳۰ | ۲۳ | ۲۰ |
| ۲۴ | ۱۹ | ۱۸ | ۲۹ |

☆ اللہ الصمد پانچ روز تک ہر روز بارہ ہزار مرتبہ سانپ بچھو بہ کثرت پیدا ہوں گے اور جو کچھ حکم کرے گا بجالائیں گے۔

☆ نو روز تک ایک ہزار بار اللہ الصمد الخ پڑھے۔ سانپ مسخر ہوں گے

اور جہاں کہے گا چلے جائیں گے۔ اور کسی کو سانپ نے کاٹا ہو اللہ الصمد الخ مع گیارہ بار درود شریف کے پڑھ کر اس پر دم کرے زہر دفع ہوگا۔

☆ چاہئے کہ اللہ الصمد الخ ایک ٹھیکری پر لکھ کر اور گیارہ بار دم کر کے زمین پر مارے آتش عظیم پیدا ہوگی۔

☆ اور اگر کسی کے گھر میں آگ لگانی ہو۔ اللہ الصمد الخ کو پاک خاک پر سو بار دم کر کے جس کے گھر میں ڈالے اس کا گھر جل جائے۔ اور اگر آگ کو دفع کرنا منظور ہو تو نو بار پڑھ کر اس کی طرف دم کرے۔

☆ اگر دریا کو خشک کرنا چاہے ایک مٹی کے ڈھیلے پر ستر بار پڑھے اور دریا میں ڈالے خشک ہو جائے گا۔ اور اگر پھر چاہے کہ دریا جاری ہو تو اکیس بار پڑھ کر دریا کی طرف دم کرے دریا جاری ہو جائے گا۔

☆ اور اگر زمین پر ایک بڑا کنڈل بنا کر سو بار اللہ الصمد الخ اس پر دم کرے۔ زمین چھوٹی ہو جائے گی اور اگر مشتری کی ساعت میں اس نقش کو لکھ کر ران پر باندھے اور راستہ چلے زمین کوتاہ ہو جائے گی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

☆ سات روز تک ہر روز پانچ ہزار بار پڑھے چاند سورج مسخر ہوں گے۔

☆اللہ الصمد الخ صبح کی نماز کے بعد سو بار پڑھے رزق فراخ ہوگا اور قرض ادا ہو جائے اور زیادتی دولت کے واسطے اللہ الصمد الخ کی شکل لکھ کر اپنے گھر یا اسباب میں رکھے دولت زیادہ ہوگی۔

شکل یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۶۶ | ۳۹ | ۵ | ۹۰ |
| ۶ | ۸۹ | ۶۷ | ۳۸ |
| ۸۸ | ۳ | ۴۱ | ۶۸ |
| ۴۰ | ۶۹ | ۸۷ | ۴ |

☆اگر کسی کا بخت بستہ ہو اللہ الصمد الخ سو بار پڑھ کر اس پر دم کرے اور لکھ کر اس کے سامنے جلائے اور اس کا اور اس کی ماں کا نام لکھ کر زمین میں دفن کرے۔ نصیب کھل جائے گا۔

☆ تین روز متواتر ایک ہزار بار اللہ الصمد الخ پڑھ کر بیمار پر دم کرے۔ بیماری دفع ہوگی اور اگر کسی دشمن کو ہلاک یا بیمار کرنا منظور ہو اللہ الصمد قبر کے پائیں ایک ہزار بار پڑھے دشمن بیمار یا ہلاک ہوگا۔

☆اگر کسی کی نیند روکنی ہو تو اس کے اور اس کی ماں کے نام کے ساتھ اللہ الصمد الخ لکھ کر زمین پر دفن کرے اس کو نیند نہ آوے گی اور اگر نیند کھولنی چاہے نقش کو نکال کر پانی میں ڈال دے۔

☆جس مرد کو بستہ کرنا منظور ہو اس کی نیت سے پچاس بار اللہ الصمد الخ

چھری پر پڑھ کر چھری کو زمین میں گاڑ دے اور دوسری چھری پر ایک ہزار بار اللہ الصمد الخ پڑھ کر گاڑ دے مرد بستہ ہوگا اگر کھولنا منظور ہو تو چھریوں کو نکال کر ایک ہزار بار اللہ الصمد سات روٹی کے ٹکڑوں پر دم کر کے کھلائے کھل جائے گا اور اگر کسی کا دل عبادت سے مردہ ہو گیا ہو اور اس کو زندہ کرنا چاہے تو شب چہار شنبہ سے شب جمعہ تک ہر شب ایک ہزار بار اللہ الصمد الخ ایک مجلس میں پڑھے۔ مردہ دل زندہ ہو جائے گا اور غفلت و فراموشی بالکل دور ہوگی اور کم کھانے اور کم سونے کی عادت ہو جائے گی۔

☆ اگر چاہے کہ ایک ساعت میں طرح طرح کی کرامات دکھائے اور درختوں سے میوہ کھائے اور کھلائے اور پانی دکھانا وغیرہ نعمتیں موجودہ مہیا کر دے۔ اللہ الصمد ٹھیکری پر قمر کی ساعت میں نقش کرے اور زمین میں دفن کر دے فی الحال کل چیزیں مہیا ہو جائیں گی اور اگر ان کو ناپید کرنا چاہے تو ٹھیکری کو زمین سے باہر نکال لے سب کرشمے ناپید ہوں گے۔

☆ اگر چاہے کہ مجلس میں سانپ پیدا ہوں، ایک لکڑی بقدر ایک گز کے لے کر اس پر سو بار اللہ الصمد الخ دم کرے اور مجلس میں ڈال دے فوراً وہ لکڑی سانپ بن جائے گی اور اگر چاہے کہ کنوئیں کا پانی اُبل کر اوپر آ جائے ایک مٹی کے ڈلے پر ستر بار اللہ الصمد پڑھ کر دم کرے اور کنوئیں میں ڈال دے کنوئیں کا پانی اُبل آئے گا۔

☆ اور اگر چاہے کہ جنگل میں چراغ روشن کرے چار ٹھیکریوں پر اللہ الصمد ستر بار دم کر کے چاروں طرف ڈال دے۔ فی الحال چار چراغ روشن ہوں گے۔

اور جب تک چاہے گا روشن رہیں گے۔ پھر جب ان کو خاموش کرنا چاہے چار ڈھیلے مٹی کے لے کر ان پر نو نو بار اللہ الصمد دم کرے۔ اور ان چراغوں کی طرف پھینک دے اور اگر چاہے کہ مجلس میں بچھو پیدا ہوں۔ نیم کے پتوں پر پچاس بار اللہ الصمد الخ دم کر کے مجلس میں رکھ دے بچھو پیدا ہوں گے۔ اگر کوئی شخص ہر نماز کے بعد سو بار اللہ الصمد پڑھے تاریکی چشم دور ہوگی اور دل بہت روشن ہو جائے گا۔ اور جو شخص بعد نماز عشاء کے اللہ الصمد الخ پچاس بار پڑھے گا سکرات موت اس پر آسان ہوں گے۔ اور قبر کے عذاب سے محفوظ رہیگا اور ایمان کے ساتھ مرے گا اور قیامت کے روز صالحین کے ساتھ اُٹھے گا۔

(نوٹ) جس جگہ صرف اللہ الصمد لکھا گیا ہے اس سے اللہ الصمد مع مؤکلات مراد ہے جو ابتداء میں لکھا گیا ہے **اللہ الصمد اجب یا اسرافیل اجب یا سلو فائیل یا ھو کلان.**

اور چلہ کشی کی ترکیب یہ ہے کہ شروع ماہ میں چہار شنبہ کے روز بشرطیکہ دوسری یا تیسری تاریخ نہ ہو۔ چار لاکھ بار اللہ الصمد الخ پڑھے اور درود شریف اکیس بار اور یہ اختیار ہے کہ چاہے یہ ختم چالیس روز میں کرلے یا بیس روز میں یا دو ماہ میں اثنائے چلہ کشی میں ترک حیوانات جلالی کرے اور بعد چلہ کشی کے بھی ترک حیوانات کو نہ چھوڑے اور حلال روزی کھاوے اور خلاف شرع کوئی کام نہ کرے۔ اگر چلہ ٹوٹ گیا تو جان کا خوف ہے یا دیوانہ ہو جائے گا۔ اس وقت کوئی شخص اسی اسم کو کاغذ یا مٹی کے برتن پر لکھ کر صبح و شام ایک چلہ تک پلاوے صحت ہوگی۔

چلہ کشی میں جب سوکر اٹھے تو غسل کرنا ضروری ہے اور حالت ناپاکی میں ایک ساعت نہ رہنا چاہئے۔ اگر پانی نہ ہو تو تیمم ہی کرلے اور روٹی و پانی اپنے لئے اپنے ہاتھ سے تیار کرے اور بعد چلہ کشی کے ہر روز بلاناغہ ایک ہزار بار اللہ الصمد پڑھا کرے۔

اس طرح کے عملیات مخفی اور پوشیدہ رازوں سے تعلق رکھتے ہیں، بزرگوں نے اس طرح علاج کو اس لئے چھپایا تھا کہ نا اہل لوگ ان سے ناجائز فائدہ نہ اٹھائیں، ہم نے اپنے قارئین کو فائدہ پہنچانے کے لئے ان علوم کو پیش کردیا ہے۔ اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ ان علوم کو نا اہلوں سے محفوظ رکھے۔

## دولت مند بننے کے لئے ایک موثر ترین وقت

زہرہ و مشتری کے قران کے وقت محبت اور مالداری کے عمل کئے جاتے ہیں اور اس وقت میں کئے گئے عمل جو کسی کی محبت کے حصول کے لئے کئے جاتے ہیں یا دولت حاصل کرنے کے لئے کئے جاتے ہیں۔ حد سے زیادہ مؤثر ثابت ہوتے ہیں۔ زہرہ و مشتری کے قران کو عاملین قران السعدین تسلیم کرتے ہیں یعنی یہ دو سعد ستاروں کے ملاپ کا وقت ہے اور اس وقت پر کئے گئے عمل تیر کی طرح اپنا کام کرتے ہیں اور جس کے لئے یہ عمل کیا جاتا ہے اس کو بہت جلد مالا مال کردیتے ہیں۔ زہرہ و مشتری کا قران دیکھنے کے لئے روحانی تقویم سے مدد حاصل کریں اور اس وقت کا خیال رکھیں اور اس وقت اپنے لئے اور ضرورت مندوں کے لئے نقش تیار کرکے دیں۔ اس نقش کو چاندی کے پترے پر بھی تیار کرسکتے ہیں اور اگر کاغذ پر بھی تیار کریں تب بھی وہ انشاء اللہ مؤثر ہوگا۔ لیکن

چاندی کے پترے پر کندہ کرنے سے اس کی تاثیر وافادیت بڑھ جائے گی۔

اس کا طریقہ یہ ہے کہ جس وقت عمل کرنا ہو اس سے کچھ دیر قبل تین ہزار مرتبہ "یاغنی" پڑھیں اس کے بعد نقش تیار کریں۔ نقش برائے دولت مربع بنے گا اور چال آتشی ہوگی۔

نقش بنانے کا طریقہ یہ ہے کہ جس کے لئے نقش بنانا ہو اس کے نام کے اعداد نکال کر نقش کے پہلے خانہ میں رکھیں، پھر حسب قاعدہ ایک کا اضافہ کرتے چلے جائیں چار خانوں تک۔ اس کے بعد نام کے جو بھی اعداد ہوں ان کو "یاغنی" کے اعداد ۱۰۶۰ میں سے گھٹادیں۔ گھٹانے کے بعد جو اعداد بچیں ان میں سے قانون کے ۱۸ اعداد گھٹا کر ۳ سے تقسیم کردیں اور حاصل تقسیم کو پانچوے خانے میں رکھ کر ایک ایک کا اضافہ کرتے چلے جائیں۔ نقش تیار کرنے کے بعد اس کو سیدھے بازو پر ہرے کپڑے میں پیک کر کے باندھ لیں۔ اور ۴۰ دن تک ۳ ہزار مرتبہ "یاغنی" پڑھتے رہیں۔ چالیس دن کے بعد ۸۰ دن تک یاغنی ۱۰۶۰ مرتبہ پڑھیں۔ اس کے بعد ہر فرض نماز کے بعد سات مرتبہ "یاغنی" پڑھ لیا کریں۔ انشاء اللہ ایک سال کے اندر اندر امیر کبیر بن جائیں گے۔ اور حیرتناک طریقوں سے دولت آنا شروع ہوگی اور خوب خیر و برکت بھی ہوگی۔

مثال یوں سمجھیں۔ نقش حسن الہاشمی کے نام کا بننا ہے۔ اعداد حسن الہاشمی کے ہیں ۵۵۵۔ ۵۵۵ کو خانہ اول میں رکھ کر ایک ایک کا اضافہ چار خانوں تک کریں گے۔ اس کے بعد ۱۰۶۰ میں سے ۵۰۵ گھٹادیں گے تو باقی رہیں ۵۰۵۔ ۵۰۵ میں سے قانون کے ۱۸ گھٹادیں گے تو باقی رہیں گے ۵۳۷۔ ۵۳۷ کو ۳

سے تقسیم کریں گے۔

۳)۵۳۷(۱۷۹
۳
۲۳
۲۱
۲۷
۲۷

حاصل تقسیم ۱۷۹ آیا۔ ۱۷۹ کو پانچوے خانے میں رکھ کر ایک ایک کا اضافہ کرتے چلیں گے۔ نقش تیار ہوجائے گا۔ اس کو ہرے رنگ کے کپڑے میں پیک کرکے سیدھے بازو پر باندھیں۔

مثالی نقش اس طرح بنے گا۔ دیکھئے ہر طرف سے میزان ۱۰۶۰، آئے گی، جو یاغنی کے اعداد ہیں۔

۷۸۶

| ۱۸۲ | ۱۸۵ | ۱۸۸ | ۵۰۵ |
|---|---|---|---|
| ۱۸۷ | ۵۰۶ | ۱۸۱ | ۱۸۶ |
| ۵۰۷ | ۱۹۰ | ۱۸۳ | ۱۸۰ |
| ۱۸۴ | ۱۷۹ | ۵۰۸ | ۱۸۹ |

نقش کی چال یہ ہے۔

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

اگر ۳ سے تقسیم کے بعد تقسیم برابر نہ ہوا ایک باقی بچے تو گیارہوے خانے میں ایک کا اضافہ کریں۔ اگر تقسیم کے بعد ۲ باقی بچیں تو آٹھوے خانے میں ایک کا اضافہ کریں۔

## دولت مند بننے کا حیرتناک عمل

جو شخص یہ چاہتا ہو کہ اس کی مالی پریشانیاں ختم ہو جائیں اور اس کو جائز راستوں سے مال کثیر حاصل ہو جائے تو اس کو چاہئے کہ سب سے پہلے اپنے نام اور اپنی والدہ کے نام کے اعداد نکالے اس کے بعد اس میں ۱۴۸۷ کا اضافہ کرے۔ اور اپنے نام کے پہلے حرف کے جو اعداد ہوں وہ بھی ان میں جمع کرے نیز ۲۰۱ بھی اس میں جمع کرے اور اپنے نام کے پہلے حرف کے جو بھی اعداد ہوں ان کو بھی شامل کرے۔ اور اپنے نام کے پہلے حرف کے مطابق جو بھی اسم الٰہی ہو اس کے اعداد بھی شامل کرے۔ اس کے بعد اپنے عنصر کے اعتبار سے مربع کا نقش تیار کرے۔

عنصر معلوم کرنے کے لئے اپنے نام کے اعداد کو چار سے تقسیم کرے، تقسیم کے بعد اگر ایک باقی رہے تو عنصر آتشی ہے۔

اگر دو باقی رہے تو عنصر بادی ہے۔

اگر تین باقی رہے تو عنصر آبی ہے۔

اور صفر بچے تو عنصر خاکی ہے۔

اگر عنصر آتشی ہو تو نقش کی رفتار یہ رہے گی۔

۷۸۶

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

اگر عنصر بادی ہو تو نقش کی رفتار یہ رہے گی۔

۷۸۶

| ۴ | ۹ | ۷ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۶ | ۱۲ | ۱ |
| ۱۰ | ۳ | ۱۳ | ۸ |
| ۵ | ۱۶ | ۲ | ۱۱ |

اگر عنصر آبی ہو تو نقش کی رفتار یہ رہے گی۔

۷۸۶

| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |

اگر عنصر خاکی ہو تو نقش کی رفتار یہ رہے گی۔

۷۸۶

| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |

نقش کو اپنے ستارے کی ساعت میں عروج ماہ میں پُر کریں اور نقش تیار کرنے کے بعد آیت کریمہ بسم اللہ الرحمن الرحیم. اَللّٰہُ لَطِیْفٌ بِعِبَادِہٖ یَرْزُقُ مَنْ یَّشَآءُ وَھُوَ الْقَوِیُّ الْعَزِیْز . سو مرتبہ پڑھ کر آگے پیچھے تین تین مرتبہ درود شریف پڑھ کر اس نقش پر دم کردیں اور ہرے کپڑے میں پیک کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لیں۔ اس کے بعد روزانہ اپنے نام کے پہلے حرف کے مطابق جو بھی اسم الٰہی ہو اس کو سو مرتبہ نماز فجر کے بعد پڑھیں۔ نماز ظہر کے بعد "یا اللہ" سو مرتبہ پڑھیں۔ نماز عصر کے بعد "یَــا لَطِیْفُ" سو مرتبہ پڑھیں، نماز مغرب کے بعد "یَاقَوِیُّ" سو مرتبہ اور نماز عشاء کے بعد "یَاعَزِیْزُ" سو مرتبہ پڑھیں۔ انشاء اللہ چند ہفتوں کے بعد فتوحات کا دور شروع ہوگا۔ رزق کی فراوانی ہوگی۔ خیر و برکت کی انتہا نہیں رہے گی۔ ہر طرف سے روزی کے دروازے کھل جائیں گے اور رزق ایسی جگہ سے بھی ملے گا جہاں سے رزق ملنے کا کوئی گمان بھی نہیں ہوگا۔ حیرتناک عمل ہے یقین کے ساتھ کریں اور اپنے دامن کو مرادوں سے بھر لیں۔

مثال۔ اگر سلیم احمد ابن عارفہ بانو کے لئے نقش بنانا ہو تو کارروائی اس

طرح ہوگی۔

| | |
|---|---|
| اعداد۔ سلیم احمد | ۱۹۳ |
| اعداد عارفہ بانو | ۴۱۵ |
| اضافہ | ۱۲۸۷ |
| مزید اضافہ | ۲۰۱ |
| | ۲۰۹۶ |
| اعداد حرف اول سؔ | ۶۰ |
| اسم الٰہی یا سمیع | ۱۸۰ |

کل اعداد ۲۳۳۶ ہوئے۔ قاعدے کے مطابق اس میں سے ۳۰ گھٹا دیئے۔ ۲۳۰۶ باقی رہے۔ ان اعداد کو چار سے تقسیم کرکے مربع کا نقش بنائیں۔

۲۳۳۶

۳۰

۴) ۲۳۰۶ (۵۷۶

۲۰

---

۳۰

۲۸

---

۲۶

۲۴

---

۲

تقسیم کے بعد دو باقی رہے اور دو باقی رہنے کا مطلب ہے کہ خانہ ۹ میں ایک کا اضافہ ہوگا۔ عنصر معلوم کرنے کے لئے ۱۹۳ کو چار سے تقسیم کیا۔

۴) ۱۹۳ (۴۸

۱۶

۳۳

۳۲

۱

تقسیم کے بعد ایک باقی رہا۔ گویا کہ سلیم احمد کا عنصر آتشی ہے۔ اب اس نقش کو آتشی چال سے اس طرح پُر کریں گے۔

۷۸۶

| ۵۸۳ | ۵۸۷ | ۵۹۰ | ۵۷۶ |
|---|---|---|---|
| ۵۸۹ | ۵۷۷ | ۵۸۲ | ۵۸۸ |
| ۵۷۸ | ۵۹۲ | ۵۸۵ | ۵۸۱ |
| ۵۸۶ | ۵۸۰ | ۵۷۹ | ۵۹۱ |

سلیم احمد کو بعد نماز فجر ''یَـاسَـمِیْعُ'' بعد نماز ظہر ''یَـااَللّٰـهُ'' بعد نماز عصر ''یَالَطِیفُ''، بعد نماز مغرب ''یَاقَوِیُّ''، اور بعد نماز عشاء ''یَـاعَزِیز'' سو سو مرتبہ پڑھنا ہوگا۔ اور نقش بنانے کے بعد مذکورہ آیت سو مرتبہ پڑھ کر نقش پر دم کردیں۔

اپنے نام کا حرف اول دیکھیں کہ کیا ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| اگر نام کا حرف اول | م | ہوتو نقش عروج ماہ میں اتوار کے دن پہلی ساعت میں بنائیں۔ |
| اگر نام کا حرف اول | ح، ہ | ہوتو نقش عروج ماہ میں پیر کے دن پہلی ساعت میں بنائیں۔ |
| اگر نام کا حرف اول | الف، ل، ع، ی، ز، ذ، ض، ظ، ن، | ہوتو نقش عروج ماہ میں منگل کے دن پہلی ساعت میں بنائیں۔ |
| اگر نام کا حرف اول | پ، ق، ک، غ، | ہوتو نقش عروج ماہ میں بدھ کے دن پہلی ساعت میں بنائیں۔ |
| اگر نام کا حرف اول | چ، د، ف، | ہوتو نقش عروج ماہ میں جمعرات کے دن پہلی ساعت میں بنائیں۔ |
| اگر نام کا حرف اول | ب، و، | ہوتو نقش عروج ماہ میں جمعہ کے دن پہلی ساعت میں بنائیں۔ |
| اگر نام کا حرف اول | ث، س، ش، ص، ج، خ، گ، | ہوتو نقش عروج ماہ میں سنیچر کے دن پہلی ساعت میں بنائیں۔ |

(نوٹ) نقش باوضو تیار کریں۔ نقش لکھتے وقت اگربتی جلالیں۔ اور نقش تیار کرنے کے بعد اس پر مذکورہ آیت سومرتبہ پڑھ کردم کرکے اس کو ۲۴ گھنٹے سواکلو جوار میں رکھ دیں۔ اس کے بعد استعمال کریں اور جوار جنگلی کبوتروں کو ڈال دیں۔ انشاء اللہ حیرتناک نتائج برآمد ہوں گے۔ زبردست فتوحات ہوں

گی۔ اور رزق کے دروازے ہر طرف سے کھلتے چلے جائیں گے۔ اس نقش کی مذکورہ شرائط کے ساتھ علم الاسرار کے ہر قاری کو اجازت دی جاتی ہے۔

## مجرب ترین عملیات

## مجرب لوح (حصول رشتہ)

موجودہ زمانے میں قریباً ہر گھرانہ میں سب سے بڑا مسئلہ بچیوں کی شادی کا ہے۔ ماں باپ بے چارے کچھ تو بوجہ غربت اور کچھ اچھا رشتہ نہ ملنے کی وجہ سے اپنی بچیوں کی شادی کے مسئلے پر سوچ سوچ کر اپنی راتوں کی نیند سے بھی محروم ہو جاتے ہیں اور لڑکیاں رشتہ نہ آنے کی وجہ سے صبر کے گھونٹ پی کر ماں باپ کی چوکھٹ پر عمر گزار دیتی ہیں۔ اس لئے ضرورت محسوس ہوئی کہ تمام قواعد سے ہٹ کر سادہ سی لوح متعارف کرائی جائے۔ لوح کسی سادہ سفید کاغذ پر زعفران اور عرق گلاب سے لکھ لیں جو افراد زعفران کی استطاعت نہیں رکھتے وہ کھانے والے زردے کے رنگ کو عرق گلاب میں حل کر کے حلول بنا کر انار کی لکڑی کی قلم سے لکھیں۔ غرض آپ اس لوح سے ہرگز محروم نہ ہونے پائیں۔ لوح یا نقش ہر قمری ماہ کی ۴ تاریخ سے ۱۰ تک جو جمعرات آئے طلوع آفتاب کے وقت لکھیں اور تعویذ کی صورت میں بند کر کے چاندی کے تعویذ میں مڑھوا کر لڑکی کے گلے میں ڈالیں اور لڑکی کو سختی سے نماز پنجگانہ کی تاکید کریں۔ لڑکی نماز میں ہرگز غفلت نہ برتے۔ اللہ نے چاہا تو ڈیڑھ ماہ کے اندر اندر لڑکی کا بخت کھل جائے گا اور مناسب رشتے خود بخود آنے شروع ہو جائیں گے۔ لوح مبارکہ میں کلمہ ''قولہ'' اشارہ ہے امر و نہی الٰہیہ کا کلمہ ''الحق'' اشارہ موت کی طرف ہے

کہ موت برحق ہے اور ہر چیز نے موت کا ذائقہ چکھنا ہے۔ کلمہ "ولہ" اشارہ ہے
ملک وخزانہ عطا وبط رزق الٰہی کی طرف۔ کلمہ "الملک" اسرافیلؑ سے منسوب
ہے۔ روز آخرت کا پیغام یہی دے گا۔ ملائکہ جبرائیلؑ، عزرائیلؑ، میکائیلؑ،
اسرافیلؑ کا تعلق شمال، مشرق، مغرب، جنوب سے ہے ان چاروں ملائکہ کے
ذمہ ہماری دنیا کا انصرام چلانا ہے۔ ان کے خدام شمکائیل، شقفیائیل،
لوبیائیل فقطلشائیل اطراف کے گوشوں کے حکمراں ہیں۔ چال نقش۔

| ۶ | ۱ | ۸ |
|---|---|---|
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

نقش یہ ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
جبرائیلؑ

| ۱۶۴ | ۱۵۹ | ۱۶۶ |
|---|---|---|
| ۱۶۵ | ۱۶۳ | ۱۶۱ |
| ۱۶۰ | ۱۶۷ | ۱۶۲ |

میکائیلؑ

## مجرب اول زینب

بنی نوح انسان کے لئے یہ بات طبعی اور فطری ہے کہ جس طرح
ضروریات جسمانی کے لئے پیٹ بھر کھانا پیاس بھر پانی یا گرم وسرد کپڑا لابد ہے

اسی طرح روحانی ضرورت کے لئے شکر منعم ضروری ہے۔ اگر تمام مذہبوں کا خلاصہ بنظر انصاف غور کیا جائے تو یہی ہے کہ اپنے منعم کا شکر ادا کرو اور اپنے محکوموں کا احسان مانو۔ حق اللہ اور حق العباد دونوں اس میں آچکے ہیں۔ "من لم یشکر الناس لم یشکر اللّٰہ" نے اس رمز کو بیان کیا ہے۔

اکسیر اور تسخیر کی تلاش میں تا حال لوگ سر گرداں ہیں۔ دونوں کا عمل ہے مگر اتنا ارزاں نہیں جس طرح لوگ سمجھتے ہیں دونوں کی قیمت محنت بے پایاں ہے۔ زندگی کا قیمتی حصہ وقف کر کے خوب سے خوب تر تلاش کرنے والے دنیا میں نایاب ہیں۔ آج کے ترقی یافتہ دور میں بھی کوئی شخص یہ گوارہ نہیں کرتا کہ کسی مجرب عمل کی تلاش میں میلوں دور سفر کر سکے۔ ہر شخص کی یہی خواہش ہے کہ ہر چیز بنی بنائی اس کے در پر آجائے۔

گذشتہ لمحات کو الوداع کہتے ہوئے نئے روحانی حالات کی خوشی میں عاملین حضرات پیر صاحبان، حکمت سے وابستہ افراد اور علم الاسرار پڑھنے والے ہر فرد کے لئے تحفہ ہے اور سب کے لئے اکسیر ثابت ہوگا انشاء اللہ۔

## خواص لوح یصلب

اہل علم جانتے ہیں کہ یصلب علمی بھیدوں میں سے ایک بھید ہے اور اسم اعظم کے بہت قریب ہے۔ زندگی کے ہر معاملے میں یہ لوح مبارکہ عامل کو اپنی قوت وطاقت کا مشاہدہ کرواتی ہے۔ اب صاحب علم وفن اپنی بصیرت سے حسب منشاء استعمال کریں۔ عوام کے لئے چند فوائد لکھ دینا بہتر ہے۔

(۱) محبت کیلئے لوح کے نیچے فلاں بنت فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں لکھ کر پھل دار درخت پر لٹکا دو اور دیکھو کہ مطلوب کس طرح تمہارا طالب بنتا ہے۔

(۲) عداوت کے لئے لوح کے نیچے فلاں بن فلاں علیٰ بغض فلاں بن فلاں لکھ کر احاطہ قبور میں کسی درخت پر لٹکادو۔

(۳) دکان، فیکٹری پرائیویٹ اسکول میں شیشے میں فریم میں لگائے اور برکت دیکھے۔

(۴) استخارہ کے لئے لوح مبارکہ کھلی ہی سرہانے تلے رکھ کر سو جائے اور جو چاہے معلوم کرے۔

(۵) جادو سحر سے نجات اور جادو پلٹنے کے لئے دائیں بازو سے باندھو۔

(۶) حکمت سے منسلک حکیم صاحبان یہ لوح پلاسٹک کوٹنگ کروا کر بٹوے میں رکھیں اور پھر دوبارہ لوح کو بٹوے سے نکال کر دیکھنے کی جرأت نہ کریں، ناپاک آنکھوں سے لوح کو نہ دیکھیں۔ ہر مریض کو جلد شفاء ہوا کرے گی اور مریض زیادہ آئیں گے، ڈاکٹر حضرات بھی آزمائیں۔

(۷) عامل حضرات پیر اور گدی نشین سادات کے لئے یہ لوح خصوصی تحفہ ہے۔ اسے جس مقصد کے لئے جیسے بھی آزمائیں فوراً اثر کرے گی۔ ہرگز خطا نہ کرے گی انشاء اللہ۔ لوح بصلب یہ ہے:۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جبرائیل

قول

| | | | |
|---|---|---|---|
| ب | ل | ص | ی |
| ی | ص | ل | ب |
| ل | ب | ی | ص |
| ص | ی | ب | ل |

میکائیل

## عمل برائے حصول جلوہ نوری

بروز پنجشنبہ عروج ماہ قمری میں شروع کریں۔ بعد از نماز عشاء باطہارت اچھی سی اگربتی لگا کر رجال الغیب کو پشت پر یا دائیں طرف رکھ کر (رجال الغیب معلوم کرنے کے لئے) ہاشمی روحانی مرکز کی جنتری سے استفادہ حاصل کریں۔ روزانہ ۵۰۰ مرتبہ بعد از نماز عشاء صلی اللہ علیک یا محمد پڑھیں۔ انشاء اللہ سات روز بعد زیارت رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم نصیب ہوگی۔ اگر ۲۱ روز پڑھیں گے تو حالات اولیائے کرام وحالات زمین ظاہر ہوں گے۔ اگر ۴۰ روز پڑھیں گے اور جو چیز زمین کی ہوں گی وہ مطیع ہوں گی بلکہ جن و پری دیو وملک سلام کریں گے۔ جو چیز طلب کریں گے یا چاہت ہوگی وہ حاصل ہوگی۔ خلق خدا میں عزت ہوگی۔ خلق مطیع ہوگی پڑھنے کی جگہ اور وقت ایک ہی ہو۔

## عمل حب

بروز یک شنبہ سات کنکریاں نمک کی لے کر ان میں ہر ایک پر سات سات مرتبہ اس آیت کو دم کرے۔ اس کے بعد دریا یا کنوئیں میں ڈال دیں اور سات یوم تک برابر اس طرح کریں۔ انشاء اللہ مطلوب تابع فرمان ہوگا۔ ہرگز حکم عدولی نہ کرے گا، مجرب وآزمودہ ہے۔ بسم اللہ الرَّحمٰن الرَّحیم۔
قُلْ يُحْيِيهَا الَّذِىْ اَنْشَاَهَا اَوَّلَ مَرَّةٍ وَهُوَ بِكُلِّ خَلْقٍ عَلِيْم . اَلَّذِىْ جَعَلَ لَكُمْ مِنَ الشَّجَرِ الْاَخْضَرِ نَاراً فَاِذَا اَنْتُمْ مِنْهُ تُوْقِدُوْنَ الٰہی قلب فلاں ابن فلاں میری محبت میں پانی کی طرح گھل جائے۔ رجال الغیب کا خیال رکھیں۔ پڑھنے کی جگہ اور وقت روزانہ ایک ہو۔

## عمل الحب مجرب

یہ طلسم گنجینہ عملیات طلسمی سے لیا گیا ہے۔ بروز اتوار کے دن رنڈی یعنی طوائف یا حلال خوری یعنی چوہڑی یا تیلی مرے۔ جب اس کو گھر سے باہر لے جاتے ہیں۔ اس کی پائنتی سے دو چاندی کے روپے سرہانے کی طرف پھینکے پھر ان کو اٹھالیوے اور ننگا ہو کر لوبان یا دھوپ کی دھونی دے کے فوراً سنار کے پاس جائے۔ اسے ڈھکنے والی چھوٹی سی ڈبیا بنادے۔ پھر اس ڈبیا کو جلد اس کی قبر کی طرف لے جائے اور اس پر رکھ کر کہہ دے کہ لے تیار کر آیا ہوں۔ قبر کی مٹی اس کے اندر بھر کر لے آئے۔ رات کو وہ تمہارے پاس آئے گی اور کہے گی کہ کیوں بلایا ہے۔ تم نے کہنا ہے کہ میرا فلاں کام ہے کردو۔ غرضیکہ جب تک مٹی رہے گی کام دے گی پھر وہ مٹی پھینک دیں اب اپنے مطلوب کے دائیں پاؤں کی مٹی اس ڈبیہ میں ڈال کر بند کردو۔ مطلوب ہر وقت آپ کے ہمراہ رہے گا۔ جب تک اس ڈبیہ میں رہے گی جب مٹی اس ڈبیہ سے پھینکیں گے تو علیحدگی ہو جائے گی۔

## عمل الحب

اس نقش کو نوچندی اتوار کو روز روشن میں زعفران اور مشک سے لکھ کر ایک گڑھا ایک بالشت گہرا ایک گوشہ مکان میں کھودے اور بروقت دفن کردے۔ اس نقش کو لکھنے کے بعد بمعہ نام وغیرہ لوبان کی دھونی ضرور دیں اور گڑھے میں دفن کرنے کے بعد ایک میخ آہنی اس میں گاڑ دیں جب تک نقش دفن رہے گا مطلوب مطیع رہے گا۔ نقش ذیل ہے۔

| ع ع | ع ع ع ع | سوسو | صح صح | مارع م |
|---|---|---|---|---|
| اللہ اللہ | اللہ اللہ اللہ | م م م | ۳۴ | |
| ۷۷ | ۸۳۹ | ۵۵۴ | | |

نقش کی پشت پر نام فلاں بن فلاں کو مجھ کو فلاں بن فلاں کی محبت میں بے قرار کر آرام نہ پائے۔



ساعت مشتری یا زہرہ میں قلم انار شیریں بنا کر مشک یا زعفران سے لکھے۔ مگر باوضو ہو کر اور قدرے چینی منہ میں ڈالے۔ پھر بازو پر باندھے اور ایک نقش دھو کر مطلوب کو پلا دے۔ مگر حلال کے لئے کرے ہر گز حطانہ کرے۔ حرام کے لئے اثر نہ کرے گا۔ الٹی نفرت ہوگی اور پشت پر عبارت لکھے۔ نقش معظم ذیل ہے۔ انشاء اللہ مطلوب حاضر ہو کر مطیع ہوگا۔

چال نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۱ | ۱۲ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| القيت | القيت | القيت | القيت |
|---|---|---|---|
| عليك | عليك | عليك | عليك |
| محبة | محبة | محبة | محبة |
| منّیْ | منّیْ | منّیْ | منّیْ |

نقش کے نیچے فلاں بن فلاں علیٰ حب فلاں بن فلاں مـن نـاس ومن نـاس مـن بحق من دون الله يحبونهم كحب الله والَّذينَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّـا لـلّٰـه لکھیں، نقش لکھتے وقت قوائد وضوابط کا خیال رکھیں۔ رجال الغیب کو پشت پر رکھیں۔

## عمل برائے زبان بندی دشمن

اتوار یا جمعرات کے روز دو گولیاں مٹی کی چھوٹی چھوٹی پاک وصاف باوضو ہو کر بازار سے خرید لائیں اور قیمت دیتے وقت اپنے دل میں کہیں یا اللہ میرے دشمن کی زبان بند کر دو۔ دونوں گولیوں میں اپنے چولہے کی راکھ پُر کر کے کسی صندوق میں یا بالائے طاق پوشیدہ رکھ دیں جہاں کسی آدمی کا سایہ نہ پڑتا ہو اور رکھتے وقت یہ پڑھے: صُمٌّ صُمٌّ بُکْمٌ بُکْمٌ زبان فلاں بن فلاں دشمن کی بند کر دے۔ تصدق علی مرتضٰی شیر خدا۔ اس کو ایک سو مرتبہ پڑھیں۔ انشاء اللہ زبان دشمن کی بند ہو جائے گی۔ جب کام ہو جائے تو راکھ نکال کر دریا میں ڈال دیں اور مٹھائی سے وہ گولیاں بھر کر نیاز دیں اور بچوں کو تقسیم کر دیں ناحق تماشہ نہ کریں۔ جائز کام میں اجازت ہے۔

مجرب و آزمودہ ہے۔

## عمل الحب

عروج ماہ میں ساعت مشتری باطہارت قبرستان میں جائے اور ۲۱ پھول گلاب کے ساتھ لے جائے مگر ۲۱ قبریں قطار میں ہوں اور اول درود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر اور ساری الحمد شریف پڑھ کر اور ایک پھول قبر کے سرہانے رکھ دے۔ پھر اس طرح دوسری قبر پر رکھ دے۔ گیارہ مرتبہ درود شریف ایک دفعہ الحمد شریف پوری پڑھیے۔ غرض ۲۱ قبروں پر اس طرح کرے اور تمام پھول رکھ دے اور جب رکھ چکے تو اخیر قبر سے جہاں اکیسواں پھول پورا ہوا ہو پھر سات سات مرتبہ ساری الحمد ہر قبر پر پڑھتا آوے پھر جہاں پہلا پھول رکھا تھا وہیں سات مرتبہ الحمد شریف پڑھ کر اس پھول کو اٹھالاوے اور مطلوب کو سنگھادے۔ پھر دیکھئے محبت تا قیامت رہے گی اور اس پھول کو رکھ چھوڑیے ضائع نہ ہونے دے۔ اس پھول پر الحمد شریف پڑھ کر مطلوب کا نام مع والدہ لے کر مطلوب کو کھلادے یا پانی میں گھول کر پلادے مطلوب اس سے ایک لمحہ کے لئے جدا نہ ہوگا۔

## عمل نمبر (۲)

اس عمل کو سیاہ گڑ پر تین مرتبہ پڑھ کر مطلوب کو کھلائیں مطلوب مطیع اور فرمانبردار رہے گا۔ جس وقت مطلوب کھائے گا دیوانہ ہوگا۔ عمل ذیل ہے۔

گرو تو گرنت تو جاری جگ بھونت تو کتر دیواؤں موڑ ماڑ فلانی دھاون ہوادن ٹورو تاڑ ہاتھوالہ بکیاں سندر سندر اکھیاں دس چند فلانی بن فلانی کا فلانے

بن فلاں کی طرف آوے تو چھوٹے نہ ہاتھو ہیالہ اوسدا بناٹورنی گوروکی سکت
میری بھگت پھرو منتر السیری مہادیو بتی کا بند سانچا کام چاہے تو اللہ کرے۔
دیوالی کے دن ۱۰۱ دفعہ پڑھ کر زکوۃ ادا کر دیں۔ روزانہ طاق دفعہ پڑھ کر
مداومت رکھیں۔ یہ عمل اگلی دیوالی تک قائم رہے گا۔

عمل نمبر (۳) نوچندی جمعرات یا اتوار کی شب شروع کرے۔ ایک عطر کا
پھنبا اور مٹھائی والا پیڑا پاس رکھے۔ پڑھتے وقت تصور مطلوب کا ازحد رکھے۔
۱۰۱ مرتبہ بلاناغہ پڑھے ناغہ نہ ہو۔ دین محمد صاحب پٹیالوی کا مجرب اور تجربہ شدہ
ہے۔ انشاءاللہ ۲۱ یوم کے اندر مطلوب حاضر ہوگا۔

یاد رکھئے ہرگز ہرگز فعل حرام کے لئے نہ کرے ورنہ نقصان ہوگا۔ نہ ہی
کھیل تماشہ کے طور پر کریں۔ جائز مقصد کے لئے کریں جہاں شرع اجازت
دے۔ جب مطلوب حاضر ہوگا اور محبت میں بے قرار ہوگا جب مطیع ہوگا تو وہ
مٹھائی کا پیڑا اسے کھلادیں اور عطر لگادیں اگر صاحب عمل صدق دل سے عمل
کرے تو ایک ہفتہ میں ورنہ ۲۱ یوم کے اندر اندر مطلوب حاضر ہوگا۔ عمل یہ ہے۔

سن بے شیطان میرا کہنا مان پڑھے راویت فلاں کی چھاتی پر چڑھ بیٹھ
جب لگ نہ دیکھے ہمارا مکھ نہ لگے بھو کھہ نہ سوئے سکھ بحق یابدوح یابدوح۔

عمل نمبر (۴) اگر بروز یک شنبہ نر و مادہ کنجشک کو جفتی کھاتے ہوئے دیکھئے
، احتیاط رہے کہ اپنا سایہ ان پر نہ پڑے۔ ان کے سامنے لیموں کی لکڑی رکھ
دے۔ پھر اس لکڑی کو اٹھا کر گھر میں محفوظ رکھے۔ جس کو وہ لکڑی مارے گا تادم
مرگ جدا نہ ہوگا۔ (اس طرح کے عمل ہندو بھائیوں کے لئے کریں)

## چہل کاف با موکل

كَفَاكَ رَبُّكَ يَا اَخْتَائِيلُ كَمْ يَكْفِيكَ وَاكِفَةً يَا ذَالْكَائِيلُ كِفْكَافُهَا كَكَمِينَ يَاجِبْرَائِيلُ كَانَ مِنْ كَلَكٍ يَا كَلْكَائِيلُ تَكَرُّ كَرٍّ يَامِيكَائِيلُ كَكَرِّ الْكَرِّ يَا نَعْمَائِيلُ فِي كَبَدٍ تَحْكِي مُشْكَشَكَةً يَاسَرْكَائِيلُ كَلْكُلِكِ لَكِكَ يَاهَمْرَائِيلُ كَفَاكَ مَابِي كَفَاكَ الْكَافُ كُرْبَتُهُ يَا عِزْرَائِيلُ يَا كَوْكَبًا كَانَ يَحْكِي يَا لَوْمَائِيلُ كَوْكَبَ الْفَلَكِ يَا اِسْرَافِيلُ بِحَقِّ شَيْخ عَبْدُ الْقَادِرْ جِيلَانِي شَيْئًا لِلّٰه يَا حَافِظُ يَاحَفِيظُ يَا وَكِيلُ يَا اَللّٰه يَا اَللّٰه يَااَللّٰه بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ قُفْل كَرْدَمْ لَا اِلٰهَ اِلَّااللّٰه مر كَرْدَمْ مُحَمَّدٌ رَسُوْلُ اللّٰه.

## طریقہ زکوٰۃ:

عمل کرنے سے پہلے تین روزے رکھنے چاہئیں۔ پھر پرہیز ترک جمالی وجلالی کریں۔ پھر ایک مکان اچھا صاف ستھرا مہیا کریں۔ جس میں دوسرے آدمی کا گزر نہ ہو۔ دونوں زانو ہو کر بیٹھے، آنکھیں کھلی رکھیں۔ ۱۱۴۱ مرتبہ چہل کاف پڑھیں چالیس رات پڑھائی کریں۔ ہر رات ۱۱۴۱ مرتبہ پڑھنا ہوگا اس دوران موکل حاضر ہوتے رہیں گے۔ نہایت خوفناک صورت بنائیں گے مگر آپ بالکل خوف نہ کھائیں۔ جب موکل دیکھیں گے کہ کوئی خوف نہیں کرتا تو نرمی اختیار کریں گے۔ جب موکل سلام کرے تو اس کو اشارے سے جواب دیں۔ پھر جب موکل کا سردار کہے کہ تیرا کیا مقصد ہے تو آپ اپنا مطلب بیان کردیں کہ میں آپ سے دوستی چاہتا ہوں۔ آپ سے کام لینا چاہتا ہوں۔

جب موکل قبول کرے تو اس سے نشانی لے لیں اگر نشانی نہ دیں تو آپ اس کو ہرگز نہ جانے دیں۔ چہل کاف کا ورد شروع کر دیں وہ نہ جاسکے گا۔ اگر وہ کوئی جائز بات کہے تو آپ قبول کر لیں۔ ایک بات یاد رکھیں کہ موکل سے وظیفہ ختم کر کے بات چیت کریں جب تک وظیفہ ختم نہ ہو بات ہرگز نہ کریں۔ وظیفہ کے دوران اگر موکل بلائے تو اشارہ سے جواب دیں اور اس کو اشارے سے خاموش کر دیں۔ جس وقت وظیفہ پڑھ لیں تو پھر اس سے بات چیت کریں اور عہد معاہدہ کر کے اس کو رخصت کر دیں۔ جب کام لینا ہو تو بلا لیا کریں۔ یاد رہے کہ حصار ضروری ہے۔

## طریقہ زکوٰۃ نمبر ۲

اول دریا کے کنارے ایسی جگہ تلاش کریں جو آبادی سے دور ہو آسمان کے زیر سایہ پڑھنا ہوگا۔ کسی چھت والے مکان میں یہ عمل نہیں کر سکتے۔ بارش وغیرہ کیلئے پلاسٹک کی چادر بنوالیں۔ جب بارش آجائے وہ اوپر ڈال لیں اور عمل جاری رکھیں۔ حصار از حد ضروری ہے۔ پرہیز جلالی و جمالی کریں۔ عمل شروع کرنے سے پہلے تین روزے رکھیں ناغہ بالکل نہ ہو ورنہ عمل دوبارہ شروع کرنا ہوگا ۱۱۱۱ مرتبہ روزانہ ورد کریں۔ ۴۱ دن عمل کریں۔ دوران عمل موکلات حاضر ہوں گے۔ خوف بالکل نہ کھائیں۔ جب ان کا سردار حاضر ہو اس سے بات چیت کریں۔ جب وہ بلائے تو وظیفہ کے دوران مت بولیں۔ وظیفہ ختم کر کے پھر اس سے بات چیت کریں۔ وہ کہے گا کہ مقصد کیا ہے؟ آپ کہیں کہ میں آپ سے دوستی کرنا چاہتا ہوں اور آپ میرے پاس رہیں۔ میں آپ سے کام

لوں گا۔ جب وہ قبول کرے تو عہد معاہدہ کر کے اس سے نشانی طلب کریں اگر نشانی دے تو رخصت کریں ورنہ زور زور سے چہل کاف کا ورد کریں وہ نہ جا سکے گا پس نشانی کے مطابق عمل کر کے اس کو بلائیں وہ آ کر کام کر دیں گے۔ جو حکم کرو گے تعمیل کریں گے۔

## طریقہ زکوٰۃ نمبر ۳

کسی پاک وصاف مکان میں تنہا چالیس روز قیام کریں۔ نماز کی پابندی کریں بلاناغہ صبح سویرے غسل کریں اور لباس سفید پاک وصاف زیب تن کریں۔ دل پسند خوشبو استعمال کریں۔ ہر وقت باوضو رہیں اور زمین پر سویا کریں۔ بغیر ضرورت بات چیت نہ کریں۔ جھوٹ سے قطعی پرہیز ضروری ہے۔ اعتقاد اور یقین پختہ رکھیں۔ بدبودار اشیاء مثلاً لہسن، پیاز وغیرہ ہرگز استعمال نہ کریں مکمل پرہیز جلالی وجمالی اختیار کریں ہر روز بقدر حیثیت کچھ خیرات کیا کریں اور چند پرندے خرید کر آزاد کر دیں آغاز عمل نوچندی جمعرات سے کریں۔ بعد از نماز عشاء دو رکعت نماز نفل ادا کریں۔ اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف اور ایک ہزار بار چہل کاف پڑھیں اور صدق دل سے دعا مانگیں اور زمین پر سو جائیں۔ خواب یا جاگتے میں کچھ نظر آئے تو ماسوائے استاد کامل عامل کے کسی سے بیان نہ کریں۔ وقت کی پابندی کریں۔ جگہ تبدیل نہ ہو ناغہ نہ ہو۔ ناغہ کی صورت میں عمل دوبارہ شروع کرنا ہوگا۔ ۴۰ دن عمل کریں۔ جب مؤکل حاضر ہوں تو سابق طریقہ سے عہد معاہدہ کریں۔ یہ زکوٰۃ پوری ہوگی۔ اب صبح وشام ۱۴۱ مرتبہ ہمیشہ وظیفہ پڑھا کریں۔

## طریقہ چہل کاف خاص راز سینہ

ایک ہی رات میں ایک ہی نشست میں ۱۱۱۱ / بار پڑھیں۔ جس حالت میں بیٹھیں اسمیں حرکت بالکل نہ ہو ورنہ عمل باطل ہو جائیگا۔ ضروری ہے کہ ضرورت حاجت سے مکمل فارغ ہو کر بیٹھیں۔ خارش یا تھکاوٹ بھی ہو تو حرکت بالکل منع ہے۔ اس زکوٰۃ کے ادا ہونے سے انشاء اللہ العزیز سب امور پورے ہوتے رہیں گے اور اس کے بھی پندرہ موکل تابع ہو جاتے ہیں لیکن وہ ظاہر نہیں ہوتے۔ باقی غائبانہ امداد کرتے رہتے ہیں۔ دوبارہ یاد رکھیں کہ جس نشست میں بیٹھ کر عمل شروع کیا جائے اسی حالت میں عمل مکمل ہونا چاہئے۔

اگر ان اعمال کو انجام دینے سے پہلے چہل کاف با موکل کو حفظ یاد کر لیں اور صحیح تلفظ کے ساتھ یاد کریں تو بہتر ہے جب یاد نہ ہو تو دیکھ کر پڑھیں لیکن تلفظ صحیح ہوں، غلط پڑھیں گے تو کامیابی نہیں ملے گی۔

دوسری ضروری بات یہ ہے کہ عمل کو اطمینان کے ساتھ پڑھیں، جلدی جلدی اور الٹا سیدھا پڑھنے سے فائدے کے بجائے نقصان اور رجعت کا اندیشہ ہے۔

## اسمائے اصحاب کہف کے خواص و فوائد

(۱) اگر ان اسماء اصحاب کہف کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو آفات و مصائب سے محفوظ رہیں۔

(۲) اگر لکھ کر کھیت میں دبا دیں تو کھیت ٹڈیوں سے اور دوسرے نقصان پہنچانے والے جانوروں سے محفوظ رہیں۔

(۳) اگر لکھ کر کسی باغ میں لٹکا دیا جائے تو باغ تمام موذی جانوروں سے محفوظ رہے۔

(۴) اگر گھر میں لکھ کر کسی دیوار پر چسپاں کر دیں تو گھر جلنے سے اور زلزلوں کی آویزش سے محفوظ رہے۔

(۵) اگر ان اسماء کو کوری ٹھیکری پر کالی روشنائی سے لکھ کر سات روز تک کنوئیں میں ڈالیں تو انشاء اللہ بارانِ رحمت ہوگی۔

(٦) اگر کوئی شخص فرار ہو جائے تو کسی کاغذ پر کالی اصحاب کہف کے نام لکھ کران کے نیچے بھاگے ہوئے کا نام اور والدہ کا نام لکھ دیں اور اس کو تعویذ بنا کر کسی پتھر کے نیچے بھاگے ہوئے کا نام اور والدہ کا نام لکھ دیں اور اس کو تعویذ بنا کر کسی پتھر کے نیچے دبا دیں، پتھر کا وزن کم سے کم پانچ کلو ہونا چاہیے، اگر اس عم لکے بعد بھاگا ہوا شخص واپس آ جائے تو اس پتھر کے وزن کے برابر میٹھی چیز کم سن بچوں میں تقسیم کر دیں، انشاء اللہ اس کے بعد وہ پھر فرار نہیں ہوگا۔

(۷) اگر لکھ کر آسیب زدہ مکان میں فریم آویزاں کریں یا تعویذ بنا کر گھر میں لٹکا دیں تو آسیب دفع ہو۔

(۸) دردِ زہ کے وقت اگر عورت کے دائیں بازو پر لکھ کر باندھ دیں تو ولادت بآسانی سے ہو جائے۔

(۹) اگر بچہ حد سے زیادہ روتا ہو تو اس کے گلے میں ڈالیں۔

(۱۰) اگر کسی جگہ آگ لگ جائے تو ایک ٹھیکرے پر ان اسماء کو لکھ کر آگ میں پھینک دیں، انشاء اللہ آگ بجھ جائے گی۔

(۱۱) اگر سفر کرتے وقت ان اسماء کو لکھ کر اپنے پاس رکھیں تو دورانِ سفر تمام حادثوں اور مصیبتوں سے محفوظ رہیں۔

(۱۲) اگر کسی کو شدید بخار ہو اور بخار کسی بھی قسم کا ہو تو ان اسماء کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں، انشاء اللہ بخار سے نجات ملے گی۔

(۱۳) اگر کسی کو مرگی کے دورے پڑتے ہوں تو ان اسماء کو چاندی کی لوح پر کندہ کر کے گلے میں ڈالیں۔

(۱۴) اگر دردِ سر ہو تو ان اسماء کو ۲۱ مرتبہ پڑھ کر دم کر دیں۔

(۱۵) اگر سیسے پر کندہ کر کے اپنے پاس رکھیں تو دشمنوں کی سازشوں سے محفوظ رہیں گے۔

(۱۶) ام الصبیان کے لئے لکھ کر بچے کے گلے میں ڈالیں۔

(۱۷) حافظے کی کمزوری دور کرنے کے لئے اپنے دائیں بازو پر باندھیں

(۱۸) اگر قیدی بے گناہ ہو تو ان اسماء کو روزانہ چالیس مرتبہ پڑھے۔ انشاء اللہ قید سے رہائی مل جائے گی۔

(۱۹) دردِ شکم کو رفع کرنے کے لئے ۲۱ مرتبہ ان اسماء کو پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلائیں، انشاء اللہ دردِ شکم سے نجات مل جائے گی۔

(۲۰) ان اسماء کو لکھ کر سحر زدہ کے گلے میں ڈالیں اور ان ہی اسماء کو زعفران سے لکھ کر ماء جاری سے دھو کر سحر زدہ کو لگاتار ۲۱ روز تک پلائیں گویا کہ ۲۱ پلیٹوں پر لکھ کر روزانہ ماء جاری سے ایک پلیٹ کو دھو کر اس پانی کو ایک دن میں تین بار پلائیں۔ انشاء اللہ سحر سے نجات ملے گی۔

(۲۱) اگر کوئی حاجت درپیش ہو تو دو رکعت نفل بہ نیت قضائے حاجت پڑھ کر سو مرتبہ ان اسماء کو پڑھ کر دعا کریں۔ انشاء اللہ حاجت پوری ہوگی۔

(۲۲) اگر کوئی شخص آسیب کی لپیٹ میں ہو تو ان اسماء کو لکھ کر گلے میں ڈالیں اور ان اسماء کو پانی پر دم کر کے مریض کو صبح و شام پلائیں۔ دو دو مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کردیں اور پانی کو مٹی کے برتن میں رکھیں، سات روز تک اس کو پلائیں، اگر مریض ٹھیک نہ ہو تو پھر اس عمل کو سات روز کے لئے کریں، گلے کا تعویذ نہ بدلیں۔

(۲۳) اگر کسی کو نظر بد ہو تو ان اسماء کو لکھ کر مریض کے جسم پر مل کر اس کاغذ کو کسی بیری کے درخت کی جڑ میں دبا دیں۔

(۲۴) کسی بھی طرح کی بیماری سے نجات حاصل کرنے کے لئے تین کاغذوں پر یہ نقش لکھ کر مریض کے دائیں بائیں بازو پر اور گلے میں تعویذ باندھیں۔

(۲۵) اگر کسی گھر میں بے برکتی ہو یا آمدنی میں کمی ہو تو ان اسماء کو ہرے رنگ سے لکھ کر نیچے یہ لکھیں، برائے برکت "یا رزاق، یا واسع، یا باسط"۔

اسمائے اصحاب کہف اس طرح لکھیں اور اسی طرح پڑھیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اِلٰهِيْ بِحُرْمَتِ يَمْلِيْخَا، مَكْسَلْمِيْنَا، كَشْفُوْطَطْ، اَذْرَفْطِيُوْنَس، كَشَافَطِيُوْنَس، تَبْيُوْنَس، يُوَانِسْ بُوْس، وَ كَلْبُهُمْ قِطْمِيْرٌ وَ عَلَى اللّٰهِ قَصْدُ السَّبِيْلِ وَ مِنْهَا جَائِرٌ وَلَوْ شَاءَ لَهَدٰكُمْ اَجْمَعِيْنَ، بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ.

ان اسماء کی زکوۃ کا طریقہ یہ ہے کہ ان کو روزانہ سات سو مرتبہ پڑھیں اور زکوۃ کی نیت سے پڑھتے وقت بس قطمیر تک پڑھیں، روزانہ آگے پیچھے سات سات مرتبہ درود شریف پڑھیں، لگاتار ۴۱ روز تک پڑھیں اور ۴۱ ویں روز سات نمازیوں کو اپنے گھر بلا کر کھانا کھلائیں اور ایک کتے کو اصلی گھی لگا کر ایک روٹی کھلائیں، یہ کتا کسی کا پالتو نہ ہو، انشاء اللہ زکوۃ ادا ہو جائے گی۔ زکوۃ کی ادائیگی کے بعد روزانہ نماز فجر کے بعد ان اسماء کو آخیر تک سات مرتبہ پڑھ لیا کریں۔

## تسخیر موکل کا ایک عجیب وغریب طریقہ

اپنے نام کے اعداد ابجد قمری سے نکال کر حسب قاعدہ مربع آتشی پُر کریں۔ خانہ نو میں جو عدد ہے اگر وہ اکائی تک ہے تو اس کو لیں، اگر اکائی سے زیادہ ہے تو تو دھائی کا پہلا عدد لیں اور دوسرے کو چھوڑ دیں۔

مثلاً نویں خانہ میں ۲۵ ہے تو ۵ کو لیں اور ۲ کو چھوڑ دیں۔ اگر مکمل عشرات میں مثلاً ۲۰، ۳۰، ۴۰، ۵۰ اس حالت میں دوسرا حرف لے لیں جیسے ۲، ۳، ۴، ۵، وغیرہ یعنی اس صورت میں صفر کو نظر انداز کر دیں۔

اسی طرح خانہ ۹، ۱۰، ۱۱، ۱۲، ۱۳، ۱۴، ۱۵/اور ۱۶ کے ہندسے لیں لیں اور دو کو جوڑ کر موکل بنا لیں۔ جیسے خانہ ۹ سے ۱۵ اور خانہ ۱۰ سے ۶ لیا۔ موکل ھ وائیل (ہوائیل)

| اسی طرح ۹-۱۰ | ۱۱-۱۲ | ۱۳-۱۴ | ۱۵-۱۶ |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۲ | ۳ | ۴ |

دونوں خانوں کا ایک موکل بن کر کل ۴ موکل بنے۔

اب عزیمت تیار کرلیں۔ اس طرح

عزمت و اقسمت علیکم ............ نقطوں کی جگہ چاروں موکل کے نام لکھیں اس کے بعد لکھیں احضروا و اطیعوا بحق یاحی یاقیوم۔

اسی عمل کو اپنے نام کے مجموعی اعداد کے برابر ۸ روز تک لگاتار تنہائی میں پڑھیں۔ اگرچہ کہ اس عمل میں کوئی چیز سامنے نہیں آئے گی لیکن آپ کو محسوس ہوگا کہ کوئی کمرے میں موجود ہے آپ عمل کے اختتام پر جو حاجت بیان کروگے وہ انشاء اللہ غائبانہ پوری ہوگی۔

عامل کو چاہئے کہ اپنے نام کا جو نقش وہ تیار کرے گا اس کے نیچے چاروں موکل کے نام لکھ دے یا موکلین کے نام نقش کے چاروں کونوں پر لکھ دے۔ اور اس نقش کو اپنے دائیں بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ موکلین غائبانہ طور سے عامل کی مدد کرتے رہیں گے۔

عامل مذکورہ عزیمت کو ۸ روز کے بعد روزانہ اپنے نام کے مرد عدد کے مطابق پڑھتا رہے تاکہ عمل قابو میں رہے۔

## دکان یا مکان خالی کرانے کا عمل

اگر کسی مالدار اور زبردست شخص نے کسی غریب اور کمزور انسان کا گھر یا دکان قبضہ رکھی ہو یا اگر کسی انسان نے کسی غریب انسان کی رقم دبا رکھی ہو تو اس کے لئے یہ نایاب عمل پیش کیا جارہا ہے۔ اس عمل کے ذریعہ انشاء اللہ حقدار کو اس کا حق مل جائے گا۔

طریقہ عمل یہ ہے کہ قابض کا نام اور اس کی والدہ کے نام کے اعداد نکال کر

اس ۵۶۴۴ کا اضافہ کر دیں اور مجموعی ٹوٹل میں سے حسب قاعدہ ۳۰ وضع کر کے نقش مربع معکوس چال سے بنائیں۔ یہ بات یاد رکھیں کہ ۴ سے تقسیم برابر ہونی چاہے۔ اگر تقسیم برابر نہ ہو تو اسماءِ الٰہی میں قہار (۳۰۶) جبار (۲۰۶) مذل (۷۷۰) قابض (۹۰۳) خافض (۱۴۸۱) میں سے ایک دو اسموں کے اعداد بھی جمع کر لیں۔ صورت ایسی اختیار کریں کہ ۴ سے برابر تقسیم نہ ہو۔ ۴ سے تقسیم کے بعد ایک بچنے کی صورت میں ۱۳ ویں خانے میں دو بچنے کی صورت میں نوے خانے میں اور ۳ بچنے کی صورت میں پانچویں خانے میں ایک کا اضافہ کریں۔

نقش کاغذ پر نہیں بلکہ سیسے کی پلیٹ پر بنائیں اور یہ نقش اس وقت تیار کریں جب سورج ہبوط میں ہو۔ ۱۹۹۹ء سورج ۱۲/اکتوبر کو ۱۰ بج کر ۴۵ منٹ سے ۱۳/اکتوبر ۱۰ بج کر ۴۴ منٹ تک ہبوط میں رہے گا۔ دورانِ عمل سرخ صندل کی دھونی لیں۔

نقش کے نیچے یہ عبارت لکھیں

فلاں ابن فلا کو فلاں ابن فلاں پر غلبہ حاصل ہو

بحق جبرائیل، اسرافیل، میکائیل، عزرائیل علیہم السلام

نقش کی پشت پر سورہ فاتحہ کے حروف آخیر سورت سے الگ الگ لکھ دیں اور اس نقش کو کالے کپڑے میں لپیٹ کر مقبوضہ مکان، دکان میں دفن کر دیں۔ یہ ممکن نہ ہو تو اس قبرستان میں دفن کر دیں جس قبرستان میں قابض کی اولاد یا ماں باپ میں سے کوئی دفن ہو۔ انشاءاللہ جلد ہی حق دار کو اس کا حق مل جائے گا۔

نقش مربع کی معکوس چال یہ ہے۔

| ۱۳ | ۲ | ۳ | ۱۶ |
|---|---|---|---|
| ۱۲ | ۷ | ۶ | ۹ |
| ۸ | ۱۱ | ۱۰ | ۵ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۵ | ۴ |

## چہل کاف

چہل کاف سے مراد چالیس کاف کا وظیفہ ہے۔ حضرت سید عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کی طرف منسوب ہے، عاملین میں چہل کاف کا وظیفہ بہت معروف ہے اور اسے ہر مشکل کے حل کے لئے بڑا اکسیر تصور کیا جاتا ہے اور اس کے فوائد بے پناہ ہیں بہت سے کاملین اور عاملین کے معمول وظیفہ رہا ہے۔

چہل کاف حسب ذیل ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ. كَفَاكَ رَبُّكَ كَمْ يَكْفِيْكَ وَاكِفَةً كِفْكَافُهَا كَكَمِيْنَ كَانَ مِنْ كَلِكٍ تَكِرُّ كَكَرِّ الْكَرِّ فِيْ كَبَدٍ تَحْكِيْ مُشَكْشَكَةً كَكَلْكَلِ لَكَكٍ كَفَا كَابِيْ كَفَاكَ الْكَافِيْ كُرْبَتَهُ يَاكَوْكَبًا كَانَ يَحْكِيْ كَوْكَبَ الْفَلَكِ.

تیرے پروردگار نے تیری بہت کفایت کی، بہت سی مصیبتوں سے ان مصیبتوں سے ایسے حفاظت کی جیسے کہ کمین گاہ میں لشکر سے کوئی بچ جائے یہ مصیبت مشابہ ہے ایسی جماعت سے جو ہتھیار سے لیس ہو یا نیزہ بردار ہو جیسے کہ مضبوط جوان گوشت سے بھرا ہوا اونٹ پروردگار کفایت کرے اس چیز کی جو میرے ساتھ ہے، میرے علم کے مطابق تمام رنج اور مصیبتوں سے اے

کنارے تو ثبات اور بقاء وروشنی میں آسمانی ستارے کی طرح ہے اور باموکل چہل کاف یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ كَفَاكَ رَبُّكَ يَاجَنْتَائِيْلُ كَمْ يَكْفِيْكَ يَادُولَائِيْلُ كَفْكَافُهَا كَكَمِيْنَ يَاجِبْرَائِيْلَ كَانَ مِنْ كَلَكَ يَاكَنْكَائِيْلَ اَلْمُكْلُكِ كَلَكَ يَاهَمْرَائِيْلَ كَفَاكَ مَابِيْ كَفَاكَ الْكَافُ كُرْبَتُهُ يَاعَزْرَائِيْلَ يَاكَوْكَبًا كَانَ تَحْكِيْ يَادَرْدَائِيْلُ يَا كَوْكَبَ الْفُلْكِ يَامِيْكَائِيْلُ.

## زکوٰۃ کا پہلا طریقہ

چہل کاف کی زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ اول تین روز روزہ رکھے۔ بدھ، جمعرات، جمعہ اور ترک حیوانات جمالی کرے اور شام کو دودھ چاول سے روزہ افطار کرے اور روزانہ ایک فقیر کو دودھ، چاول، پیٹ بھر کر کھلائے اور روزانہ ایصال ثواب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی روح اقدس کو کرے اور تیسرے روز یعنی جمعہ کو صبح کی نماز کے بعد بکنارہ دریا جا کر اول وآخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور چہل کاف کو گیارہ سو مرتبہ پڑھے۔ بعدہٗ صبح وشام گیارہ گیارہ مرتبہ کا وردر کھے، زکوٰۃ ادا ہوگئی اور عمل ہوگیا۔ اگر کسی کو آسیب، جن، دیو خبیث، ایذا دیتا ہو تو سات مرتبہ سرسوں کے تیل پر پڑھ کر دم کرے اور آسیب زدہ کے دونوں کانوں میں ڈال کر شہادت کی انگلیوں سے کان کے سوراخ بند کرے تاکہ تیل باہر نہ نکلے اور کچھ تیل بدن پر بھی ملے انشاء اللہ آسیب کے جلنے کی بو آئے گی اور بالکل جل جائے گا اور فریاد بھی کرے گا۔ یہ طریقہ آسیب وجنات کے بارے

میں سریع النفع ہے۔

## چہل کاف کی زکوٰۃ کا دوسرا طریقہ

چہل کاف کی زکوٰۃ کا دوسرا طریقہ یہ ہے کہ عروج ماہ میں بروز پنج شنبہ بعد نماز فجر غسل کرے اور روزہ رکھے اور کپڑا بغیر سلا ہوا پہنے، دو رکعت نمازِ نفل پڑھے، اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے اور ایصالِ ثواب ختم خواجگان قادریہ یا چشتیہ پڑھے اور ایک ہزار مرتبہ چہل کاف پڑھے اور سوا سیر گندم کے آٹے کی میٹھی روٹی بنائے اور چار فقیروں کو کھلائے اور شام کو خود روزہ افطار کرے اور پنج شنبہ سے دوشنبہ تک پڑھے۔ ہر روز بعد افطار کے ایک سو سات مرتبہ پڑھے۔ یہ زکوٰۃ پانچ روز کی ہے۔ صبح کو ایک ہزار ایک مرتبہ اور شام کو ایک سو سات مرتبہ روز پڑھے۔ زکوٰۃ ادا ہوگی اور عمل مکمل ہوگا۔ یہ عمل اضافہ رزق کے لئے لاجواب ہے۔

## چہل کاف کی زکوٰۃ کا تیسرا طریقہ

اول بدھ، جمعرات کا روزہ رکھے اور گیارہ سو گیارہ مرتبہ ایک جلسہ میں پڑھے۔ اول آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھے اور حرز شریف ایک ایک مرتبہ پڑھے یعنی گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ پھر ایک مرتبہ درود شریف پڑھے پھر گیارہ سو گیارہ مرتبہ چہل کاف پڑھے پھر ایک مرتبہ حرز شریف پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے، اسی طرح تین روز پڑھے اور ختم خواجگان روز پڑھتا رہے اور روز ہی دودھ کی شیر بنائے اور ایک فقیر کو کھلائے اور آدھی سے خود روزہ افطار کرے اور طلوع آفتاب کے بعد دریا کے کنارے پر پڑھے۔ زکوٰۃ ادا

ہو گی، عمل مکمل ہو گا۔ حرز شریف یہ ہے۔

عَزَمْتُ عَلَیْکُمْ یَاحُزُوْرَاءِ یَلُ بِحَقِّ الْکَافِ اَجِبْ دَعْوَتِیْ وَ سَخِّرْ لِیْ فِیْ قَضَاءِ حَاجَتِیْ وَ حُصُوْلِیْ وَ مُرَادِیْ بِلَا مُکْثٍ وَ مُهْلَتِ اَلَّف بَیْنَ قُلُوْبِنَا بَیْنَ قُلُوْبِ الْعَافِیَهِ.

## فوائد چہل کاف ﷺ

چہل کاف کے فوائد مندرجہ ذیل ہیں:

(۱) برائے آسیب زدہ، سرسوں کے تیل پر چالس مرتبہ پڑھ کر مالش کرادیں تو آسیب دفع ہو گا۔

(۲) اگر کسی کے دردِ سر کہنہ ہو جائے اور کسی علاج سے نہ جاتا ہو تو ماہِ صفر المظفر کے آخری چہار شنبہ کو چہل کاف لکھ کر باندھیں، دردِ سر انشاء اللہ فوراً دردہو گا۔

(۳) اگر کسی کو دردِ چشم ہو تو گلاب کے پھول پر سات مرتبہ پڑھ کر دم کر کے آنکھوں پر ملے، انشاء اللہ آرام ہو گا۔

(۴) اگر کسی کے پیٹ میں شدید درد ہو تو سات مرتبہ پڑھ کر نمک پر دم کر کے دردِ شکم والے کو کھلائے۔ انشاء اللہ درد فوراً دور ہو جائے گا۔

(۵) اگر چہل کاف کو لکھ کر دانتوں میں دبائے اور ایک سو ایک مرتبہ پڑھے اور مشتبہ آدمیوں کو سامنے رکھے جو چور ہو گا۔ انشاء اللہ رونے لگے گا اور اقراری ہو گا۔

(۶) اگر کسی کے جوڑوں میں درد ہو تو چہل کاف کو ہرن کی جھلی پر لکھ کر بازو

پر باندھے۔ انشاء اللہ دفع ہوگا۔

(۷) اگر کسی شخص کو بواسیر خونی یا بادی ہو تو چہل کاف بلی کی کھال پر لکھ کر گلے میں باندھیں، انشاء اللہ دفع ہوگا۔

(۸) اگر کسی شخص کو کوئی دشمن ایذا پہنچاتا ہو اور باز نہ آتا ہو تو شب دوشنبہ چالیس بار پڑھ کر دشمن کے گھر کی طرف دم کرے۔ انشاء اللہ دشمن ایذا رسانی سے باز آئے گا۔

(۹) اگر کسی شخص کا کوئی دشمن ہو اور اس کو دشمنی سے روکنا مقصود ہو تو درمیان عصر مغرب کے بروز سہ شنبہ ستر مرتبہ پڑھے۔ قبرستان میں بیٹھ کر اور پرانی قبر کی مٹی پر دم کر کے دشمن کے مکان میں ڈالے۔ انواع و اقسام کی مصیبتوں میں مبتلا ہو جائے گا اور دشمنی ترک کر دے گا۔

(۱۰) اگر کوئی شخص کسی کی زبان بدگوئی بند کرنا چاہے تو چہل کاف کو ستر مرتبہ نمک پر پڑھ دشمن کے گھر میں ڈالے انشاء اللہ زبان بدگوئی سے بند ہوگی۔

(۱۱) اگر کوئی شخص قیدی کو آزاد کرانا چاہے تو روٹی پر چہل کاف لکھ کر ایک ہفتہ کھلائے تو قیدی انشاء اللہ آزاد ہوگا۔

(۱۲) اگر کوئی شخص اپنے مطلوب کو مائل اپنی طرف کرنا چاہے تو مشک، زعفران سے لکھ کر مطلوب کے راستے میں دفن کرے، انشاء اللہ مطلوب بے چین و بے قرار ہو کر حاضر ہووے گا۔

(۱۳) اگر کسی امیدوار اولاد عورت کو چھوہارہ پر دم کر کے ایام سے پاک ہونے کے بعد کھلائے۔ تین ماہ تک اکیس چھوہارے ہر مرتبہ اور ہر چھوہارے

پر سات مرتبہ پڑھ کردم کر کے کھلائے، انشاء اللہ اولاد ہووے۔

(۱۴) اگر کسی کو مرگی کے دورے پڑتے ہوں تو پیپل کے پتے پر لکھ کر مریض کے بدن پر ملیں تو انشاء اللہ فوراً آرام وسکون ہوگا۔

(۱۵) اگر کوئی عورت بدکارہ ہوتو گلاب کے پھول پر سات مرتبہ پڑھ کردم کرے اور سنگھائے، چندبار کے عمل سے انشاء اللہ بدکاری سے باز آجائے۔



یہ نقش اکثر تجربہ میں آیا ہے اور خدا نے کامیابی عطا فرمائی ہے۔ باقی جو حکم خدا ہو اس کے خلاف تو ہو بھی نہیں سکتا میں بارہا اس حقیقت کو ظاہر کر چکا ہوں کہ عمل کا دوسرا نام دعا ہے۔ قبول کرنا یا نہ کرنا سب قدرت کے اختیار میں ہے۔ جس طرح اپنے مقصد کے واسطے دنیوی کوشش کرتے ہیں۔ عملیات روحانی بھی کوشش ہے۔ آپ یہ نقش نوچندی جمعرات کے دن سورج نکلنے کے بعد ایک گھنٹہ کے اندر اندر لکھ لیں ایک گھنٹہ کے بعد وقت نہ رہے گا۔ نقش کے نیچے اپنا نام مع والدہ کے لکھو اور جو مقصد ہو وہ تحریر کرو اور بعد میں یہ عبارت تحریر کرو۔ الوحا الوحا الوحا الساعۃ الساعۃ العجل العجل العجل العجل۔ اگر دوسرے کے واسطے لکھیں تو اس کا نام تحریر کریں۔ ملازمت کا لفظ میں نے مثالاً لکھا ہے۔ آپ ہر کام کے واسطے لکھ سکتے ہیں اور جس کام کے واسطے نقش تیار کریں وہی کام لکھیں، نقش وزعفران سے یا ہلدی پیس کر اس سے لکھیں اور اس نقش کو عطر میں معطر کر کے اپنے داہنے بازو پر باندھیں یا جس کے واسطے نقش بنایا ہے وہ اپنے بازو پر باندھے۔ ۲۱ دن میں کامیابی ہوگی یا کم از کم کامیابی کے آثار پیدا ہو جائیں

گے۔اس نقش کی یوں ہی نقل کرلیں۔

یہاں نام اور کام تحریر کریں اور باقی عبارت

| ۲۲۵ | ۲۲۸ | ۲۳۲ | ۲۱۸ |
|---|---|---|---|
| ۲۳۱ | ۲۱۹ | ۲۲۴ | ۲۲۹ |
| ۲۲۰ | ۲۳۴ | ۲۲۶ | ۲۲۳ |
| ۲۲۷ | ۲۲۲ | ۲۲۱ | ۲۳۳ |

| ۲۰۰ | ۱۹۹ | ۲۰۴ |
|---|---|---|
| ۲۰۵ | ۲۰۱ | ۱۹۷ |
| ۱۹۸ | ۲۰۳ | ۲۰۲ |

## خصوصی عمل

شاہ جہاںؒ شہنشاہ ہندوستان تھے جن کی عظمت و شان کی گواہی اب بھی تاج گنج و آگرہ اور دہلی کی جامع مسجد دے رہی ہے، ان کے عہد میں ان کے ولی عہد اور ولی عہد کے صاحبزادوں کے واسطے ایک کتاب لکھی گئی تھی جس کا نام مجموعہ تصوف ہے۔ یہ کتاب طبع ہو چکی ہے مگر کب اور کہاں طبع ہوئی اس کا علم مجھے نہیں ہے۔اس کتاب کے چند ورق ایک ردی میں مجھے ملے اتفاق سے اس میں یہ عمل لکھا ہوا ملا۔عبداللہ بن مالکؒ اپنے زمانے کے ابدال تھے اور طرملوس میں ان کا قیام تھا، وہ فرماتے ہیں کہ میں نے ایک مرتبہ محمد بن احمد عابد سے سنا (آپ ائمہ کرام میں سے ہیں) کہ میں جمعہ کے دن نمازِ عصر کے بعد بیت المقدس میں باب سلیمان پر بیٹھا تھا کہ اچانک دو آدمی میرے پاس آئے ایک میرے پاس آکر بیٹھ گیا۔دوسرا تھوڑے فاصلے پر بیٹھ گیا۔

میں نے ڈرتے ڈرتے ان سے پوچھا کہ تم کون ہو اور کہاں سے آئے ہو؟ قریب والے نے جواب دیا کہ میں خضر ہوں اور جو فصل سے بیٹے تھے ان کے

متعلق کہا کہ ان کا نام الیاس ہے۔ میں ایک چیز تم کو بتانے آیا ہوں۔ جمعہ کے دن بعد نماز عصر قبلہ کی طرف منھ کر کے بیٹھے رہو اور یا اللہ یا رحمٰن یا رحیم مغرب تک پڑھتے رہو جو مراد تمہاری ہوگی وہ پاؤ گے۔ یہ نقل مطابق اصل ہے میں اپنی طرف سے اس قدر اضافہ کروں گا کہ وہ بزرگ صاف باطن اور پاکیزہ زبان تھے، ان کے واسطے ایک ہی دن کا پڑھنا کافی تھا۔ ہم گناہ گار ہیں کثیف القلب اور آلودہ کذب زبان والے ہیں، ہم کو ضرورت ہے کہ چند روز تک روزانہ یہ عمل کریں۔ بعد نماز عصر شروع کریں اور جب تک مغرب کی اذان نہ ہو جائے عمل جاری رکھیں۔

## مجربات مشائخ

### زبان دراز خاوند کے لئے

اگر کسی عورت کا خاوند زبان دراز ہو اور اپنی دل خراش باتوں سے بیوی کو تکلیف پہنچاتا ہو تو اس عورت کو چاہئے کہ اپنے ہاتھ سے یہ تعویذ لکھ کر کسی شخص سے جنگل میں دفن کرادے انشاء اللہ اس کی زبان بری باتوں سے محفوظ ہو جائیگی

۷۸۶

| ۳۴۳ | ۳۵۰ | ۲ | ۷ |
|---|---|---|---|
| ۶ | ۳ | ۳۴۷ | ۳۴۶ |
| ۳۴۹ | ۳۴۴ | ۸ | ۱ |
| ۴ | ۵ | ۳۴۵ | ۳۴۸ |

زبان بند کردم فلاں ابن فلاں علی حب فلاں ابن فلاں

## مال مسروقہ کی واپسی کے لئے

کسی کی کوئی چیز چوری ہو جائے تو اس نقش کو لکھ کر دریا کے کنارے پر دفن کر دیں۔ انشاء اللہ چوری شدہ کی مال ملنے کے اسباب پیدا ہوں گے۔

۷۸۶

| ۲۱۰ | ۲۰۲ | ۲۰۸ |
|---|---|---|
| ۲۰۴ | ۲۰۷ | ۲۰۹ |
| ۲۰۶ | ۲۱۱ | ۲۰۳ |

یاالٰہی فلاں ابن فلاں کا مال مل جائے

## بستر پر پیشاب کرنے کی عادت سے بچانے کے لئے

جو بچہ بستر پر پیشاب کرتا ہو اس کے گلے میں مندرجہ ذیل کلمات لکھ کر ڈالیں۔ اور یہی کلمات لکھ کر اس پلنگ کے پائے پر باندھ دیں۔ انشاء اللہ بستر پر پیشاب کی عادت سے نجات ملے گی۔

معصوم ۱۸ ھی لا لا لا لا لا لا

ھیا ھیا ھیا ھیا ھیا رو رو رو

## جو بچہ دودھ نہ پیتا ہو

جو بچہ دودھ نہ پیتا ہو اس کے گلے میں یہ نقش لکھ کر ڈالیں۔

۷۸۶

| ع | ع ھ | و | ۲ | لم ۲ |
|---|---|---|---|---|
| ح الو | ــــــ | ۳ | ۸ | ۱۲۱ |
| ۱۲ | ۷ | عطالو | ۷ | ۸ |

## سانپ بچھو پاگل کتے کے کاٹے کا علاج

اگر کسی شخص کے سانپ بچھو کوئی اور زہریلا جانور یا پاگل کتا کاٹ لے تو اس کو یہ نقش ۱۴ دن تک روزانہ پلائیں۔ ایک نقش روزانہ پلائیں۔ انشاء اللہ زہریلے اثرات سے نجات ملے گی۔

۷۸۶

| د | د | دہ | ۱ |
|---|---|---|---|
| مر | و | د | د |
| ۸ | ح | حح | مط |
| د | و | ع | ۲۱۱ |

## اولاد نرینہ کے لئے

جس عورت کے صرف لڑکیاں پیدا ہوتی ہوں وہ حمل کے ڈھائی مہینے کے بعد یہ عمل کرے۔ ایک پیالے پانی پر تین مرتبہ درود شریف تین مرتبہ سورۂ فاتحہ اور تین مرتبہ الٓمّٓ ذٰلِكَ الْكِتَابُ لَا رَيْبَ فِيْهِ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پی لے۔ پانی مٹی کے پیالے میں رکھ کر عمل کرے اور لگاتار سات دن تک ایسا ہی کرے۔ انشاء اللہ فرزند صالح پیدا ہوگا۔

## کاروبار کی بندش ختم کرنے کے لئے

کاروبار کی بندش ختم کرنے کے لئے یہ نقش لکھ کر ایک اپنے پاس رکھیں اور ایک دکان یا مکان میں لٹکا دیں۔ انشاء اللہ بندش سے نجات مل جائے گی۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| اللہ ۱۶۹۸۰ | اللہ ۱۶۹۸۳ | اللہ ۱۶۹۸۷ | اللہ ۱۶۹۷۳ |
|---|---|---|---|
| اللہ ۱۶۹۸۶ | اللہ ۱۶۹۷۴ | اللہ ۱۶۹۷۹ | اللہ ۱۶۹۸۴ |
| اللہ ۱۶۹۷۵ | اللہ ۱۶۹۸۹ | اللہ ۱۶۹۸۱ | اللہ ۱۶۹۷۸ |
| اللہ ۱۶۹۸۲ | اللہ ۱۶۹۷۷ | اللہ ۱۶۹۷۶ | اللہ ۱۶۹۸۸ |

## دکان کی ترقی کے لئے

دکان کی ترقی کے لئے یہ نقش لکھ کر فریم میں لگا کر دکان میں آویزاں کریں

۷۸۶

| یارحیم | یارحمن | یااللّٰہ |
|---|---|---|
| یاقادر | یارزاق | یامالك |
| یارزاق | قل هو اللّٰہ احد | یارزاق |
| الحمد للّٰہ | یارزاق | الحمد للّٰہ |
| یارزاق | اللّٰہ الصمد | یارزاق |

## ہر مقصد میں کامیابی کے لئے

ہر مقصد میں کامیابی حاصل کرنے کیلئے ۷۸۶ مرتبہ بسم اللہ پڑھ کر ۱۹۲ مرتبہ درود ابراہیم پڑھیں اور اپنے اللہ سے دعا مانگیں اگر دعا سجدے میں جا کر مانگیں تو افضل ہے۔

## خوبصورتی حاصل کرنے کے لئے

اس نقش کو تازہ دودھ میں گھول کر نمازِ فجر سے پہلے دودھ کو اپنے چہرے پر ملیں، پندرہ منٹ کے بعد وضو کریں اور نمازِ فجر سے پہلے دودھ کو اپنے چہرے پر ملیں۔ پندرہ منٹ کے بعد وضو کرے۔ اور نمازِ فجر ادا کریں۔ اس عمل کو لگاتار ۲۱ روز تک کریں۔

انشاء اللہ چہرہ خوبصورت ہو جائے گا اور عجیب طرح کی کشش پیدا ہو گی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| ۲۲۹ | ۲۳۲ | ۲۳۵ | ۲۲۱ |
|---|---|---|---|
| ۲۳۴ | ۲۲۲ | ۲۲۸ | ۲۳۳ |
| ۲۲۳ | ۲۳۷ | ۲۳۰ | ۲۲۷ |
| ۲۳۱ | ۲۲۶ | ۲۲۴ | ۲۳۶ |

## چہرے کو پرکشش بنانے کے لئے

نمازِ فجر اور نمازِ عشاء کے بعد ۱۱ مرتبہ درود عام پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر دم کر کے اپنے دونوں ہاتھوں کو اپنے چہرے پر ملیں۔

انشاء اللہ اس عمل کی پابندی سے چہرہ پرکشش ہو جائے گا۔ اور جو بھی دیکھے گا وہ متاثر ہو گا۔ درود عام یہ ہے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ وَّ بَارِكْ وَ سَلِّمْ.

## حروف کے ذریعہ جسمانی علاج

یہ حروف قمری جن کی تعداد ۲۸ ہے۔

امراضِ جسمانی کو دور کرنے میں اللہ کے فضل و کرم سے تیر بہدف ثابت ہوتے ہیں۔ جسمانی بیماری خواہ کسی بھی نوعیت کی ہو اور کتنی بھی شدید ہو اس کو روحانی علاج کے ذریعہ دفع کیا جاسکتا ہے۔ شرط یہ ہے کہ معالج اور مریض دونوں اللہ پر اور ان کی قدرتِ کاملہ پر بھروسہ رکھتے ہوں اور یہ عقیدہ ہو کہ ہر کام میں تاثیر رکھنے والے باری تعالیٰ ہیں اور ان کی رضا کے بغیر اس دنیا میں جو اگر چہ اسباب کی دنیا ہے کچھ بھی نہیں ہوسکتا۔ صحیح اسباب اختیار کرنے کے بعد بھی مقاصد میں کامیابی اسی وقت ملتی ہے جب کہ اللہ تعالیٰ کی مرضی شامل حال ہو۔ ورنہ انسان کو صحیح تدابیر اختیار کرنے کے بعد بھی محرومی کے سوا کچھ ہاتھ نہیں آتا۔

جسمانی امراض کا روحانی علاج کم سے کم اس یقین کے ساتھ کرنا چاہئے جس یقین کے ساتھ حکیم اور ڈاکٹر کی دوا لی جاتی ہے۔

جسم انسانی چار عنصر سے مرکب ہے۔

مٹی، پانی، ہوا اور آگ اور ۲۸ حروف باذن اللہ ان چاروں عناصر پر حکمراں ہیں۔ گویا کہ انسان کے اعضاء اور جسمانی حصے ان ۲۸ حروف کے پابند ہیں۔

## حروف کا نقشہ مع تفصیل

| سیارگان | آتشی | بادی | آبی | خاکی | تفصیل |
|---|---|---|---|---|---|
| زحل | ا | ب | ج | د | ان چاروں حروف کی حکمرانی سر پر ہے۔ |
| مشتری | ہ | و | ز | ح | ان چاروں کی حکمرانی داہنے بازو پر ہے۔ |
| مریخ | ط | ی | ک | ل | ان چاروں کی حکمرانی بائیں بازو پر ہے۔ |
| شمس | م | ن | س | ع | ان چاروں کی حکمرانی پشت پر ہے۔ |
| زہرہ | ف | ص | ق | ر | ان چاروں کی حکمرانی شکم پر ہے۔ |
| عطارد | ش | ت | ث | خ | ان چاروں کی حکمرانی داہنی ران پر ہے۔ |
| قمر | ذ | ض | ظ | غ | ان چاروں کی حکمرانی بائیں ران پر ہے۔ |
| نوعیت | صفرا آگ | خون ہوا | بلغم پانی | سودا مٹی | |

## ۱- ابجد

ابجد کا نقش خصوصاً پاگل پن، سر کے بالوں سے گردن تک، سب امراض کے لئے مثلاً بالوں کا گرنا، دماغ کی کمزوری، حافظہ کی کمزوری، دردِ دانت، کان، آنکھ، گردن کی تکالیف، آواز کا بند ہو جانا، حلق کی کوئی بیماری وغیرہ۔

اس نقش کو زحل کی ساعت میں لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں۔

اگر مرض شدید ہو تو یہی نقش گلاب و زعفران سے لکھ کر پانی میں گھول کر سات دن تک دن میں تین بار صبح، دوپہر، شام پلائیں۔ انشاءاللہ شفا ہوگی۔

نقش ابجد یہ ہے۔

۷۸۶

اجب یا اسرافیل بحق الف

| ا | ب | ج | د |
|---|---|---|---|
| د | ج | ب | ا |
| ب | ا | د | ج |
| ج | د | ا | ب |

اجب یا دردائیل بحق دال

اجب یا جبرائیل بحق با

لتعتہ یکم آیۃ ۲۹ق ۱۹ قسمہ ۱

## ۲۔ ہوزحا

نقش ہوزحا ائیں پیر سے لے کر نصف سینے تک کسی بھی قسم کا درد، تکلیف یا چبھن ہو خواہ فالج کا اثر ہو یا کسی اور طرح کا مرض ہو دفع کرنے میں مفید ثابت ہوتا ہے۔ اس نقش کو مشتری کی ساعت میں لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں، اگر مرض شدید ہو تو اسی نقش کو گلاب و زعفران سے لکھ کر پانی میں گھول کر ۷ دن تک پلائیں اور یہ پانی دن میں ۳ بار صبح، دوپہر و شام مریض کو پلائیں۔ انشاء اللہ امراض سے نجات ملے گی۔ نقش ہوزحا یہ ہے۔

۷۸۶

اجب یا دردائیل بحق ہا

| ہ | و | ز | ح |
|---|---|---|---|
| ح | ز | و | ہ |
| و | ہ | ح | ز |
| ز | ح | ہ | و |

اجب یا عنقمائیل بحق ہا

اجب یا رقیتمائیل بحق واو

ا بیکم آیۃ ۹ کیۃ ق قسمہ ۱

## ۳۔ طیکل

نقش طیکل الٹے پاؤں کی انگلیوں سے لے کر نصف شانے تک ہر قسم کے درد اور ہر قسم کے امراض اور تکالیف کے لئے مفید ثابت ہوتا ہے۔ اس نقش کو مریخ کی ساعت میں لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں۔ اگر مرض شدید ہو تو یہی نقش گلاب و زعفران سے پینے کے لئے دیں۔ لگاتار ے روز تک نقش کا پانی پلائیں اور دن میں ۳ بار صبح، دوپہر، شام پینے کی تاکید کریں۔

نقش طیکل یہ ہے۔

۷۸۶

اجب یا اسمائیل بحق طا

| ط | ی | ک | ل |
|---|---|---|---|
| ل | ک | ی | ط |
| ی | ط | ل | ک |
| ک | ل | ط | ی |

اجب یا جبرائیل بحق طا

اجب یا میکائیل بحق طا

اجب یا عزرائیل بحق طا

## ۴۔ منسع

نقش منسع درد کمر، پھیپھڑوں کی تکالیف، دق، سل، رقت منی، احتلام وغیرہ میں یہ نقش انشاء اللہ مفید ثابت ہوگا۔ اس نقش کو ساعتِ شمس میں لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں۔ اگر مرض شدید ہو تو یہی نقش گلاب و زعفران سے لکھ کر مریض کو پلائیں، لگاتار ے دن تک اس نقش کا پانی دن میں ۳ بار صبح، دوپہر، شام

پلائیں۔ انشاء اللہ امراض سے نجات ملے گی۔ نقش منع یہ ہے۔

۷۸۶

اجب یاروما ئیل بحق طا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ع | س | ن | م |
| م | ن | س | ع |
| س | ع | م | ن |
| ن | م | ع | س |

اجب یا عمرائیل بحق عین

اجب یا حولائیل بحق نون



نقش فصقر دردِ شکم، ناف کا ٹلنا، آنتوں کے زخم، پیٹ کے جملہ امراض میں مفید ہے۔ یہ نقش ساعت زہرہ میں لکھ کر مریض کے گلے میں ڈالیں اور اگر مرض شدید ہو تو یہی نقش گلاب وزعفران سے لکھ کر لگاتار ے روز تک دن میں ۳ بار صبح، دوپہر، شام پلائیں۔ نقش فصقر یہ ہے

۷۸۶

اجب یاسرحما کیل بحق فا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ر | ق | ص | ف |
| ف | ص | ق | ر |
| ق | ر | ف | ص |
| ص | ف | ر | ق |

اجب یا امرائیل بحق را

اجب یا انجمائیل بحق صاد

## ۶- شت خ

نقش شت خ دائیں پاؤں کی انگلی سے دائیں ران تک عرق النساء وغیرہ اور تمام امراض کے لئے یہ نقش مفید ثابت ہوگا، اگر مرض شدید ہو تو مریض کو پینے کے لئے بھی یہ نقش ۷ عدد دیئے جائیں اور نقش کا پانی دن میں ۲ بار صبح دوپہر، شام پینے کی تاکید کریں۔

نقش شت خ یہ۔

۷۸۶

اجب یاہمزائیل بحق شین

| | | | |
|---|---|---|---|
| ش | ت | ث | خ |
| خ | ث | ت | ش |
| ت | ش | خ | ث |
| ث | خ | ش | ت |

[illegible]

## ذض ظ غ

نقش ذض ظ غ بائیں ران سے پاؤں کی انگلی تک ہر قسم کی تکلیف میں مثلاً عرق النساء جوڑوں کا درد، گٹھیا کا درد نسوں کی تکلیف وغیرہ میں مفید ثابت ہوتا ہے۔ اگر مرض شدید ہو تو یہی گلاب و زعفران سے پینے کے لئے دیا جائے۔ اس نقش میں لگاتار ے دن تک پلاتے رہیں، دن میں ۳ بار صبح، دوپہر، شام پئیں۔

نقش ذض ظ غ یہ ہے۔

۷۸۶

اجب یا اہرائیل بحق ذال

| ذ | ض | ظ | غ |
|---|---|---|---|
| غ | ظ | ض | ذ |
| ض | ذ | غ | ظ |
| ظ | غ | ذ | ظ |

اجب یا اہرائیل بحق غین

اجب یا عنقائیل بحق ضاد

## مٹی سے علاج

اگر کسی عورت کو حیض درد کے ساتھ آئے یا مقدار سے زیادہ آئے تو ماہواری کے ایام میں چکنی مٹی کا لیپ تین دن تک ناف کے اوپر کریں۔ انشاء اللہ درد میں کمی ہو جائے گی اور خون کی زیادتی سے نجات ملے گی۔

## بے خوابی

اگر کوئی شخص بے خوابی کا شکار ہو تو پاؤں کے تلوؤں اور اپنی کنپٹی پر سرخ مٹی کا لیپ سوتے وقت کرے۔ چند دن کے اس اہتمام سے بے خوابی کے مرض سے نجات ملے گی اور نیند خوب آنے لگے گی۔

## آنکھ کی بیماری

اگر کوئی شخص آنکھ کی کسی بیماری میں مبتلا ہو تو روزانہ ایک گھنٹے تک مٹی کا

لیپ آنکھوں کے حلقوں میں کرے انشاءاللہ آنکھ کی ہر بیماری سے نجات ملے گی

## بخار

اگر بخار اُترنے کا نام نہ لیتا ہو تو ہاتھ کی دونوں ہتھیلیوں پر اور پاؤں کے تلوؤں پر دن میں دوبار صبح شام ایک ایک گھنٹے کے لئے مٹی کا لیپ کریں۔ انشاء اللہ دو دن ہی میں بخار اُتر جائے گا۔

## بھڑ اور شہد کی مکھی کا کاٹ لینا

اگر بھڑ یا شہد کی مکھی کاٹ لے تو جس جگہ کاٹا ہو وہاں فوراً مٹی کا لیپ کر دیں انشاءاللہ اسی وقت درد ختم ہو جائے گا اور لہر نہیں چڑھے گی۔

## خارش

متاثرہ حصے پر دن میں تین بار مٹی کا لیپ کریں اور ٹھنڈے پانی سے نصف گھنٹے کے بعد دھوئیں انشاءاللہ خارش چند دن میں بالکل ختم ہو جائے گی۔

## پھوڑا

کسی بھی پھوڑے پر مٹی کا لیپ کر کے وہاں کپڑا باندھ دیں۔ کچھ دیر کے بعد پھوڑا پھوٹ جائے گا۔ اس کے بعد پھر دھو کر مٹی کا لیپ کر دیں اور ایک گھنٹے کے بعد دھولیں انشاءاللہ پھوڑا بالکل ٹھیک ہو جائے گا اور زخم بھی بھر جائے گا۔

## دردِ سر

اگر سر میں درد ہو تو پیشانی پر مٹی کا لیپ آدھے گھنٹے تک کریں انشاءاللہ درد

موقوف ہوگا۔



خسرہ

اگر کسی بچے کو خسرہ یا چیچک نکلے تو گیرو مٹی کو شہد اور پانی میں ملا کر بچے کو چٹائیں اور جسم پر اس مٹی کا لیپ کر دیں انشاء اللہ مرض سے نجات ملے گی۔



ہسٹریا کے دورے

اس مرض میں سمندر کے کنارے کی مٹی لے کر اس سے مریض کے پیٹ اور سینے پر لیپ کیا جائے لگاتار چند دنوں تک پھر نیم گرم پانی سے دھولیا جائے انشاء اللہ دوروں سے نجات ملے گی۔



آگ سے جلنے پر

اگر بدن کا کوئی حصہ آگ سے جل جائے۔ اس متاثرہ حصہ پر ملتانی مٹی کا لیپ کیا جائے۔ انشاء اللہ ایک دو بار ہی میں جلن اور سوزش سے نجات ملے گی۔



کیل مہاسے

اگر چہرے پر مہاسے ہو جائیں تو ملتانی مٹی کا لیپ رات کو کر کے سو جائیں صبح کو تازہ پانی سے چہرہ دھولیں اس عمل کو سات دن تک کریں انشاء اللہ چہرہ صاف ہو جائے گا۔



نکسیر

نکسیر کو روکنے کیلئے ناک کے دونوں نتھنوں کے نیچے مٹی کا لیپ کریں۔

## بواسیر

بواسیر سے نجات حاصل کرنے کے لئے اپنے دونوں کولھوں پر چکنی مٹی کا لیپ کریں اور لنگی پہن لیں ایک گھنٹے کے بعد دھولیں چند ہی دن میں بواسیر سے نجات مل جائے گی۔

## نقش یامجیب

## ایک حیرتناک اور موثر ترین نقش

قارئین کے لئے بطور خاص "یامجیب" کا مفید ترین نقش پیش کیا جارہا ہے، اس نقش کا استعمال اگر ایمان ویقین کے ساتھ کیا جائے تو عجیب وغریب فوائد سامنے آتے ہیں۔

☆اس نقش کولکھ کر اگر کسی مریض کے گلے میں ڈال دیں، مرض کچھ بھی ہوتو چندون میں مرض میں افاقہ ہونا شروع ہو جاتا ہے۔

☆اس نقش کو گلاب وزعفران سے لکھ کر بوتل میں ڈال کر اگر مریض کونہار منہ اور سوتے وقت اس کا پانی پلایا جائے تو مریض کو مرض سے نجات مل جاتی ہے۔

☆بعض اوقات ایسا ہوتا ہے کہ مرض تو جسمانی ہی ہوتا ہے لیکن دوا کارگر نہیں ہوتی، اگر ایسی صورت ہوتو اس نقش کو گلے میں ڈالنے کے بعد بفضل خدا دوا اثر کرنا شروع کر دیتی ہے۔

☆اگر کسی کو نظر بدلگ گئی ہو یا کوئی حسد کا شکار ہوتو اس کے لئے بھی یہ نقش

تیر بہدف ثابت ہوتا ہے۔

☆ اگر کسی پر جادو کے اثرات ہوں تو اس نقش کو گلے میں ڈال دیں، ایک نقش لکھ کر بوتل میں ڈالیں اور اس بوتل میں سات مسجدوں کا پانی ڈالیں اور جب اضافہ کریں تو اسی پانی کا اضافہ کریں، یہ پانی لگاتار ۷/روز تک پلائیں، انشاء اللہ سحر سے نجات ملے گی۔

☆ اگر بچہ کند ذہن ہو یا پڑھائی سے بھاگتا ہو تو اس نقش کو لکھ کر اور اسے پانی میں گھول کر ۲۱ روز تک پلاؤ، اس کی کند ذہنی بھی دور ہو گی اور اسے پڑھنے کا شوق ہو جائے گا۔

☆ اگر کسی درخت پر پھل نہ آتے ہوں تو اس نقش کو لکھ کر اس درخت کے جڑ میں دبا دو، انشاء اللہ اس درخت پر پھل آنے شروع ہو جائیں گے۔

☆ اس نقش کو لکھ کر بہ نیت استخارہ اگر تکیہ میں رکھ کر سو جائیں تو ۳ راتوں کے اندر اندر غیب سے جواب مل جائے گا اور اللہ کے فضل و کرم سے صحیح طور سے رہنمائی خواب میں حاصل ہو جائے گی، رات کو بہ نیت استخارہ ۲ نفلیں پڑھنے کے بعد اس نقش کو تکیہ میں رکھیں اور کسی سے بات کئے بغیر سو جائیں۔

☆ اگر کسی عورت کو نرینہ اولاد کی خواہش ہو تو حمل قرار پا جانے کے بعد اس نقش لال پیک کپڑے میں کر کے عورت اپنے گلے میں ڈال لے، تا وضعِ حمل نقش کو باندھے رکھے، انشاء اللہ لڑکا ہی پیدا ہو گا۔

☆ آسیب زدہ شخص اس نقش کو لکھ کر اپنے گلے میں ڈالے اور اس پانی دن میں ۳/بار پیئے اور ایک نقش ایسی جگہ چسپاں کر لے کہ سوتے وقت اس پر نظر

پڑتی رہے، یعنی سونے سے پہلے بھی اس پر نظر پڑے اور صبح کو اٹھتے وقت بھی، انشاءاللہ آسیب کے اثرات سے نجات ملے گی۔

☆ پیٹ کے تمام امراض کے لئے بھی یہ نقش تیر کی طرح کام کرتا ہے، کالے کپڑے میں پیک کر کے مریض کے گلے میں ڈالیں۔

غرضیکہ یہ نقش ایک نعمت عظمیٰ ہے، قدردان لوگوں کے لئے یہ ایک روحانی دولت ہے۔ اس نقش سے استفادہ کرنے کی اجازت بشرطِ ادائیگی زکوٰۃ سب کو دی جاتی ہے۔

اس کی زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ روزانہ ۴۱ نقش لکھ کر ۴۱ روز تک آٹے میں گولیاں بنا کر دریا میں ڈالیں، انشاءاللہ زکوٰۃ ادا ہو جائے گی۔ نقش یہ ہے۔




## الفتاح

مشکل کشا، مخلوق پر حکم کرنے والا، سربستہ راز کھولنے والا۔ وہ ذات جس کی عنایت سے ہر مصیبت دور ہوتی ہے۔ اور اسی کی ہدایت سے ہر مشکل آسان ہوتی ہے۔ اور اسی کے ذریعہ دشمنوں پر فتح حاصل کی جاتی ہے۔ اور فتوح خداوندی کے مختلف طریقے ہوتے ہیں۔

فتح کے معنی حکم کرنے اور کھولنے کے آتے ہیں۔ اور ذات باری تعالیٰ میں یہ دونوں خوبیاں بھی بدرجۂ کمال موجود ہیں۔ اور باری تعالیٰ کی شان یہ ہے کہ وہ اپنی مخلوق پر رحمت اور علم ومعرفت کے دروازے کھولتے ہیں اور مخلوقات کیلئے حاکم علی الاطلاق ہیں۔ انبیاء کرام کے ذریعہ رشدو ہدایت سے باب مفتوح وا کئے جاتے ہیں۔ اور خدا کے دشمنوں کو رسوا کیا جاتا ہے۔ اولیاء اللہ کو بذریعہ کشف وکرامات فتوح فرمایا جاتا ہے۔ جیسا کہ اللہ پاک نے فرمایا اور اس کے پاس غیب کی چابیاں ہیں جنہیں اس کے علاوہ کوئی نہیں جانتا۔ اس اسم کی برکت سے باطن کا راز منکشف ہوتا ہے۔

فتح کی دو قسمیں ہیں۔ ایک علم کی فتح اور دوسری ہر ایک سربستہ راز کی فتح۔ بندہ کو چاہئے کہ صبر کرے کہ الٰہیات کی مشکلیں اور ملکوت علویات کے لطائف اس پر کھل جائیں اور علم لدنی کے مسائل اور رسالت کا بطون اور کتابت کے اسرار سب اس پر کھل جائیں۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے ''جو کچھ اللہ لوگوں کے لئے رحمتوں کے دروازے کھولتا ہے نہ اسے کوئی بند کرنے والا ہے اور نہ اس کے بعد کوئی بھیجنے والا۔''

یہ اسم اشرف الاسماء میں سے ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔ ''یہ اللہ کا فضل ہے جسے چاہے عطا فرمائے۔''

اگر کسی کو توفیق ہو اور چلہ کشی کرنا منظور ہو تو جہاں تک طاقت ہو ریاضت روزہ اور تلاوت سے شب وروز کام لے۔ اللہ تعالیٰ کسی ساعت میں سارے دروازے کھول دے گا۔ عام چلہ سوا لاکھ کا ہے، ۳۱۲۵ مرتبہ روزانہ چالیس یوم

تک پڑھے۔

یہ اسم جلالی ہے۔ عنصر آتشی اور اعداد اس کے ۴۸۹ ہیں۔ اس کے مؤکل کا نام "ممحائیل" ہے۔ اس کے مؤکل کے ماتحت چار افسر ہیں۔ سرحماکیل، عزرائیل، اسرافیل، تنکفیل۔ ہر ایک ۴۸۹ صفوں کا مالک ہے اور ہر صف میں ۴۸۹ فرشتے ہیں۔ ان سب مؤکلوں کے ہاتھ میں برکتوں کی کنجیاں ہیں جو شخص بھی ریاضت وروزہ سے اس اسم میں مشغول ہوتا ہے تو مؤکل اس پر نازل ہوکر اس کی حاجت پوری کرتا ہے۔

اگر جمعہ کے روز اس اسم کو لکھ کر پاس رکھے اور اسم کا ورد کرتا رہے تو عجائبات ملاحظہ کرے۔

ابوالحسن شاذلیؒ فرماتے ہیں کہ جب رزق اور برکت کی طلب ہو تو اللہ تعالیٰ کے یہ اسماء "اَلرَّزَّاقُ اَلْوَهَّابُ اَلْفَتَّاحُ اَلْغَنِیُّ اَلْمُغْنِیُّ" مخمس میں لکھ کر اور اپنی حاجت اس کے وسط میں لکھ کر پھر آیت شریف "حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِيْلُ" کو ۳۱۳ دفعہ پڑھے اور ہر سینکڑے پر دعا کرے۔ مشک وعنبر کا بخور روشن کرے اور نقش مخمس کو عمامہ میں رکھے اور تمام ذکر کرنے کے آٹھ دن ہیں اور قول اللہ کریم کی جانب سے ہے۔

شیخ ابوالحسن شاذلیؒ کا استخراج کیا ہوا نقش مخمس یہ ہے اور دعا یہ پڑھنی ہے۔

اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِیْ یَارَزَّاقُ مِنْ حَیْثُ لَا اَحْتَسِبُ اَللّٰهُمَّ یَاوَهَّابُ هَبْلِیْ مِنْ لَّدُنْكَ رَحْمَةً اَللّٰهُمَّ یَافَتَّاحُ اِفْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ الْغِنَاءَ اَللّٰهُمَّ یَاغَنِیُّ اَغْنِیْ اَللّٰهُمَّ یَامُغْنِیُّ اَغْنِنِیْ بِخَیْرِكَ وَبِرِّكَ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْ

قَدِیْرٌ۔

نقش مخمس یہ ہے۔

٧٨٦

| ٦٠١ | ٦٠٧ | ٦١٤ | ٦٢٠ | ٥٩٥ |
|---|---|---|---|---|
| ٦١٥ | ٦١٦ | ٥٩٦ | ٦٠٢ | ٦٠٨ |
| ٥٩٧ | ٦٠٣ | ٦٠٩ | ٦١١ | ٦١٧ |
| ٦٠٥ | ٦١٢ | ٦١٨ | ٥٩٨ | ٦٠٤ |
| ٦١٩ | ٥٩٩ | ٦٠٠ | ٦٠٦ | ٦١٣ |

ہر کار مشکلہ جس کا حل دشوار ہو اس اسم پاک کی پاک برکت سے آسانی سے حل ہو جاتا ہے۔ بعد نماز فجر دونوں ہاتھ سینے پر رکھ کر ستر بار "یافتاح" کا ورد کرے اس کے آئینہ دل سے زنگ میل دور ہو اور نور وصفائی کی ارزانی ہو۔

امام بونی ؒ نے فرمایا۔ یہ اسم سائلوں کے لئے مناسب ہے۔ جو کثرت سے اس کا ورد کرے تو پروردگار ابواب فتح ونصرت کشادہ فرمائے اور جو شخص دو رکعت نماز اس ترکیب سے ادا کرے کہ قرأت سے پہلے اور پیچھے تسبیح پڑھے اور رکوع سے کھڑے ہو کر بھی تسبیح پڑھے اور سجدہ کے بعد بھی تسبیح پڑھے اور پہلی رکعت میں سورۂ یٰسین اور دوسری رکعت میں تَبَارَكَ الَّذِیْ پڑھے پھر دعا کرے حاجت پوری ہوگی۔

اگر بعد نماز صبح ۷۷ بار پڑھ کر اپنے ہاتھ پر دم کرے اور ہاتھ سینے پر ملے تو دل سے غفلت دور ہو اور دل میں نور اور صفائی پیدا ہو اور اگر کوئی مرض نسیان

کے لئے پڑھنا چاہے تو مندرجہ ذیل بالا طریقہ استعمال کرے تو دماغ طاقت ور ہو جائے گا۔ اور بات اس کو یاد رہے گی۔ اور اگر کوئی کسی مشکل کو سلجھانا چاہے تو بعد عشاء ۷۰ امرتبہ اس اسم کو پڑھے۔ رَبَّنَا وَافْتَحْ بَيْنَنَا وَبَيْنَ قَوْمِنَا بِالْحَقِّ وَاَنْتَ خَيْرُ الْفَاتِحِيْن.

جس شخص پر کوئی ناگہانی مصیبت آن پڑی ہو یا کسی مصیبت کے آنے کا خوف ہو یا کوئی مہم درپیش ہو اس کو چاہئے کہ جمعہ کی رات کو غسل کر کے پاک کپڑے پہنے اور اس کے بعد چار رکعت نماز نفل اس طرح پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد پڑھے سومرتبہ ''اُفَوِّضُ اَمْرِیْ اِلَی اللّٰہ'' دوسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد پڑھے سومرتبہ ''اَلَا اِلَی اللّٰہِ تَصِیْرُ الْاُمُوْر' 'تیسری رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد پڑھے ''نَصْرٌ مِّنَ اللّٰہِ وَفَتْحٌ قَرِیْب ''سومرتبہ اور چوتھی رکعت میں سورہ فاتحہ کے بعد پڑھے سومرتبہ ''اِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِيْنًا ''اور سلام کے بعد اسی طرح بیٹھے اور سو مرتبہ پڑھے ''غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَاِلَيْكَ الْمَصِيْر ''پھر سجدہ میں جا کر سومرتبہ پڑھے ''اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ وَاَتُوْبُ اِلَيْه ''عاملان کاملان کا تجربہ ہے کہ سجدہ سے سر اٹھانے سے قبل حاجت پوری ہو جاتی ہے۔

اس نقش کو چاندی پر کندہ کرا کر اپنے پاس رکھے۔ فراخی رزق کے لئے آزمودہ ہے۔ مقدمہ میں جاتے وقت اس کا پانی دھو کر پئے اور کچھ منہ اور ہاتھوں پر مل کر حاکم کے سامنے جائے۔ اگرچہ حاکم کے کسی عزیز کا ہی خون کیوں نہ کیا ہو معاف کردے۔ جس کے پاس یہ نقش ہو دشمن تلوار لے کر حملہ آور کیوں نہ ہو نظر

سے نظر ملتے ہی واپس لوٹ جائے اور حملہ نہ کر سکے۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

انا فتحنا لك فتحا مبينا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۷۲۰۶ | ۴۷۲۱۰ | ۴۷۲۱۳ | ۴۷۱۹۹ |
| ۴۷۲۱۲ | ۴۷۲۰۰ | ۴۷۲۰۵ | ۴۷۲۱۱ |
| ۴۷۲۰۱ | ۴۷۲۱۵ | ۴۷۲۰۸ | ۴۷۲۰۴ |
| ۴۷۲۰۹ | ۴۷۲۰۳ | ۴۷۲۰۲ | ۴۷۲۱۴ |

انا فتحنا لك فتحا مبينا

انا فتحنا لك فتحا مبينا

اسم "فتاح" کا مربع پاس رکھنے سے ہر مشکل آسان ہو، کسی ضرورت میں پریشانی نہ ہو۔ ورد کرنے سے ظاہری وباطنی خیر کے اسباب مفتوح ہوجاتے ہیں۔

۷۸۶

| ح | ا | ت | ف |
|---|---|---|---|
| ۳۹۹ | ۸۱ | ۷ | ۲ |
| ۸۲ | ۲۰۴ | ۰ | ۶ |
| ۰ | ۵ | ۸۳ | ۴۰۱ |

اول دو رکعت نماز پڑھے۔ پہلی رکعت میں فاتحہ کے بعد وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ

......(سورۃ الانعام) دوسری رکعت میں وَمَامِنْ دَابَّةٍ ......رِزْقُهَا (سورۂ ہود، رکوع ٦) آخر تک سلام کے بعد اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ الْغَفُوْرَ الرَّحِيْمَ کثرت کے ساتھ پڑھے۔ انشاء اللہ رزق میں فراخی نصیب ہوگی۔ اور وہ شخص کبھی محتاج نہ ہوگا۔ چاہئے کہ ہفتہ میں ایک بار یہ نماز پڑھ لیا کرے۔

اگر کوئی شخص اٹھارہ شب و روز میں ۸۷۹۴ بار پڑھے تو فتح و کشادگی حاصل ہو۔ عالم الغیب سے فتوح کا متواتر اظہار ہو لیکن بعد ختم ریاضت ۵۰۰ مرتبہ روزانہ ضرور پڑھنا چاہئے۔

یہ دو نقوش مربع اسمائے الٰہی "یَافَتَّاحُ یَالَطِیْفُ" کے ہیں۔ ایک نقش کے اندر دوسرا نقش ہے۔ اس کا دوسرا طریقہ بھی نیچے واضح کر دیتا ہوں۔ نقش کی چال آتشی مربع کی ہے۔ طریقہ یہ ہے کہ قمر زائد النور میں مشتری کی ساعت میں بروز جمعرات مشک و زعفران سے لکھیں۔ لکھتے وقت چاندی کا سکہ منہ میں ڈالے رکھیں۔ نقش مذکورہ کو خوشبو لگا کر روپے کی صندوقچی میں رکھ دیں۔ انشاء اللہ اس نقش کی برکت سے صندوقچی کبھی خالی نہ رہے جیب میں رکھے تو جیب بھری رہے۔ غلّہ میں رکھے تو غلّہ کم نہ ہو۔ خانہ نمبر ۲ "ت" کے نیچے لکھیں۔ "یالطیف یافتاح" خانہ نمبر ۱۶ میں "ح" کے نیچے لکھیں۔ "روزی غیب سے ملے" یا جو بھی مطلب ہے ان دو خانوں کو بڑا بنائیں۔ شناخت کے لئے نشان لگا دیا ہے۔ اگر ایسے نہ لکھ سکیں تو آتشی چال سے دو علیحدہ علیحدہ نقش لکھ لیں اور خانہ مذکورہ کو حسب ہدایت بنائیں۔ قواعد عملیات و طریقہ ہائے نقوش کو ملحوظ خاطر رکھیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ح / ف | ا / ی | ت / ط | ف / ل |
| ف / ل | ت / ط | ا / ی | ح / ف |
| ا / ی | ح / ف | ف / ل | ت / ط |
| ت / ط | ف / ل | ح / ف | ا / ی |

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ح | ا | ف | ت | ف |
| ف ت | ل ی | ی ط | ط ل | ا ح |
| ط | ی ف | ط ی | ل | ل |
| ا ح | ل ف | ل ط | ف ف | ت |
| ت | ف | ی | ح | ا |

اگر کوئی کسی مشکل کو سلجھانا چاہے بعد از عشاء ۷۰ امرتبہ اسم مذکور کو پڑھے کشائش مہمات ہو جائے۔ لیکن اس عمل پر مداومت اختیار کرے، اور اگر ۴۸۹ مرتبہ بلاناغہ اس کا وظیفہ پڑھے تمام مشکلات حل ہو جائیں بہت مجرب ہے۔

"اِنَّا فَتَحنَا لَكَ فَتحًا مُّبِینًا" کے اعداد ۱۲۳۳ ہیں۔ اس میں اپنا نام اور اپنی والدہ کے نام کے اعداد کو شامل کریں۔ اب کل اعداد سے ایک مربع نقش چال مذکور سے بنائیں اور اس نقش کے چاروں طرف آیت مذکورہ لکھیں۔ اس کام کے لئے سرخ روشنائی استعمال کریں۔ شرف مریخ یا اوج مریخ میں تیار کریں انشاء اللہ مخالف خوف کھاتے رہیں گے اور کبھی کامیاب نہ ہو سکیں گے۔

اس نقش کی برکت سے دشمن پر غلبہ حاصل ہو جاتا ہے۔ مقدمہ میں کامیابی ہوتی ہے اور ناحق پریشان کرنے والا ذلیل و خوار ہوتا ہے۔

نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۲ | ۷ | ۲۰ | ۱۳ |
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |

مثال۔ مشتاق احمد بمعہ نام والدہ ۱۹۷۱

آیت کے اعداد ۱۲۳۳

۳۲۰۴

قانون مربع کم ہوئے ۳۰

۳۱۷۴

تقسیم چار۔ ۳۱۷۴÷۴= ۷۹۳ باقی ۲

مربع کے خانے ۱۶+۱=۱۷

کسر ۲×۴ (مربع کی پٹی)=۸

خانہ ۹ میں اضافہ۔

انا فتحنا لک ۷۸۶ فتحا مبینا

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸۰۸ | ۷۹۶ | ۷۹۷ | ۸۰۳ |
| ۷۹۸ | ۸۰۲ | ۸۰۹ | ۷۹۵ |
| ۸۰۵ | ۷۹۹ | ۷۹۴ | ۸۰۶ |
| ۷۹۳ | ۸۰۷ | ۸۰۴ | ۸۰۰ |

انا فتحنا لک فتحا مبینا

انا فتحنا لک فتحا مبینا

بحق [illegible]

شیخ بونی ؒ نے فرمایا ہے کہ اس اسم کی ریاضت اعداد مضروب کے مطابق ہونی چاہیے یعنی ۴۸۹ × ۴۸۹ = ۲۳۹،۱۲۱ مرتبہ روزانہ اس اسم کا نقش مخمس یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ۹۳ | ۱۰۰ | ۱۰۲ | ۱۰۹ | ۸۵ |
| ۱۰۷ | ۸۸ | ۹۱ | ۹۸ | ۱۰۵ |
| ۹۶ | ۱۰۳ | ۱۱۰ | ۸۶ | ۹۴ |
| ۸۹ | ۹۲ | ۹۹ | ۱۰۱ | ۱۰۸ |
| ۱۰۴ | ۱۰۶ | ۸۷ | ۹۵ | ۹۷ |

اس کو کسی سعد ساعت میں جمعہ کے روز لکھ کر پھر "الفتاح" ۴۸۹ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے اپنی حاجت کی دعا مانگے۔ نقش کو بازو پر باندھ لے۔ تمام مشکلات میں آسانی پیدا ہو۔ غیبی امداد حاصل ہو۔ اور اگر "فتاح" اور "رزاق" کو ملا کر تلاوت کرے تو رزق بے شمار ملے اور ابواب رزق مفتوح ہوں

اور اگر مرد بستہ کے لئے سات عدد منقّی میں سے ہر ایک پر ۴۸۹ مرتبہ ذیل کی عزیمت پڑھ کر کھلائیں تو کشادہ ہو۔ ”یَافَتَّاحُ تَفَتَّحتُ بِالْفَتحِ وَالْفَتحِ فِی فَتحِ فَتحِكَ یَافَتَّاحُ۔“

اگر آیت مبارکہ ”نَصْرٌ مِّنَ اللّٰهِ وَفَتْحٌ قَرِیْبٌ“ کی روزانہ تلاوت اس کے اعداد کے مطابق کیا کرے تو پروردگار عالم فتح و کامرانی عنایت فرمائیں۔ اور تمام امور میں خیر و فلاح حاصل ہو۔

”یَافَتَّاحُ الَّذِیْ فَتَحُ کُلَّ اَبْوَابِ“ ۱۱۱ مرتبہ روزانہ بمعہ اول آخر درود شریف ۱۱، ۱۱ مرتبہ پڑھے تین یا سات یا گیارہ دن ورنہ زیادہ سے زیادہ اکیس دن میں مقصد پورا ہو جاتا ہے۔ اور اس کے لئے نماز عشاء کے بعد کا وقت اچھا ہے۔

زحل کو برج میزان کے ۲۱ درجہ پر شرف ہوتا ہے اور یہ موقعہ ۲۹ برس کے بعد ایک مرتبہ آتا ہے۔ علماء جفر زحل کی تاثیر حاصل کرنے کے لئے اتنا طویل عرصہ انتظار نہیں کرتے۔ زحل سے متعلق عملیات کو جب شمس و زحل میں تثلیث ہو تو تیار کرتے ہیں اور یہ موقعہ سال میں ایک دفعہ ضرور مل جاتا ہے۔ شرف زحل دراصل بادشاہوں کے لئے تسخیر سلطنت اور فتوحات کے لئے کام دیتا ہے۔ اس لوح کی برکت سے بزرگی اور عظمت حاصل ہوتی ہے۔ اس کو نقش ہفت در ہفت میں آیات فتوحات کو کندہ کرتے ہیں اور لوح سیسہ یعنی رانگ کی ہوتی ہے، ایک کو کلاہ یا پگڑی میں رکھتے ہیں اور دوسری دشمن کے قلعہ کے دروازے کے باہر دفن کرواتے ہیں اور اس لوح کی برکت سے فتحیاب ہوتے ہیں۔

آیات فتوحات یہ ہیں۔

(۱) نصر من اللہ وفتح قریب = ۱۳۰۲

(۲) انا فتحنا لک فتحا مبینا = ۱۲۳۳

(۳) ربنا افتح بیننا و بین قومنا بالحق

وانت خیر الفاتحین ۳۱۰۸

۵۶۴۴

ان تمام اعداد کو جمع کرکے لوح میں کندہ کریں اور حاشیہ لوح پر نام مخالف بادشاہ اور مخلوق شہر کے الفاظ کو علیحدہ علیحدہ حرفوں میں لکھیں، محفوظ رکھے اور اللہ کی نعمتوں سے لطف اندوز ہو۔ ہر روز ۴۸۹ بار یا ۳۶۹ بار بہ مجبوری آٹھ بار اول آخر درود شریف ۴۱ بار۔

یہ طریقہ عمل غوث گوالیاریؒ نے ''جواہر خمسہ'' میں لکھا ہے۔

دعوت کے تین طریقے حل شدہ۔

طریقہ نمبر (۱)

| فتاح | صغیر | کبیر | اکبر | کبائر | اکبر کبائر | زکوٰۃ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| حرف ۴ | ۴۸۹ | ۱۹۵۶ | ۷۸۲۴ | ۳۰۱۲۹۶ | ۱۲۵۱۸۴ | ۵۰۰۷۳۶ |

طریقہ نمبر (۲)

| زکوٰۃ | نصاب | عشر | دور مدور | قفل | بذل | ختم |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ۵۰۰۷۳۶ | ۲۵۰۳۶۸ | ۱۲۵۱۸۴ | ۶۲۵۹۲ | ۳۱۲۹۶ | ۱۵۶۴۸ | ۷۸۲۴ |

طریقہ نمبر (۳)

| فتاح | صغیر | وسیط | کبیر | نصاب | حظ | کفو | خاتم |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حروف ۴ | ۴ | ۴۰ | ۴۰۰ | ۴۰۰۰ | ۴۸۸ | ۹۷۷ | ۴۷۷۷۵۳ |

## کوئی بھی مقصد ہو

ہر مقصد میں کامیابی کے لئے یہ نقش تیر بہدف ثابت ہوتا ہے۔ اس نقش کو نوچندی اتوار کو پہلی ساعت میں بنا کر اپنے دائیں بازو پر باندھیں اور نقش کو سنہرے کپڑے میں پیک کر لیں۔

۷۸۶

| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۳۳۵۲ |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۳۳۵۳ | ۷ | ۱۲ |
| ۳۳۵۴ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۳۳۵۵ | ۱۵ |

## بیوی زبان دراز نہ رہے

اگر بیوی زبان دراز ہو اور ہر وقت گھر میں لڑائی فساد کرتی ہو تو اس کے کنگھے سے اس کے سات بال حاصل کریں اور ہر بال پر ۲۷ مرتبہ یَا وَدُوْدُ یَا حَافِظُ یَا سُبُّوْحُ پڑھ کر دم کریں۔ اتوار کے دن یہ عمل کریں۔ ۲۷ مرتبہ پڑھ کر ساتوں بالوں پر ایک گرہ لگائیں۔ اسی طرح سات گرہ لگا کر ان بالوں کو بہتے پانی میں کسی ڈبیہ میں رکھ کر بہادیں۔ انشاء اللہ بیوی کی زبان درازی سے نجات مل جائے گی۔

## اولاد کی نافرمانی کا علاج

اگر اولاد نافرمان ہو تو مندرجہ ذیل نقش ۷ عدد لکھ کر سات دن تک اولاد کو پانی میں گھول کر پلائیں انشاء اللہ نافرمانی سے نجات مل جائے گی۔

نقش اس طرح بنائیں۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۳۶۹ | ۳۶۴ | ۳۷۱ |
| ۳۷۰ | ۳۶۸ | ۳۶۶ |
| ۳۶۵ | ۳۷۲ | ۳۶۷ |

یاھادی

## موذی جانوروں سے حفاظت کے لئے

اس نقش کو چینی کی پلیٹ میں لکھ کر نہر کے پانی سے دھو کر گھر میں چھڑکیں۔ گھر کے تمام کونوں میں چھڑکیں۔ انشاء اللہ موذی جانوروں سے نجات مل جائے گی۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۰۳۱۴ | ۳۰۳۰۱ | ۳۰۳۰۸ | ۳۰۳۱۱ |
| ۳۰۳۰۷ | ۳۰۳۱۲ | ۳۰۳۱۳ | ۳۰۳۰۲ |
| ۳۰۳۰۹ | ۳۰۳۰۶ | ۳۰۳۰۳ | ۳۰۳۱۶ |
| ۳۰۳۰۴ | ۳۰۳۱۵ | ۳۰۳۱۰ | ۳۰۳۰۵ |

## قرض کی ادائیگی کا عمل

مغرب کی نماز کے بعد ۲۱ مرتبہ اَللّٰھُمَّ اکْفِنِی بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَ اَغْنِنِیْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ پڑھتے وقت اپنی داڑھی میں کنگھا کرتے رہیں انشاء اللہ بہت جلد قرض ادا ہو جائے گا۔

## حروف صوامت حق تعالیٰ کی عطا کردہ ایک دولت بے کراں

۱۴ حروف صوامت سے متعلقہ منازل کا ذکر کیا جا چکا ہے۔ اب ہر ہر منزل قمر کی الگ الگ تفصیل بیان کی جاتی ہے تاکہ حروف صوامت سے متعلق اعمال کرنے میں آسانی رہے اور یہ اندازہ رہے کہ کس حرف کی کونسی منزل ہے اور اس منزل کے اثرات اس بچے پر جو اس منزل میں پیدا ہوا ہو کیا پڑتے ہیں نیز چاند کی منزلوں میں کام کرنے کی تاثیر کیا ہوتی ہے۔

حروف صوامت کا سب سے پہلا حرف **الف** ہے اور چاند کی سب سے پہلی منزل شرطین ہے۔ اس منزل کا برج حمل ہے اور ستارہ مریخ ہے۔

چاند جب منزل شرطین میں داخل ہوتا ہے تو اس وقت دنیا میں جلال اور جوش وخروش کی کیفیت طاری ہوتی ہے۔ دنیا میں اس بات کا اندیشہ رہتا ہے کہ لوگ باہم دست وگریبان ہوں گے، فتنہ وفساد پھیلے گا، اختلافات کی آگ بھڑکے گی اور ظلم وزیادتی کا بازار گرم ہوگا، یہ وقت دشمن کو زیر کرنے کے لئے مؤثر ثابت ہوتا ہے۔ اس وقت اس طرح کے اعمال انجام دینے چاہئیں جو دشمنوں کو مقہور کرنے کے لئے ہوں۔ یہ وقت عاملین کے نزدیک غیر مبارک مانا گیا ہے اس لئے تجربہ کار لوگ اس وقت میں دشمنوں کو برباد کرنے کے عملیات کرتے تھے اور ایسے نقوش تیار کرتے تھے جو منفی ہوں۔ جو بچہ اس منزل کے وقت پیدا ہوتا ہے وہ بالعموم شریر ہوتا ہے اور لڑائی جھگڑا اس کی فطرت میں داخل ہوتا ہے۔ اس وقت کی نحوست سے بچنے کے لئے اسم ذات "یااللہ" جتنی بار پڑھ سکتے ہوں پڑھیں۔

حروف صوامت کا دوسرا حرف **ح** ہے۔ اس حرف کی منزل نثرہ ہے۔ یہ

چاند کی آٹھویں منزل ہے۔ جب چاند منزل نثرہ میں نزول کرتا ہے تو باذن اللہ ایسی روحانیت نازل ہوتی ہے کہ جس سے اس دنیا میں بغض، عداوت، طناطنی، اخلاق رذائلہ سر اُبھارتے ہیں۔ اس وقت اگر اعمال شر کو ترجیح دی جائے تو بہت جلد ان کے نتائج سامنے آجاتے ہیں۔ جو بچہ اس وقت پیدا ہوتا ہے اس کی زندگی میں مشکلات بہت آتی ہیں۔ چاند کی یہ منزل منفی طلسمات اور بددعاؤں کے لئے خاص درجہ رکھتی ہے سفلی عاملین اسی منزل کے وقت اپنے اعمال سرانجام دیتے ہیں۔ اس وقت شیطانی قوتیں بطور خاص ان عاملین کی مدد کرتی ہیں۔ جو لوگ اس منزل کی نحوست سے محفوظ رہنا چاہیں تو ان کو چاہئے کہ "یاحیُ یاحمیدُ" کا ورد بہ کثرت کریں۔

حروف صوامت کا تیسرا حرف **د** ہے یہ حرف دبران سے تعلق رکھتا ہے اور منزل دبران چاند کی چوتھی منزل ہے۔ جب چاند اس منزل میں آتا ہے تو دنیا میں فتنہ وفساد اور جنگ وجدال کی کیفیت پیدا ہوتی ہے جو بچہ اس وقت پیدا ہوتا ہے وہ بالعموم بیمار رہتا ہے اور اس کی زندگی میں اڑچنیں بہت آتی ہیں اور زندگی کا زیادہ تر حصہ عسرت اور تنگی میں گزرتا ہے۔ اس منزل کی نحوست دور کرنے کے لئے "یادائم یادیّانُ" کا ورد زیادہ سے زیادہ کرنا چاہئے۔

حروف صوامت کا چوتھا حرف **ر** ہے۔ یہ حرف منزل نعائم سے تعلق رکھتا ہے۔ منزل نعائم چاند کی بیسویں منزل ہے۔ چاند جب اس منزل میں آتا ہے تو اس عالم میں ایک طرح کی روحانیت پیدا ہوتی ہے۔ عمل تسخیر، عمل رزق اور عمل کیمیا وغیرہ اس وقت بہت جلد کامیابی سے ہمکنار ہو جاتے ہیں۔ جو بچہ اس وقت پیدا ہوتا ہے وہ سعید اور نیک بخت ہوتا ہے اور اسے زندگی میں ہر قدم پر کامیابی ملتی ہیں۔ اس منزل کی سعادتوں سے بہرہ ور ہونے کے لئے

"یارؤف یارحیم" کاورد بہ کثرت کرنا چاہئے۔

حروف صوامت کا پانچواں حرف س ہے۔ اس حرف کا تعلق منزل غفرہ سے ہے۔ منزل غفرہ چاند کی پندرہویں منزل ہے۔ چاند جب اس منزل میں آتا ہے تو اس عالم میں محبت، رحمت، حسن اخلاق ظاہر ہوتے ہیں۔ اس وقت اچھے اعمال انجام دینے چاہئیں اور محبت و تسخیر کے تعویذوں کے لئے اس وقت کی قدر کرنی چاہئے۔ تمام بیماریوں کے لئے نقوش اس وقت موٴثر ثابت ہوتے ہیں اور اللہ کے حکم سے ان کے نتائج جلد برآمد ہوتے ہیں لیکن اس منزل کی سعادتوں کے باوجود اس وقت پیدا ہونے والا بچہ غیر مبارک ہوتا ہے اور اس میں اخلاق رذیلہ بہ کثرت موجود ہوتے ہیں۔ اس منزل کی سعادتوں سے بہرہ ور ہونے کیلئے اور اس منزل کے منفی اثرات سے بچنے کے لئے "یاسلام یاسمیعُ" بہ کثرت پڑھنا چاہئے۔

حروف صوامت کا چھٹا حرف ص ہے۔ اس حرف کا تعلق منزل قلب سے ہے۔ منزل قلب چاند کی اٹھارہویں منزل ہے۔ چاند جب اس منزل میں آتا ہے تو اللہ کے فضل وکرم سے نیک اعمال کی بہاریں ہر طرف نظر آتی ہیں۔ اس وقت اپنے دفاع کے لئے ہتھیار خریدنے چاہئیں۔ اس وقت جانوروں کو پالنے کی شروعات کرنی چاہئے کھیتی باڑی اور باغات لگانے کے لئے یہ وقت بہت موزوں ہوتا ہے۔ آپریشن کے لئے بھی اس وقت کو مبارک مانا گیا ہے لیکن جو بچہ اس منزل میں پیدا ہوتا ہے وہ بالعموم ریاکار ہوتا ہے۔ اس منزل کے اثرات سے بہرہ ور ہونے کے لئے بہ کثرت "یَاصبُورُ" کاورد کرنا چاہئے۔

حروف صوامت کا ساتواں حرف ط ہے۔ اس حرف کا تعلق منزل طرفہ سے ہے۔ منزل طرفہ چاند کی نویں منزل ہے۔ جب چاند اس منزل میں آتا ہے

تو دنیا کے حالات ابتر ہوتے ہیں اور ہر طرف خرابیاں سر اُبھارتی ہیں اس وقت اچھے اعمال انجام نہیں دینے چاہئیں۔ اس وقت کسی افسر سے ملاقات کرنا یا اپنے دوست یا محبوب سے اظہار محبت کرنا حکمت عملی کے خلاف ہے۔ یہ وقت ایسا ہوتا ہے کہ انسان اگر سب سے الگ تھلگ رہے تو بہتر ہے کیونکہ اس وقت کی ملاقاتیں اچھے نتائج پیدا نہیں کرتیں۔ اس وقت پیدا ہونے والا بچہ نیک فطرت نہیں ہوتا۔ اس منزل کی نحوستوں سے محفوظ رہنے کے لئے "یَاطَاهِرُ" کا ورد زیادہ سے زیادہ کرنا چاہئے۔

حروف صوامت کا آٹھواں حرف **غ** ہے۔ اس حرف کا تعلق منزل زبانا سے ہے۔ منزل زبانا چاند کی سولہویں منزل ہے۔ چاند جب اس منزل میں پہنچتا ہے تو ایک خاص قسم کی روحانیت کا نزول دنیا میں ہوتا ہے اور اللہ کی رحمتیں عمومی طور پر اس عالم کا مظہر بنتی ہیں۔ موذی جانوروں کے کاٹے کا علاج اس وقت اگر کیا جائے تو ایک دم نتائج برآمد ہوتے ہیں۔ جو بچہ اس منزل میں پیدا ہوتا ہے وہ نیک اور سعادت مند ہوتا ہے اور اللہ کے فضل سے خوش حال زندگی گزارتا ہے۔ اس منزل کی سعادتیں اپنے دامن میں سمیٹنے کے لئے "یَاعَلِیْمُ یَاعَظِیْمُ" کا ورد زیادہ سے زیادہ کرنا چاہئے۔

حروف صوامت کا نواں حرف **ک** ہے۔ یہ حرف منزل زہرہ سے متعلق ہے۔ منزل زہرہ چاند کی گیارہویں منزل ہے۔ چاند جب اس منزل میں پہنچتا ہے تو اللہ کی طرف سے ایسی روحانیت پیدا ہوتی ہے جس سے رزق میں زبردست اضافہ ہوتا ہے۔ اس وقت رزق کی فراوانی کے نقوش تیار کرنے چاہئیں۔ اس وقت کسی بھی طرح کی خرید و فروخت بالخصوص جائیداد خریدنا، باغ خریدنا، نیا لباس پہننا بہتر ہے۔ جو بچہ اس منزل میں پیدا ہوتا ہے وہ محبوب

خلائق ہوتا ہے۔ اس وقت ''یا کریمُ یا کافیُ'' بہ کثرت پڑھنا چاہئے۔

حروف صوامت کا دسواں حرف **ل** ہے۔ اس حرف کا تعلق منزل صرفہ سے ہے۔ منزل صرفہ چاند کی بارہویں منزل ہے۔ چاند جب اس منزل میں پہنچتا ہے تو درمیانے درجہ کی سعادت نازل ہوتی ہے۔ جو بچہ اس منزل میں پیدا ہوتا ہے وہ عمومی طور پر خوش نصیب نہیں ہوتا۔ اس کی زندگی میں نشیب وفراز بہت آتے ہیں اور اسے عمر بھر طرح طرح کی کٹھنائیوں سے گزرنا پڑتا ہے۔ اس منزل کے منفی اثرات سے محفوظ رہنے کے لئے ''یـا لـطیفُ'' زیادہ سے زیادہ پڑھنا چاہئے۔

حروف صوامت کا گیارہواں حرف **م** ہے۔ یہ حرف منزل عوا سے تعلق رکھتا ہے۔ منزل عوا چاند کی تیرہویں منزل ہے۔ چاند جب اس منزل میں پہنچتا ہے تو اس میں ایسی روحانیت پیدا ہوتی ہے جو علم کا ذوق طبیعت میں اُبھارتی ہے۔ اس وقت اگر دریا کا سفر شروع کیا جائے تو بہت سے فائدے ہو سکتے ہیں۔ جو بچہ اس وقت پیدا ہوتا ہے اس کو دنیا میں شہرت نصیب ہوتی ہے اور وہ زمانہ بھر میں مقبول ہوتا ہے اس وقت ''یَامَالِكُ یَامغنیُ'' کا ورد بہ کثرت کرنا چاہئے۔

حروف صوامت کا بارہواں حرف **ن** ہے۔ یہ حرف منزل ہنعہ سے تعلق رکھتا ہے۔ منزل ہنعہ چاند کی چھٹی منزل ہے۔ چاند جب اس منزل میں پہنچتا ہے تو دنیا میں رحمتوں اور سعادتوں کا نزول ہوتا ہے۔ اس وقت محبت اور تسخیر کے اعمال کرنے چاہئیں۔ اس وقت حکام اور افسروں کے پاس جانے سے کامیابی ملتی ہے۔ اس وقت عمومی ملاقات سے بھی فائدہ ہوتا ہے۔ اس وقت تمام بیماریوں سے متعلق نقوش بھی اللہ کے فضل سے کارگر ہوتے ہیں۔ اس

وقت ''یَاوَھَّابُ یَاوَدُوْدُ'' بہ کثرت پڑھنا چاہئے۔

حروف صوامت کا تیرہواں حرف ہ ہے۔ یہ حرف منزل ھقعہ سے تعلق رکھتا ہے۔ منزل ھقعہ چاند کی پانچویں منزل ہے۔ جب چاند اس منزل میں پہنچتا ہے تو متوسط درجہ کی کیفیت اس دنیا میں رہتی ہے۔ اس وقت اعمال خیر اور اعمال شر دونوں طرح کے اعمال کئے جاسکتے ہیں۔ جو بچہ اس منزل میں پیدا ہوتا ہے وہ متوسط درجے کا ہوگا اور اس کی زندگی بھی متوسط درجے کی رہے گی۔ اس وقت ''یَاھادِیُ'' کا ورد زیادہ سے زیادہ کرنا چاہئے۔

حروف صوامت سے استفادہ کرنے کے لئے تمام منازل قمری کی اس تفصیل کو ذہن نشین کرلینا چاہئے یا اس کو کہیں نوٹ رکھنا چاہئے تاکہ بوقت ضرورت اس سے استفادہ کیا جاسکے۔ یوں تو اس دنیا کی ہر ہر نعمت اپنی جگہ اہم ہے اور انعام ربانی میں شامل ہے لیکن حروف صوامت کا بھی ایک خاص مقام ہے جو لوگ روحانی میدان کے شہسوار ہیں اور روحانیت کی گہرائیوں سے بھی واقف ہیں انہیں حروف صوامت کی ہمہ گیری کا اندازہ ہے۔ ہمیں اللہ کی ہر ہر نعمت کی قدر کرنی چاہئے اور اللہ کی ہر ہر نعمت سے بھرپور فائدہ اٹھانا چاہئے۔

## دنیا کو مٹھی میں بند کرنے کا فن

## تسخیر خلائق کا ایک عجیب وغریب فارمولہ

اگر آپ یہ چاہتے ہیں کہ یہ دنیا آپ کے سامنے اپنا سر جھکادے اور دنیا بھر کی ساری مخلوق آپ کے لئے مسخر ہوجائے تو اس فارمولے پر عمل کیجئے اور پھر اپنی آنکھوں سے کرشمۂ قدرت ملاحظہ کیجئے۔ اس عمل کے بعد آپ کو جو دیکھے گا وہ آپ کی عزت وتکریم کرنے پر مجبور ہوگا۔ یہ عمل ۴۱ دن کا ہے۔ اس

عمل کی شروعات نوچندی جمعہ کو کریں اور نماز فجر کے بعد غسل کر کے سورۂ نصر کے دو نقش بنائیں۔ ایک نقش عددی اور ایک نقش حرفی۔ عددی نقش کو اپنے دائیں بازو پر باندھیں اور حرفی نقش کو اپنی ٹوپی میں رکھیں یا اپنے تکیہ میں رکھیں۔ اس کے بعد ۴۴۴ مرتبہ سورۂ نصر کی تلاوت کریں۔ اول و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔ ۴۱ دن تک روزانہ نماز فجر کے بعد غسل کرنا ہے اور سورۂ نصر کی تلاوت ۴۴۴ مرتبہ کرنی ہے۔ انشاء اللہ اکتالیسویں دن کے بعد کل مخلوق مسخر ہوگی اور محبت واطاعت کی بیش بہا دولت آپ کے دامن میں سمٹ آئے گی۔ سورۂ نصر کا نقش عدد یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۵۲۳ | ۱۵۳۷ | ۱۵۳۴ | ۱۵۳۰ |
| ۱۵۳۵ | ۱۵۲۹ | ۱۵۲۴ | ۱۵۳۶ |
| ۱۵۲۸ | ۱۵۳۲ | ۱۵۳۹ | ۱۵۲۵ |
| ۱۵۳۸ | ۱۵۲۶ | ۱۵۲۷ | ۱۵۳۳ |

اس نقش کو ہرے کپڑے میں پیک کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھیں۔

نقش حرفی یہ ہے۔

ان دونوں نقوش کی بطورِ خاص حفاظت کریں، اگر نقش عدد کو بھی بیت الخلاء جاتے وقت اتار دیں یا کسی بھی طرح کی ناپاکی کے وقت اتار دیں تو اس کی کرامات زیادہ سے زیادہ ظاہر ہوتی ہیں اور نقش حرفی کی حفاظت تو بہر حال ضروری ہے، نقش حرفی احتیاط نہ کرنے سے بے اثر ہو جاتا ہے۔

۷۸۶

| اذا | جاء | نصر | اللہ | والفتح | ورأیت | الناس | یدخلون | فی | دین |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| جاء | نصر | اللہ | والفتح | ورأیت | الناس | یدخلون | فی | دین | اللہ |
| نصر | اللہ | والفتح | ورأیت | الناس | یدخلون | فی | دین | اللہ | افواجا |
| اللہ | والفتح | ورأیت | الناس | یدخلون | فی | دین | اللہ | افواجا | فسبح |
| والفتح | ورأیت | الناس | یدخلون | فی | دین | اللہ | افواجا | فسبح | بحمد |
| ورأیت | الناس | یدخلون | فی | دین | اللہ | افواجا | فسبح | بحمد | ربک |
| الناس | یدخلون | فی | دین | اللہ | افواجا | فسبح | بحمد | ربک | واستغفرہ |
| یدخلون | فی | دین | اللہ | افواجا | فسبح | بحمد | ربک | واستغفرہ | انہ |
| فی | دین | اللہ | افواجا | فسبح | بحمد | ربک | واستغفرہ | انہ | کان |
| دین | اللہ | افواجا | فسبح | بحمد | ربک | واستغفرہ | انہ | کان | توابا |

اس نقش کو ہرے کپڑے میں پیک کر کے اپنی ٹوپی میں رکھیں یا تکیہ میں رکھیں۔ ۴۱ دن کے بعد روزانہ چالیس مرتبہ سورۂ نصر پڑھتے رہیں۔ انشاء اللہ تسخیر خلائق کی دولت حاصل ہوگی اور ساری دنیا آپ کی مٹھی میں سمٹ آئے گی انشاء اللہ العزیز۔

اس نقش کی حفاظت کرنا ضروری ہے۔ اس نقش کو بیت الخلاء وغیرہ میں لیکر نہ جائیں اور حالات ناپاکی میں جب کہ غسل فرض ہو اس کو استعمال نہ کریں ورنہ اس کے اثرت ختم ہو جائیں گے۔




اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَتَوَجَّهُ وَ اَتَقَرَّبُ اِلَیْكَ وَ اَسْئَلُكَ بِالصَّلٰوةِ عَلَی النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ مَعْدَنِ الْجُوْدِ وَالسَّخَاوَةِ وَ مَعْدَنِ الْاَخْلَاقِ وَالْمُرُوَّةِ وَمَعْدَنِ الْاَلْطَافِ وَالْمَوَدَّةِ وَ مَعْدَنِ التَّسْخِیْرِ وَالْمَحَبَّةِ وَ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِ وَعَلٰی جَمِیْعِ الْاَنْبِیَاءِ وَالْمَحْجُوْبِیْنَ اَللّٰهُمَّ سَخِّرْ وَ اَلِّفْ بَیْنَ الْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُسْلِمِیْنَ كَمَا سَخَّرْتَ وَ اَلَّفْتَ بَیْنَ الْاَنْبِیَاءِ وَالْمُرْسَلِیْنَ وَ صَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلَیْهِمْ اَجْمَعِیْنَ.




ختم خواجگان پڑھنے سے گھر کی نحوستیں اور گردشیں دور ہوتی ہیں۔ ختم خواجگان کا ورد مغرب کے بعد روزانہ کرنا چاہئے۔ اور روزانہ ممکن نہ ہو تو ہر جمعرات یعنی جمعہ کی شب میں کرنا چاہئے۔

اگر اس ورد کو ۳ یا ۷ یا گیارہ مل کر کریں تو افضل ہے ورنہ گھر کے کسی ایک فرد کو کر لینا چاہئے۔

اس ورد سے روحانیت پیدا ہوتی ہے اور دل کشادہ ہوتا ہے اور انسان کی طبیعت عبادت وریاضت کی طرف مائل ہونے لگتی ہے۔ ختم خواجگان کا طریقہ یہ ہے کہ زیتون کے تیل میں مٹی کا چراغ روشن کریں اور اس کو دیکھ کر پانچ مرتبہ یہ شعر پڑھیں۔

الٰہی تابود خورشید و ماہی
چراغ چشتیاں را روشنائی

## قرآن کے ذریعہ بیماریوں سے شفاء اور پریشانی کا حل

**کاروبار میں ترقی کے لئے** : (یَامُسْتَطِیْعُ) کو اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف کے ساتھ (۱۳۰۰) مرتبہ روزانہ بلاناغہ پڑھے (صبح کی نماز کے بعد پڑھنا افضل ہے) بے شک مقصد ضرور پورا ہوگا۔

**جائز حاجات کے لئے** : سورۂ الم نشرح ۷ ادن پڑھیں، ہر روز ۱۷ مرتبہ اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف کے ساتھ نماز فجر کے بعد

**رزق و قرض کی ادائیگی** : (اَلْکَرِیْمُ وَالْوَھَّابُ وَ ذُوالطَّوْلِ) (۱۱۲۸) مرتبہ بعد نماز عشاء یا بعد نماز فجر روزانہ بلاناغہ پڑھیں۔ مجرب ہے۔

**طلب رزق، ادائیگی قرض اور مشکلات کے حل کے لئے** : سورۂ العادیات کو (۱۱۰) مرتبہ روزانہ پڑھیں۔ آزمودہ ہے۔

**مال و روزی میں اضافہ کے لئے** : (سورۂ الھُمَزہ) کو نماز نافلہ میں کثرت سے پڑھے مال میں بے حد اضافہ ہوگا۔

**اولاد ہونے کے لئے** : وہ عورت جو حاملہ نہ ہوتی ہو جب حیض سے پاک ہو تو پھر غسل کرے اور اس آیت مبارکہ کو کسی کاغذ پر زعفران سے لکھوا کر پانی میں گھول کر رات کو سوتے وقت پی لے اور شوہر سے رجوع کرے۔ انشاء اللہ اولاد ضرور ہوگی۔ فَلَمَّا تَغَشَّاهَا حَمَلَتْ حَمْلًا خَفِيفًا فَمَرَّتْ بِهِ فَلَمَّا أَثْقَلَتْ دَعَوَا اللّٰهَ رَبَّهُمَا لَئِنْ آتَيْتَنَا صَالِحًا لَنَكُونَنَّ مِنَ الشّٰكِرِيْنَ (سورہ الاعراف)

**یرقان کے لئے** : (سورۂ سبا) کو کاغذ پر لکھ کر اسے پانی میں گھول کر وہ مریض کو پلا دیں اور اس پانی سے مریض کا منہ بھی دھلوا دیں۔ انشاء اللہ شفاء ہوگی۔

**بواسیر کے لئے** : سورۂ یٰسین کو اصلی شہد سے کسی چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی سے دھو کر مریض کو پلا دیں۔ انشاء اللہ اس مرض سے نجات ہوگی۔

**اسہال کے لئے** : (سورۂ عم) کو کسی برتن پر لکھ کر اسے پانی سے دھو کر مریض کو پلا دیں۔ انشاء اللہ جلد شفا ہوگی۔

**پیٹ کے درد کے لئے** : آیت الکرسی کو کسی ظرف پر لکھ کر (زعفران اور مشک سے) اسے پانی سے دھو کر مریض کو پلا دیں۔ انشاء اللہ ایک گھنٹے کے اندر درد ختم ہوگا۔

**برائے رفعت و عزت** : اس نقش کو چاندی یا سونے کی تختی پر کندہ کر کے انگشتری بنالی جائے یا لوح کو داہنے بازو پر پہنا جائے تو بلند مراتب حاصل ہوں گے۔

۷۸۶

| ص | م | ل | ا |
|---|---|---|---|
| ا | ل | م | ص |
| م | ص | ا | ل |
| ل | ا | ص | م |

**بواسیر کے لئے نقش** : چاندی کی تختی پر یہ نقش لکھ کر گلے یا

بازو میں پہن لیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹۸ | ۱۹۱ | ۱۹۶ |
| ۱۹۳ | ۱۹۵ | ۱۹۷ |
| ۱۹۴ | ۱۹۹ | ۱۹۲ |

**نقش میاں بیوی میں محبت کے لئے** : یہ نقش نیک ساعت میں زعفران سے لکھ کر اس کے نیچے مطلوب اور اس کی ماں کا نام لکھیں، تعویذ کی پشت پر یُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ تحریر کریں، یہ تعویذ بیوی کے بازو پر باندھ دیں۔ محبت بے مثال ہوگی۔
نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۶ | ۴ | ۲ |
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸۰ |
| ۶ | ۸ | ۲ | ۴ |
| ۴ | ۲ | ۸ | ۶ |

عشاء کی نماز کے بعد یہ وظیفہ پڑھیں

"یَامُسَخِّرُ سَخِّرْ لِیْ کُلَّ مَخْلُوْقَاتِ اَجِبْ یَاجِبْرَائِیْلُ بِحَقِّ یَنَا بَنَا سِطْ ۱۶۰ / مرتبہ اول و آخر ۳ مرتبہ درود تسخیر پڑھیں۔ ۱۲۰ دن تک پڑھیں انشاء اللہ دنیا آپ کی مٹھی میں ہوگی۔

## قید سے رہائی کے لئے

اگر کسی کو ناحق گرفتار کرلیا گیا ہو تو یہ نقش لکھ کر اس کے گلے میں ڈالیں اور اس کو اٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے درود شریف پڑھنے کی تاکید کریں۔ انشاءاللہ جلد ہی اس کو رہائی نصیب ہوگی۔

۷۸۶

| م | ح | م | د |
|---|---|---|---|
| ۹۲ | ۹۲ | ۹۲ | ۹۲ |
| ۹۲ | ۹۲ | ۹۲ | ۹۲ |
| ۹۲ | ۹۲ | ۹۲ | ۹۲ |

## جانور کو نظر بد سے بچانے کے لئے

جانور کی نظر دور کرنے اور اس کو نظر بد سے بچانے کے لئے یہ نقش لکھ کر چمڑے میں پیک کر کے اس کے گلے میں ڈالیں۔

۷۸۶

| ے | ے | ے |
|---|---|---|
| ے | ے | ے |
| ے | ے | ے |

## دشمنوں کی سازشوں سے بچنے کے لئے

دشمنوں کی سازشوں اور بری حرکتوں سے بچنے کے لئے مندرجہ ذیل نقش لکھ کر اپنے گلے میں ڈالیں۔ موم جامہ کے بعد اس کو کالے رنگ کے کپڑے

میں پیک کریں۔ انشاء اللہ دشمن بری حرکات سے باز آئے گا۔

۷۸۶

| ۶۱۵ | ۶۱۸ | ۲۲۶ | ۶۰۸ |
|---|---|---|---|
| ۶۲۱ | ۶۰۹ | ۶۱۴ | ۶۱۹ |
| ۶۱۰ | ۶۲۴ | ۶۱۶ | ۶۱۳ |
| ۶۱۷ | ۶۱۲ | ۶۱۱ | ۶۲۳ |

## جنات چوری نہ کرسکیں

اگر کسی دوکان یا مکان سے جنات چوری کرتے ہوں تو وہاں اس نقش کو چسپاں کریں۔ انشاء اللہ جنات چوری نہیں کرسکیں گے۔ یہی نقش مال کی فراخی کے لئے بھی مجرب ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| ۲۰۱۹ | ۲۰۲۲ | ۲۰۲۵ | ۲۰۱۱ |
|---|---|---|---|
| ۲۰۲۴ | ۲۰۱۲ | ۲۰۱۸ | ۲۰۲۳ |
| ۲۰۱۳ | ۲۰۲۷ | ۲۰۲۰ | ۲۰۱۷ |
| ۲۰۲۱ | ۲۰۱۶ | ۲۰۱۴ | ۲۰۲۶ |

## تبادلہ رکوانے کے لئے

تبادلہ رکوانے کے لئے نمازِ فجر کے بعد ان اسماء کو تین سو مرتبہ پڑھیں۔ لگاتار ۲۱ روز تک۔ آگے پیچھے گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف بھی پڑھیں: یَا قَادِرُ یَامُقْتَدِرُ یَاعَزِیْزُ یَاعَلِیْمُ یَاعَلِیُّ یَاعَظِیْمُ اور یہ نقش اپنے بازو پر باندھیں۔

| ۱۵۵ | ۱۵۸ | ۱۶۱ | ۱۴۸ |
|---|---|---|---|
| ۱۶۰ | ۱۴۹ | ۱۵۴ | ۱۵۹ |
| ۱۵۰ | ۱۶۳ | ۱۵۶ | ۱۵۳ |
| ۱۵۷ | ۱۵۲ | ۱۵۱ | ۱۶۲ |

## حصولِ ملازمت کے لئے

حصولِ ملازمت کے لئے اس نقش کو گلاب و زعفران سے لکھ کر موم جامہ کرنے کے بعد ہرے کپڑے میں پیک کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھیں۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۶۹۳ | ۶۹۷ | ۷۰۰ | ۶۸۶ |
|---|---|---|---|
| ۶۹۹ | ۶۸۷ | ۶۹۲ | ۶۹۸ |
| ۶۸۸ | ۷۰۲ | ۶۹۵ | ۶۹۱ |
| ۶۹۶ | ۶۹۰ | ۶۸۹ | ۷۰۱ |

اجب یاجبرائیل بحق یاباسط

## جیب خالی نہ رہے

چاند کی ۱۴ر تاریخ کو بعد نمازِ عشاء چاندی کے پترے پر مندرجہ ذیل نقش کو باوضو کندہ کریں اور اس نقش کے تین طرف جو کلمات لکھے ہیں ان کو سات سو مرتبہ پڑھ کر نقش پر دم کر دیں۔ اس کے بعد چاندی کے پترے کو تعویذی شکل

دے کر ہرے کپڑے میں پیک کر کے اپنی جیب میں رکھ لیں۔ انشاءاللہ خوب خیر و برکت ہوگی اور جیب خالی ہونے کی نوبت نہیں آئے گی۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۷ | ۲۱ | ۲۴ | ۱۰ |
| ۲۳ | ۱۱ | ۱۶ | ۲۲ |
| ۱۲ | ۲۶ | ۱۹ | ۱۵ |
| ۲۰ | ۱۴ | ۱۳ | ۲۵ |

یَارَبَّ کُلِّ شَیْءٍ وَارِثَہٗ

## برائے پیغام نکاح

جس لڑکی کے رشتے نہ آتے ہوں اس کی کمر میں یہ نقش لکھ کر باندھیں۔ نقش کمر پر رہنا چاہئے۔ گرہ آگے لگائیں۔ چار ماہ کے اندر اندر انشاءاللہ پیغام موصول ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ک | ر | ع | ط | ص |
| ف | ح | ط | ص | ک |
| ع | ط | ص | ک | ق |
| ع | ص | ی | ن | ح |
| ع | ع | ی | ف | ط |

برائے شادی فلاں بنت فلاں

# مطبوعات مکتبہ روحانی دنیا



علم الاسرار -/75



اعداد کی دنیا -/55



سورہ مزمل کی عظمت وافادیت -/45



تعلقات اعداد -/40



اَعداد بولتے ہیں -/120



علم الاعداد -/85



کرشمۂ اَعداد -/45



اَعداد کا جادو -/45



بسم اللہ کی عظمت وافادیت -/30



آیت الکرسی کی عظمت وافادیت -/20



سورۂ رحمٰن کی عظمت وافادیت -/60



سورۂ فاتحہ کی عظمت وافادیت -/50



سورۂ یٰسین کی عظمت وافادیت -/25



مجموعۂ آیاتِ قرآنی -/20



علم الحروف -/60



پتھروں کی خصوصیات -/55



اسماءِ حُسنیٰ کے ذریعہ علاج -/250



تحفۃ العاملین -/120



کشکولِ عملیات -/80



جانوروں کے طبی فائدے -/45



بچوں کے نام رکھنے کا فن -/85



اعمالِ ناسوتی -/20



اعمالِ حزب البحر -/20



اذانِ بت کدہ -/90



مختلف پھولوں کی خوشبو -/100

**مکتبہ روحانی دنیا، محلہ ابوالمعالی، دیوبند**

ILMUL ASRAR RS. 75/-

محسنِ ملت استاذ العاملین ایڈیٹر ماہنامہ طلسماتی دنیا حضرت مولانا حسن الہاشمی صاحب مدظلہ العالی کا شاگرد بننے کیلئے مندرجہ ذیل معلومات اور چیزیں نیچے دیئے ہوئے پتے پر بھیجیں۔

(1) اپنا نام (2) اپنے والد کا نام (3) اپنی والدہ کا نام (4) تاریخ پیدائش یا عمر
(5) مکمل پتہ (6) اپنا موبائل نمبر (7) گھر کا موبائل نمبر یا فون نمبر
(8) تعلیمی لیاقت کی وضاحت (9) 4 /عدد پاسپورٹ سائز فوٹو
(10) **HASHMI ROOHANI MARKAZ** کے نام **1000/=** روپے کا ڈرافٹ

مطلوبہ معلومات اور چیزیں بھیجنے کا پتہ


**HASHMI ROOHANI MARKAZ , NEAR ALI MASJID**

**MOHALLA ABULMALI , DEOBAND , U.P.**

**PIN CODE NO. 247554**


مزید معلومات کیلئے مندرجہ ذیل موبائل نمبروں پر رابطہ کریں !


مولانا حسن الہاشمی :- **9358002992**

حسان عثمانی :- **9634011163** ، وقاص (مولانا کے بیٹے) :- **9557554338**